بہت سی خاص اور عام بیماریوں سے چھٹکارے کیلئے اب گھر میں علاج کریں

# آسان
# گھریلو علاج
## گھریلو طبی نسخے

ایس اے شرما

# فہرست


| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| قوت باضمہ کیلئے | 09 |
| فربہ بدن کیلئے | 09 |
| ضعف دماغ کیلئے | 09 |
| گرمی سے اگر سر درد ہو | 09 |
| اگر قبض کی شکایت ہو | 10 |
| پیاس کی شدت کیلئے | 10 |
| تاپ تلی یعنی ورم طحال | 11 |
| ذیابیطس کے مریض | 11 |
| وجع المفاصل | 11 |
| ضعف دماغ | 12 |
| مسوڑھوں کیلئے | 12 |
| پیچش کا علاج | 13 |
| تپ دق کا علاج | 14 |
| بدہضمی کا علاج | 14 |
| گیس دل کی جلن | 16 |
| یرقان کا علاج | 16 |
| کھانسی کا علاج | 17 |
| شوگر کا علاج | 18 |
| قبض اب نہیں رہے گی | 19 |
| بواسیر کا علاج خود کریں | 20 |
| جگر کی بیماریوں کا علاج | 21 |
| خواتین لیکوریا کا علاج | 21 |
| ہائی بلڈ پریشر | 23 |
| امساک کیلئے | 23 |
| ہیضہ کیلئے گولیاں | 24 |
| ماہواری | 24 |
| نظر کو تیز کرنے والا سرمہ | 25 |
| کان کی بیماریوں کا علاج | 26 |
| درد عرق النساء | 26 |
| آنکھوں کی بیماریاں | 27 |
| دانتوں کی بیماریاں | 28 |
| خونی یا بادی بواسیر | 29 |
| بالوں کی بیماریاں | 29 |
| اگر گلا بیٹھ جائے | 30 |
| حب دافع قبض | 30 |
| دوائی برائے کان | 31 |
| پیشاب پیلا اور جلن کے ساتھ | 31 |
| دانتوں کیلئے منجن | 32 |
| پیشاب کا تکلیف سے آنا | 33 |
| قبل از وقت سفید بالوں کیلئے | 33 |
| کھانسی ہر قسم | 33 |
| پیشاب کا رک رک کر آنا | 34 |
| نیند نہ آنا | 34 |
| دمہ | 35 |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| بواسیر کیلئے | 35 |
| پیٹ درد | 36 |
| احتلام و جریان | 37 |
| سرمہ ضعف بصر | 37 |
| منہ کے چھالے | 38 |
| قے کا علاج | 39 |
| مقوی جگر رفع کمزوری | 40 |
| دمہ، بلغمی کھانسی کیلئے | 40 |
| اسہال | 41 |
| ملیریا کا گھریلو علاج | 42 |
| کھانسی کمزوری دماغ | 42 |
| تپ محرقہ کا علاج | 43 |
| قرضی کافور | 43 |
| سنگرہنی کی دواء | 43 |
| مختلف بیماریوں کا علاج | 44 |
| ہچکی کو ختم کریں | 45 |
| بانجھ پن | 45 |
| پیٹ درد کا موثر علاج | 46 |
| زکام کا علاج | 48 |
| جلدی امراض کا علاج | 49 |
| بواسیر | 49 |
| سرعت انزال | 50 |
| بخار کا علاج | 51 |
| کھانسی کا علاج | 51 |
| مقوی باہ | 52 |
| جریان کا مجرب علاج | 52 |
| حبوب ذکاوت حس | 52 |
| کان درد کیلئے | 53 |
| سفوف ذکاوت | 53 |
| جریان کا علاج | 53 |
| بواسیر و دمہ کیلئے | 54 |
| اسپر میر کیور | 54 |
| بے اولادی | 54 |
| قلت منی | 54 |
| دودھ بچھاتے کیلئے | 55 |
| کرم منی کیلئے | 55 |
| جریان رقت کیلئے | 55 |
| ہچکی کی بندش کیلئے | 56 |
| سرعت انزال کیلئے | 56 |
| سوزاک کا علاج | 56 |
| بلڈ پریشر کیلئے | 57 |
| اسقاط حمل کا گھریلو علاج | 57 |
| بے اولادی بانجھ پن | 57 |
| مسوڑھوں کے درد کیلئے | 58 |
| تولیدی جراثیم | 58 |
| سرعت انزال کا علاج | 58 |
| مردوں کا خاص تحفہ | 59 |
| وجع المفاصل ہڈیوں جوڑوں کا درد | 59 |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| جگر کی بیماری کا علاج | 61 |
| نکسیر کا علاج | 63 |
| پھلبہری کا علاج | 63 |
| خارش کا علاج | 64 |
| گھبراہٹ محسوس ہو تو | 64 |
| بادی اور بلغمی مزاج | 65 |
| بھوک اگر کم لگے تو | 65 |
| ہاضمہ کی خرابی ہو تو | 65 |
| معدہ کا مرض | 66 |
| سفوف جریان | 66 |
| پرانا لیکوریا | 66 |
| ذکاوت حس | 66 |
| طلاء سرخ | 66 |
| قرص سوزاک | 67 |
| تبخیر معدہ | 67 |
| شربت سعال جدید | 67 |
| موٹاپے کا علاج | 68 |
| شوگر ذیابیطس کا علاج | 69 |
| تبخیر معدہ کا آزمودہ نسخہ | 69 |
| علاج لیکوریا | 69 |
| ضعف باہ کمزوری | 70 |
| شوگر ذیابیطس | 70 |
| دماغی طاقت کا تیل | 70 |
| معدہ کی گرمی | 70 |
| سفوف ہاضم | 71 |
| بڑے بچوں کے اسہال | 71 |
| کمزوری باہ کا گھریلو علاج | 71 |
| ورم جگر کیلئے | 72 |
| سرعت انزال کا علاج | 72 |
| شربت اکسیر جگر | 72 |
| کان کا بہنا | 72 |
| پھلبہری | 73 |
| احتلام جریان | 73 |
| گرمی کا علاج | 73 |
| خون، گرمی، معدہ کے امراض | 74 |
| بھوک کا کم لگنا | 74 |
| بلغم ہو تو | 74 |
| قبض اور پیشاب | 75 |
| پیٹ کے کیڑے | 75 |
| گرمی کے دست | 76 |
| دماغ دل جگر | 76 |
| بخار اور پیٹ درد | 76 |
| تولید جرم کی افزائش | 77 |
| بلڈ پریشر کا علاج | 77 |
| مرہم شفاء | 78 |
| سر کا گنج | 78 |
| معدہ کا السر | 78 |
| پیٹ کا بڑھنا | 79 |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| احتباس حیض | 79 |
| خفقان بلڈ پریشر | 79 |
| ادرار حیض | 80 |
| دیسی چائے کے فائدے | 80 |
| پاخانہ کا مسئلہ | 80 |
| معدہ، ہاضمہ اور بخار | 80 |
| دمہ ہچکی اور بخار | 81 |
| پیشاب کی زیادتی اور تل | 82 |
| بلغم کا علاج اور کالا زیرہ | 82 |
| دست پیچش | 82 |
| اٹھرا کا گھریلو علاج | 83 |
| کرم منی کی کمی کیلئے | 83 |
| دماغی کمزوری | 83 |
| ضعف قلب کا علاج | 84 |
| قلب کیلئے | 84 |
| قوت باہ کا فوری علاج | 85 |
| ذیابیطس شکری | 85 |
| دائمی نزلات | 85 |
| جسم کی کمزوری کا علاج | 86 |
| خون کو بڑھانا | 86 |
| چہرے کے داغ دھبے | 86 |
| نکسیر کا علاج | 87 |
| پاؤں کے پسینہ کم کرنا | 87 |
| کمزوری بینائی | 87 |
| دانتوں کا درد | 87 |
| سن یاس کا استحاضہ | 88 |
| تھتلا پن کا علاج | 88 |
| سر درد بالوں کا قبل از وقت سفید ہونا | 88 |
| ہچکی کا کامیاب علاج | 88 |
| خرابی جگر | 89 |
| طلاء عجیب | 89 |
| طلاء خاص | 89 |
| ضعف ہضم | 90 |
| حرارت قلب | 90 |
| بے قاعدگی حیض | 91 |
| دمہ کھانسی | 91 |
| کان کا درد | 92 |
| ذہنی تھکن | 92 |
| کمزور حافظہ | 92 |
| ذہنی تھکن | 92 |
| گلے کی خراش | 92 |
| دبلا پن | 92 |
| بخار کی شدت | 93 |
| دماغی کمزوری | 94 |
| خارش فرج | 94 |
| آبلا | 95 |
| لو سے بچنا | 95 |
| ورم پستان | 96 |

| | |
|---|---|
| بچوں کا لاغر ہونا | 96 |
| سر کی خشکی | 97 |
| زخم کہنہ | 97 |
| دائمی قبض کا علاج | 98 |
| مرہم بواسیر | 98 |
| طاقت اور خون | 99 |
| بواسیر بادی | 99 |
| بواسیر کیلئے معجون | 99 |
| حب ہاضم | 100 |
| وبائی کالی کھانسی | 100 |
| بھوک کی کمزوری | 101 |
| مصفی خون | 102 |
| بادی بلغم اور بخار | 103 |
| امراض اطفال | 104 |
| جریان احتلام | 104 |
| برائے درد گھٹنیا | 104 |
| سفوف بخار | 105 |
| اکسیر دمہ و نزلات | 105 |
| ضعف باہ | 105 |
| ذیابیطس | 106 |
| یرقان کیلئے | 107 |
| معجون معمول مطلب | 107 |
| امساک کا علاج | 107 |
| برائے برص پھلبہری | 108 |
| لقوہ، فالج کا علاج | 108 |
| دبلے پن کیلئے | 108 |
| چھائیوں کیلئے | 109 |
| حبوب ہاضم طعام | 110 |
| کھانسی کیلئے | 110 |
| گھریلو نسخہ بواسیر | 111 |
| ہڈیوں جوڑوں کا مرج | 111 |
| تبخیر معدہ کیلئے | 112 |
| سرعت انزال سے چھٹکارہ | 112 |
| خون کی کمی | 113 |
| مردوں کیلئے خاص سفوف | 113 |
| پچکاری سوزاک | 113 |
| سفوف دافع سوزاک | 114 |
| موٹاپے کو شکست | 115 |
| گھریلو نسخہ برائے فربہی | 115 |
| گیس و اپھارہ | 116 |
| ہر قسم کی کمزوری کیلئے ٹانک | 116 |
| داد کا کامیاب علاج | 117 |
| سر درد فو | 117 |
| دودھ کے کرشمات | 118 |
| آدھے سر کا درد | 120 |
| کشتہ مرجان | 121 |
| دانت درد | 122 |
| درد گردہ | 122 |

| عنوان | صفحہ |
| --- | --- |
| درد کان کیلئے | 123 |
| حب فالج | 123 |
| چہرے کے ہر قسم کے داغ | 125 |
| تقویت دل، معدہ | 125 |
| قرحہ چشم | 126 |
| یرقان کے مریض | 127 |
| گھریلو نسخہ کھانسی | 127 |
| ہنگو آدھی گھرمت | 128 |
| لاثانی مقوی باہ | 129 |
| انڈہ اور طاقت | 131 |
| زکام کا گھریلو علاج | 133 |
| پھوڑے پھنسیوں کا علاج | 134 |
| مزمن کا کھانسی | 134 |
| پیٹ درد اب نہیں رہے گا | 135 |
| دانتوں کی صفائی | 135 |
| صفائی جلد | 136 |
| سفوف مسہل | 136 |
| طبی چائے شریں | 137 |
| برائے بخار ہر قسم | 139 |
| معدہ کیلئے معجون | 141 |
| مسوڑھوں کیلئے | 142 |
| دانتوں کیلئے سفوف | 142 |
| کمزوری کے سفوف | 143 |
| مقوی بدن | 143 |
| خارش و کھجلی | 146 |
| پچش | 148 |
| برائے کنٹھ مالا | 148 |
| شربت جامن | 150 |
| علاج بواسیر | 151 |
| کثرت بول | 152 |
| قبض کیلئے | 155 |
| پھوڑے پھنسیوں | 156 |
| مزمن کھانسی | 156 |
| ہیضہ دستوں کیلئے | 156 |
| بدن کی صفائی | 159 |
| قبض کشاء | 162 |
| کالی کھانسی | 165 |
| کرم کش | 165 |
| کھی کی ادویات | 166 |
| مہا تکت گھرت | 167 |
| کرنج آدی گھرت | 169 |
| اجمیر گھرت | 170 |
| کلیان گھرت | 171 |
| امرت گھرت | 171 |
| کلیانک گھرت | 171 |
| چترک آدھی گھرت | 171 |
| واردھک گھرت | 172 |
| رسون آدی گھرت | 172 |

## قوت ہاضمہ کیلئے

روزانہ پانچ عدد پکے اور تازہ امرود کاٹ کر قاشوں کی صورت میں بنالیں اور ان پر نمک اور مرچ سیاہ چھڑک کر کھانا بھوک کی کمی کو دور کرتا ہے۔

## فربہ بدن کیلئے

خشک شہتوت کے سفوف سے روٹی تیار کر کے کھلانے سے بدن موٹا ہوتا ہے۔ خشک شہتوت کے استعمال سے خاطر خواہ فائدہ ہوگا۔

## ضعف دماغ کے لئے

کسی پتھر کے کٹورہ میں شہد دیسی ڈال کر اس میں بقدر ایک دو چاول سونا گھل کر اوپر گائے کا دودھ دوہا کریں۔ شہد کا وزن دو تولہ ہو اور دودھ 10 چھٹانک ہو۔ سونا کندن والا ہو جس کے ورق بنائے جاتے ہیں۔ از حد مفرح دل اور مقوی دماغ نسخہ ہے۔

## گرمی سے اگر درد سر کا عارضہ ہو

آدھ سیر دودھ میں تین تولہ املی ایک گھنٹہ تک بھگوئیں۔ (املی کو گرم پانی سے دھو کر بھگونا چاہئے۔) پھر اسے آگ پر جوشائیں' جب دودھ پھٹ جائے تو پنسیر پھینک دیں اور وہ دودھ کا پانی مصری ڈال کر صبح کے وقت پی لیا کریں۔ تین چار دن کے استعمال سے ہر قسم کا گرمی کا درد برسوں کا پرانا بھی جاتا رہے گا۔

دیگر:

بکری کے دودھ تازہ میں تولہ بھر یا سوا ڈیڑھ تولہ تک خشخاش کا تیل ملا کر صبح کو

پئیں۔

دیگر:

صندل سفید گھل کر بقدر دو ماشہ دودھ میں شامل کر کے دیسی مصری حسب ضرورت ملا کر پئیں۔

## اگر قبض کی بھی شکایت ہو

تو گائے کے آدھ سیر دودھ میں چار تولہ شیر خشت اور تین تولہ دیسی کھانڈ ملا کر پئیں۔ قبض کی شکایت دور ہو جائے گی۔

## پیاس کی شدت کیلئے

آم کے پتوں کی کونپلیں یعنی نرم و نازک پتوں کی سردائی گھوٹ کر مصری ملا کر پینا پیاس کی شدت کیلئے نافع ثابت ہوتا ہے۔

## سردی کے سبب سر کا درد ہو

تو ایسے مکان میں بیٹھیں جہاں ہوا بالکل نہ لگ سکے اور گرم گرم دودھ سے خوب مل مل کر سر کو دھوئیں۔ پھر بکثرت گرم پانی ڈال کر غسل کریں۔ فوراً ہی درد دور ہو جائے گا۔

دیگر نسخہ:

رات کو سوتے وقت گرم دودھ کے ساتھ ایک ماشہ سلاجیت اور چار ماشہ سونٹھ ملا کر کھالیں یا گرم دودھ میں ڈیڑھ تولہ بادام روغن ملا کر پئیں۔

اس کے ساتھ چھ ماشہ سفوف برہمی بوٹی بھی پھانک لیا کریں تو بھی بہت اچھا فائدہ دے گا۔

## دردگردہ ہو

تو بھینس کے ڈیڑھ پاؤ گرم دودھ میں ڈیڑھ تولہ بادام روغن اور تین تولہ دیسی کھانڈ ملائیں اوراس کے ساتھ تین ماشہ پیپل کے ڈاڑھی کا سفوف پھانک لیں فی الفور آرام ہوگا۔

## تاپ تلی یعنی ورم طحال کے لئے

اونٹنی کے دودھ آدھ سیر میں ہر روز صبح کو چار تولہ شہد ملائیں اور اس کے ساتھ چار ماشہ سفوف اشق کھائیں یا گدھی کے دودھ پاؤ بھر کے ساتھ دو رتی نرلی اور چار رتی بھنگ بریان کا سفوف پھانک لیا کریں۔

## ذیابیطس کے مریض

ہر روز صبح کو گائے کے خام دودھ آدھ سیر میں شکر وغیرہ شیرینی کوئی نہ ڈالے اور اس کے ساتھ تین ماشہ مغز بادام کا نگدا پھانک لیا کرے۔ نگدا وہ ہو کہ جس سے بادام روغن نکال لیا گیا ہو اور صرف پھلک رہ گیا ہو۔

## بیدانجیر روغن برائے وجع المفاصل

مغز تخم بیدانجیر حسب ضرورت۔

افعال: تحلیل ورم، تلیین امعاء۔ مواقع استعمال: وجع المفاصل، حصر (قبض)، قولنج معوی۔ مقدار استعمال: 25 تا 50 ملی لیٹر۔ نوٹ: مرض وجع المفاصل میں اس کا استعمال خارجی طور پر کیا جاتا ہے۔

خاص ترکیب تیاری:

روغن بیدانجیر، مغز تخم بیدانجیر سے کولڈ ایکسپلنگ طریقہ کے ذریعے یا کولہو کے

ذریعے حاصل کیا جاتا ہے۔

## ضعف دماغ کیلئے

خشک پتوں کی چائے پینے سے ہچکی اور ضعف دماغ جیسی بیماری ختم ہو جاتی ہے۔

جب آرام آجائے تو زیادہ استعمال نہ کریں۔

## برائے فالج

روغن کنجد 650 ملی لیٹر آب برگ جوز مائل پانچ لیٹر بیش 20 گرام جوزبوا 40 گرام زنجبیل خشک 40 گرام۔

افعال: تقویت اعصاب۔

مواقع استعمال: لقوہ فالج۔

مقدار استعمال: حسب ضرورت (برائے خارجی استعمال)۔

## مسوڑھوں کیلئے

خشک پتوں کی راکھ مسوڑوں کے درد اور اُن کی مضبوطی کے لئے بطور منجن استعمال کرنا بے حد مفید ہے۔

## زیتون تیل برائے فالج و عرق النساء

تخم زیتون حسب ضرورت۔

افعال: تلئین، تقویت عمومی۔

مواقع استعمال: فالج، وجع المفاصل، عرق النساء، قروح، حصر (قبض)، قروح مقعد۔

مقدار خوراک: چھ تا دس گرام۔

نوٹ: فالج، وجع المفاصل، عرق النساء اور قروح میں اس کا استعمال خارجی طور پر کیا جاتا ہے۔

**خاص ترکیب تیاری:**

زیتون کے پکے ہوئے تخم سے کولڈ ایکسپیلنگ کے ذریعے یہ روغن حاصل کیا جاتا ہے۔

## پیچش کا علاج

کچے انڈے کی سفیدی استعمال کریں۔

☆ تیز پتی کی چائے بغیر دودھ چینی ملائے پینی چاہیے۔

☆ پیچش کی تکلیف میں چاولوں کا استعمال فائدہ مند ثابت ہوگا ہوتے ہیں۔

☆ انڈے میں بہت زیادہ پیاز، پکے ہوئے چاول ڈال کر گھی یا تیل میں تل کر استعمال کریں۔

☆ پیچش میں بھنڈی کی سبزی کھائی جائے یہ پیچش میں بے حد مفید رہتی ہے۔

☆ آم کی گٹھلی پیس کر چھاچھ میں ملا کر استعمال کرنے سے خونی پیچش میں افاقہ ہو جاتا ہے۔

☆ بیر کھانے سے آنتوں کے زخم اور خونی پیچش سے نجات مل جاتی ہے۔

☆ چھوٹی ہرڑ اور سونف گھی میں بھون کر اور مصری ملا کر روزانہ ایک چمچ گرم پانی سے لینا صحت کے بہتر ہے۔

☆ خونی دستوں میں سونف پیس کر پانی میں ملا لیں۔ اس پانی سے گندم کا آٹا گوندھ کر روٹی پکا کر کھانا مفید ہے۔

# تپ دق کا علاج

☆ تپ دق کے مریض کو انگور استعمال کرنے چاہیے۔
☆ مکھن اور مصری دودھ میں ملا کر کھانے سے نہ صرف تپ دق ختم ہو جاتا ہے بلکہ جسم کو از سر نو طاقت میسر آتی ہے۔
☆ تپ دق کے مریض کو انگور کھلانے سے بہت فائدہ ہوتا ہے۔
☆ کچے پیاز پر نمک چھڑک کر کھانا تپ دق کے مریض کے لئے بہت مفید ہے۔
☆ لہسن کا روزانہ استعمال کرنے والوں کو تپ دق کا مرض نہیں ہوتا۔
☆ لونگ کا استعمال تپ دق کے مرض میں فائدہ پہنچاتا ہے۔
☆ لیموں کا رس 25 گرام، گیارہ پتے تلسی کے، سونٹھ، زیرہ، نمک ایک گلاس گرم پانی میں ملا کر دن میں تین بار پیتے رہنے سے تپ دق کے مرض میں افاقہ ہوتا ہے۔
☆ شہد میں کیلے کے پتوں کا رس ملا کر پینے سے پھیپھڑوں کے زخم بھر جاتے ہیں۔

# بدہضمی کا علاج

☆ کھانا کھانے کے فوری بعد تمبا کو نوشی نہیں کرنی چاہیے۔
☆ غذا ہمیشہ ہنستے ہوئے خوش مزاج ہو کر کھانا کھائے چاہیے۔
☆ غذا کھانے کے بعد اپنے آپ کو گھبراہٹ اور ہیجان سے دور رکھنا چاہیے۔
☆ لیموں کاٹ کر اس پر نمک ڈال کر گرم کر کے چوسنا بدہضمی میں مفید ہے۔
☆ امرود بدہضمی اور اپھارہ کا بہترین علاج ہے۔
☆ دو لونگ اُبلتے ہوئے آدھے کپ پانی میں ڈال کر نیچے اُتار لیں۔ ٹھنڈا کر کے

پی لینے بدہضمی کی شکایت دور ہو جاتی ہے۔ یہ علاج کم از کم تین چار دن ضرور کرنا چاہیے۔

☆ پپیتا کھانے سے کھانا جلد ہضم ہو جاتا ہے۔

☆ تلسی اور سیاہ مرچ ہر بار کھانا کھانے کے بعد چبانے سے بھوک کی کمی اور بدہضمی کی شکایت دور ہو جاتی ہے۔

☆ زیرہ دو چمچ لے کر اس گلاس پانی میں اُبالیں۔ جب ٹھنڈا ہو جائے تو اسے چھان لیں اور آدھا کپ دن میں تین بار پیتے رہنے سے ہاضمہ درست ہو جاتا ہے۔

☆ جن لوگوں کو بدہضمی اکثر رہتی ہے انہیں چاہیے کہ ہر بار کھانے کے ساتھ مولی پر نمک، کالی مرچ چھڑک کر دو ماہ تک کھاتے رہنے سے بدہضمی کی شکایت دور ہو جاتی ہے۔

☆ لیموں کے رس میں ادرک کا رس ملا کر سوندھا نمک ڈال کر پینے سے ہاضمہ ٹھیک ہو جاتا ہے۔

# دل کے امراض کا علاج

☆ کھانا وقت پر، کم اور کبھی بھی زیادہ نہیں کھائیں۔

☆ انڈے کی زردی کا استعمال کم سے کم کرنا چاہیے۔

☆ خود کو موٹا نہ ہونے دیں اور کم از کم روزانہ پانچ میل پیدل چلیں۔

☆ تمباکو نوشی اور شراب سے مکمل پرہیز کریں۔

☆ کم کیلوریز والا کھانا کھائیں۔

☆ دل کی بیماریوں میں مناسب غذا کا استعمال دوائیوں کی طرح کام کرتا ہے۔
☆ روزانہ ایک پیاز کچا کھانے سے دل کی دھڑکن نارمل ہو جاتی ہے۔
☆ پیاز کے رس کا مناسب مقدار میں استعمال کرنے سے دل کی بیماریوں سے بچا جا سکتا ہے۔
☆ گاجر کے استعمال سے دل کی بڑھی ہوئی دھڑکن کم اور خون کا گاڑھا پن ختم ہو جاتا ہے۔

## گیس دل کی جلن

☆ املی کے رس میں مصری ملا کر پینے سے دل کی جلن ختم ہو جاتی ہے۔
☆ جب دل فیل ہو رہا ہو تو فوری طور پر 4، 5 لہسن کی تریاں کھانے سے آپ کا دل فیل نہیں ہوگا۔
☆ لہسن کا استعمال کرنے سے خون کی نالیوں کا سکڑنا بند ہو جاتا ہے اور بیمار نالیوں میں جما ہوا کولیسٹرول نکال دیتا ہے۔
☆ لہسن کا استعمال دل کے دورے کو روکتا ہے۔
☆ لہسن کا استعمال کولیسٹرول کو کم کرتا ہے۔

## یرقان کا علاج

☆ لہسن کی چار تریاں آدھے کپ دودھ میں اُبال کر کھائیں اوپر سے دودھ پئیں۔ چار دن تک روزانہ استعمال کرنے سے یرقان ٹھیک ہو جاتا ہے۔
☆ ایک کریلا پانی میں پیس کر صبح و شام روزانہ چند دن تک پلائیں۔
☆ املی کو پانی میں بھگو کر اچھی طرح مسل لیں یہ پانی پینے سے یرقان کے مرض میں

بہت فائدہ پہنچتا ہے۔

☆ گاجر کھانا، گاجر کا رس پینا، گاجر کا سوپ بنا کر پینا، یا گاجر کا کاڑھا یرقان کی قدرتی دوا ہے۔

☆ مولی کے پتوں کا رس بقدر 125 گرام میں 30 گرام چینی ملا کر روزانہ پلانا یرقان میں مفید ہے۔

☆ شہد ایک چمچہ دن میں تین بار ایک گلاس پانی میں ملا کر پینا مفید ہے۔

# کھانسی کا علاج

☆ گنے کے رس میں کچی مولی کا رس 62 گرام ملا کر دو بار استعمال کرنی چاہئیں۔

☆ چنے کی دال کے برابر پسی ہوئی پھٹکری ملا کر ملا پانی پینے سے کالی کھانسی ٹھیک ہو جاتی ہے۔

☆ لونگ کو آگ میں بھون کر اس میں شہد ملا کر مریض کو چٹاتے رہنا فائدمند ہے۔

☆ امرود کو آگ پر بھون کر کھانے سے بلغمی کھانسی غائب ہو جاتی ہے۔

☆ روزانہ رات کو سونے سے پہلے پانی گرم کر کے پینے سے کھانسی نہیں ہوتی ہے۔

☆ کھانسی تیز ہو تو بغیر دودھ کے کافی پی لینی چاہیے۔

☆ پودینہ کی چائے بنا کر اس میں شکر کے بجائے نمک ملا کر پینے سے کھانسی میں فائدہ ہوتا ہے۔

☆ پالک کے رس کو ہلکا گرم کر کے غرارے کرنے سے افاقہ ہوتا ہے۔

☆ موسم سرما میں کالے تل اور گڑ کے لڈو بنا کر کھانے سے کھانسی دور ہو جاتی ہے۔

☆ ایک گلاس پانی میں میتھی دانے کے 4 چمچ ڈال کر اُبال لیں۔ جب پانی آدھا رہ جائے تو اچھی طرح چھان کر گرم گرم چسکیاں لے کر پی لیں۔

☆ کھانسی اگر خشک ہو تو تربوز کا استعمال زیادہ سے زیادہ کریں۔

☆ خشک کھانسی میں کھجور زیادہ سے زیادہ کھلائیں۔

☆ کھانسی اگر خشک ہو تو 15 گرام تیل، 15 گرام گڑ میں سرسوں کا تیل ملا کر چٹائیں۔

☆ کھانسی کی شدت اگر رات کے وقت زیادہ ہو تو رات کو سوتے وقت کالی مرچ اور دودھ گرم کر کے پینا مفید ہے۔

## شوگر کا علاج

☆ تازہ آنولے کے رس میں شہد ملا کے پینا مفید ہے۔

☆ ٹماٹر کا زیادہ استعمال کرنے سے پیشاب میں شکر آنا بند ہو جاتی ہے۔

☆ کریلے اور جامن کی گٹھلیاں ہم وزن لے کر خشک کر لیں۔ صبح و شام ایک ایک چمچ پانی کے ساتھ پھانک لیا کریں۔

☆ آم کا رس اور جامن برابر مقدار میں پیتے رہنے سے شفا ہو جاتی ہے۔

☆ 30 گرام گاجر کا رس، 185 گرام پالک کو ملا کر پینا فائدہ مند ہے۔

☆ 30 گرام چنے رات کو بھگو کر پانی میں رکھ دیں صبح کو پانی سے نکال کر کھائیں۔

☆ چنے اور جو کا آٹا ہم وزن ملا کر روٹی پکا کر کھانے سے مرض میں کمی آجاتی ہے۔

☆ شلغم کی سبزی پکا کر ذیابیطس کے مریض کو روزانہ کھلائیں۔

# قبض اب نہیں رہے گی

☆ روزانہ کم از کم 6 گلاس پانی پینا چاہیے۔

☆ صبح سویرے نہار منہ 1 گلاس پانی پینا یا ناشتہ کرنے سے آدھ گھنٹہ پہلے ایک گلاس پانی پینا فائدہ مند ہے۔

☆ لیموں کا رس، سبزیوں پر باریک کتر کران پر نمک مسالہ ملا کر استعمال کرنا بھی مفید ہے۔

☆ کشمش یا منقہ پانی میں بھگو کر 12 گھنٹے بعد کھا کر اوپر سے پانی بھی لینا موثر رہتا ہے۔

☆ دودھ گرم کر کے اس میں گھی ملا کر پینا فضلے کو نرم کرتا ہے۔

☆ پختہ خربوزے کھانا قبض کو دور کرنے کا عمدہ علاج ہے۔

☆ قبض کی شکایت میں زیادہ سے زیادہ لسی پینا نفع ہے۔

☆ بند گوبھی کے پتے ہر روز کھاتے رہنے سے پرانی قبض دور ہو جاتی ہے۔

☆ رات کو سونے سے پہلے دو چمچ ارنڈ کا تیل پی لینے سے قبض باقی نہیں رہتی۔

☆ متواتر تربوز کھاتے رہنا قبض دور کرنے میں فائدہ مند ہے۔

☆ روزانہ ایک کچا پیاز کھانے سے قبض پیدا ہی نہیں ہوتی۔

# بواسیر کا علاج خود کریں

☆ اگر بواسیر خونی ہو تو کچی مولی کا استعمال کرنے سے بواسیر سے خون آنا بند ہو جاتا ہے۔

☆ اگر بواسیر خونی ہو تو مصری کو دھنیا کے رس میں ملا کر پینے سے خونی بواسیر ختم ہو جاتی ہے۔

☆ اگر بواسیر خونی ہو تو پیاز کا استعمال کثرت سے کرنے سے خونی و بادی بواسیر میں فائدہ ہوتا ہے۔

☆ اگر بواسیر خونی ہو تو ایک چمچ کریلے کے رس میں شکر ملا کر پینے سے تکلیف دور ہو جاتی ہے۔

☆ اگر بواسیر خونی ہو تو ناریل کی جٹائیں جلا کر ان میں چینی ملا کر گرم پانی سے پھانک لینا باعث شفاء ہے۔

☆ اگر بواسیر بادی ہو تو چند دن امرود کھاتے رہنے سے بواسیر ختم ہو جاتی ہے۔

☆ اگر بواسیر بادی ہو تو چقندر کا استعمال کرتے رہنے سے بواسیر کے مسے جھڑ جاتے ہیں۔

☆ اگر بواسیر بادی ہو تو بادی بواسیر ہو تو جوار کی روٹی کھانا فائدہ مند ہے۔

☆ اگر بواسیر بادی ہو تو زیرہ اور مصری پیس کر پانی سے پھانک لینے سے بواسیر کا درد ختم ہو جاتا ہے۔

☆ اگر بواسیر بادی ہو تو سونٹھ اور گڑ ہم وزن لے کر روزانہ آدھا چمچ صبح و شام کھانا فائدہ پہنچاتا ہے۔

☆ اگر بواسیر بادی ہو تو مصری اور زیرہ پیس کر پانی سے پھانک لینے سے بواسیر کا درد ختم ہو جاتا ہے۔

## جگر کی بیماریوں کا علاج خود کریں

☆ لوکی کو آگ پر سینک کر بھرتہ بنا کر اس کا رس نکالیں۔ اس میں مصری ملا کر پینا جگر کی بیماری میں مفید ہے۔

☆ خربوزے استعمال کرتے رہنے سے جگر کی سوجن ختم ہو جاتی ہے۔

☆ جگر کی بیماریوں میں سیب سب سے زیادہ مفید ہے۔ سیب کھاتے رہنے سے جگر کو تقویت ملتی ہے۔

☆ گاجر کا استعمال کرتے رہنے سے جگر کے مریضوں کو فائدہ ہوتا ہے۔

☆ صبح سورج نکلنے سے پہلے منہ ہاتھ دھو کر ایک چٹکی کچے چاول پھانک لینے سے جگر مضبوط ہوتا ہے۔

## خواتین لیکوریا کا علاج خود کریں

☆ تازہ ٹماٹر زیادہ استعمال کرنے سے لیکوریا ٹھیک ہو جاتا ہے۔

☆ بھنے ہوئے چنوں میں گڑ ملا کر کھانا مفید ہے۔ اوپر سے دودھ میں گھی ملا کر پلائیں فائدہ ہوگا۔

☆ مسور کی دال اور آٹے کا چورہ ملیدہ بنا کر کھائیں، شفا ہوگی۔

☆ کیلا کھانے کے بعد اوپر سے دودھ پی لینا، سیلان رحم میں فائدہ پہنچاتا ہے۔

☆ کچے کیلے کی سبزی بنا کر کھائیں۔ آٹھ گرام گھی میں ایک کیلا ملا کر دس دن تک روزانہ صبح وشام کھائیں۔

☆ تلسی کے رس میں زیرہ ملا کر ہمراہ دودھ گائے مریضہ کو پلائیں۔

☆ زیرہ بھون کر چینی ملا کھانا سیلان الرحم کا عمدہ علاج ہے۔

## وجع المفاصل کا علاج اور جوڑوں کا درد

☆ میتھی کو گھی میں بھون کر چھوٹے چھوٹے لڈو بنا لیں۔ 10 دن صبح وشام ایک ایک لڈو کھلانے سے فائدہ ہوتا ہے۔

☆ 80 گرام پانی میں سونٹھ 10 گرام ملا کر اُبال لیں۔ اس میں چینی یا شہد ملا کر مریض کو پلائیں۔

☆ چقندر کا کھانا جوڑوں کے درد کا اچھا علاج ہے۔

☆ پیاز کا رس اور سرسوں کا تیل ہم وزن لے کر درد والی جگہ پر سینک کریں۔

☆ لہسن کو پیس کر دودھ میں اُبال کر مریض کو پلائیں۔

☆ روزانہ لہسن کے تیل کی مالش کرنا مفید ہے۔

☆ لہسن پیس کر تلوں کے تیل میں ملا کر کھانے سے بہت زیادہ فائدہ ہوتا ہے۔

☆ گاجر، چقندر اور ککڑی کا رس ملا کر پلانا فائدہ مند ہے۔

☆ اگر گھٹنوں کا درد ہو تو کچے آلو پیس کر لگانے سے گھٹنوں کی بلغمی سوجن اور جوڑ میں کسی قسم کی بیماری ہو تو جلد آرام ملتا ہے۔

☆ اگر گھٹنوں کا درد ہو تو کھیرا زیادہ کھانے سے گھٹنوں کا درد دور ہو جاتا ہے۔ اگر

ایک تری لہسن بھی کھالیا کریں تو فائدہ ہوگا۔

## ہائی بلڈ پریشر سے نجات

☆ لہسن کا رس چھ قطرے پانی میں ملا کر پینا اچھا علاج ہے۔

☆ کھانا کھانے کے بعد لہسن کھانے سے خون کا دباؤ کم ہو جاتا ہے۔

☆ لوکی کا رس آدھا کپ تھوڑے سے پانی میں ملا کر روزانہ تین بار پینا چاہیے۔

☆ لسی پینا لو بلڈ پریشر کی صورت میں روزانہ تیل سے جسم پر مالش کرتے رہنے سے پریشر میں کمی آجاتی ہے۔

☆ کیلے کے تنے کا رس آدھا کپ ہر روز پینا مفید ہے۔

☆ ہفتے میں ایک دن فاقہ کریں۔ صرف پھلوں اور سبزیوں کا رس لیتے رہیں۔

## امساک کیلئے

طوطیائے سبز ایک تولہ، کپڑ چھان 5 سیر، پانی ندی یا تالاب لوہے کی کڑاہی میں ڈال کر اس میں طوطیا 4 ماشہ ڈال کر آگ میں رکھے جب پانی جوش کھانے لگے پارہ گاڑھا تولہ 3 ماشہ اور چھوڑ دیں جب پانی نصف رہے تو باقی طوطیا اور چھوڑ دیں جب باقی نصف رہ جائے تو کڑاہی نیچے اتار لیں پارہ گاڑھا ہوگا۔ نکال کر 3 ماشہ پانی سے اچھی طرح صاف کریں۔ پھر گولیاں بنائیں گولی میں دھاگہ ڈال کر ایک سیر گائے کے دودھ میں سے جوش دیں جب پاؤ دودھ رہے اتار کر گولی سے نکال کر پاس رکھیں ضرورت کے وقت گولی منہ میں رکھ کر دھاگہ سے باندھیں۔ قدرت کا کرشمہ دیکھیں۔

# ہیضہ کیلئے گولیاں

چھلکا مرچ سرخ 1 تولہ، ہنگ انگوری 1 تولہ، کافور 6 ماشہ، افیون 3 ماشہ پیاس کے رس میں کھرل کر کے گولی چنے کے برابر بنائیں۔ ہمراہ عرق چہار ایک ایک گولی ہمراہ پانی استعمال میں لادیں۔

# ماہواری (حیض)

☆ درد والی جگہ پر سینک کرتے رہنے سے درد میں کمی ہو جاتی ہے۔

☆ خالی پیٹ لیموں اور نارنگی کا رس پینے سے کنواری لڑکیوں کو ماہواری کے درد سے آنے میں افاقہ ہوتا ہے۔

☆ گاجر کے بیج دو چمچ، گڑ ایک چمچہ، ایک گلاس پانی میں اُبال کر گرم گرم صبح و شام پی لینا مفید ہے۔

☆ مولی کے بیج چار گرام، پیس کر گرم پانی سے دن میں تین بار پھانکتے رہنے سے درد دور ہو جاتا ہے۔

کنواری لڑکیاں درد کی صورت میں پرانا گڑ اور سونٹھ کا کاڑھا بنا کر پئیں۔

# کشتہ چاندی

زندی 2 تولہ، قلعی 1 تولہ، ایک کڑاہی میں پہلے ڈال کر نیچے آگ جلادیں۔ پگھل جائے اس میں چاندی کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کر کے ڈال دیں اور ہلاتے جب دونوں پانی کی طرح ہو جاویں۔ بھنگ 10 تولہ، شورہ ایک تولہ دونوں باریک کر کے چٹکی دے دیں۔ جب دونوں چیزیں خاک ہو جاوے سرد کر کے پنکھا سے بھنگ

کے ذرات اڑادیں اور پانی سے دھوڈالیں اس کو کوار گندل میں کھرل کر کے ٹکی بنا کر کوزہ گلی میں بند کر کے دس سیر کی آگ دیں۔

## کشتہ فولاد سرخ رنگ

فولاد رتیا ہوا 5 تولہ، پوست ترپھلہ 15 تولہ، دانہ الائچی کلاں 5 تولہ سب چیزیں باریک کر کے کسی کوزہ میں ڈال کر رس جامن سے بھردیں جب خشک ہو جائے پھر دوسری دفعہ بھردیں جب خشک ہو جائے تو انگلی سے دیکھیں نرم معمولی سا ہوگا۔ جب ٹھیک ہو تو لوہے کی کڑاہی میں ڈال کر نیچے نرم نرم آگ جلائیں کسی سیخ سے ہلاتے رہیں جب ترپھلہ وغیرہ خاکستر ہو جائے دوسرا آدمی پنکھا سے خاک ترپھلہ وغیرہ باہر اڑادے جب صرف فولاد باقی رہ جائے تو اس میں آدھ پاؤ گھی خالص ڈال دیں۔

## نظر کو تیز کرنے والا سرمہ

اس سے عینک چھوٹ جاتی ہے سرمہ سیاہ مصفّٰی، جست 8 ماشہ، کھانسی 8 ماشہ، تانبہ پیا شیر والا، سنا کی اکٹھی کر کے سنار سے لگائیں۔ بعدہٗ باریک کر کے کھرل کریں اور سوتے وقت ڈالا کریں۔

## دیسی کونین بنانا

چرائتہ، گلو، افسنتین، پوست نیم، ناگرا، موتھ پھرکومول سب چیزیں ہم وزن لے کر رات کو پانی میں بھگو کر صبح کو عرق نکالیں پھر مذکورہ بالا چیزیں ڈال کر عرق نکالیں پھر اسی طرح عرق نکالیں گویا سہ آتشہ کر کے پھٹکری بھٹ کڑی ملا کر رکھیں۔ بخار ہر قسم کو دور کرتا ہے۔

# کان کی بیماریوں کا علاج خود کریں

☆ تلسی کے پتوں کا رس نکال کر کان میں ٹپکانے سے درد دور ہو جاتا ہے۔

☆ سرسوں کا تیل گرم کر کے چند قطرے کان میں ڈالیں کان کا درد ٹھیک ہو جائے گا۔

☆ کان درد رہتا ہو اور کان بہتا رہتا ہو تو تلسی کے پتوں کا رس چند دن کان میں ڈالتے رہنے سے درد دور اور کان سے پیپ آنا بند ہو جائے گا۔

☆ گڑ میں سونٹھ ملا کر گرم کریں اور مریض کو کھلائیں۔ کانوں میں سائیں سائیں کی آوازیں آنا بند ہو جائیں گی۔

☆ کان میں نمک ملا کر گرم پانی ڈال کر اُلٹا کر دیں۔ کیڑا مر کر باہر آ جائے گا۔

☆ سرسوں کا تیل گرم کر کے کانوں میں ٹپکانے سے بہرے پن میں افاقہ ہو جاتا ہے۔

☆ پیاز کا رس گرم کر کے چھ، سات قطرے کان ڈالنا مفید ہے۔

## درد عرق النساء کیلئے اکسیر

پارہ مصفےٰ، گندھک مصفےٰ، ہڑتال مصفےٰ، پھٹکڑی مصفےٰ، سنگی، مرکیاں جمال گوٹہ مصفےٰ سب چیزیں برابر ایک کرکے چار پہر تھوہر کے دودھ میں کھرل کر کے موٹھ کے برابر گولیاں بنالیں۔

خوراک: ایک گولی یا 2 گولی ہمراہ پانی بوقت ضرورت استعمال کریں۔

جس کو حیض درد سے آتا ہو مشکل سے تھوڑی مقدار میں ہو ایک دو دفعہ پلانے حیض سے کھل جاتا ہے۔ کشتہ 4 عدد، گڑ کہنہ 4 تولہ 12 سال کا پرانا ہو جوشاندہ

کر کے حیض آنے سے ایک دو دن پہلے دیدیں۔ جاری ہو گا۔

# آنکھوں کی بیماریوں کا علاج خود کریں

☆ برف کے پانی میں کپڑا بھگو کر آنکھوں پر رکھنا فائدہ مند ہے۔
☆ آنکھوں میں عرق گلاب ڈالنا سے بے حد فائدہ حاصل ہوتا ہے۔
☆ آنکھوں کے مریض کو نمک، مرچ، کھٹائی اور تیل سے پرہیز کرنا چاہیے۔
☆ آنکھوں کی مختلف بیماریوں میں آم، سیب، شہد آملہ اور لیموں کا استعمال کرنا بے حد فائدمند ہے۔
☆ کیلا کھانے سے آنکھوں فائدہ پہنچتا ہے۔
☆ خشک ناریل کی گری اور چینی ملا کر روزانہ 60 گرام سات دن تک مسلسل استعمال کرنے سے آنکھوں کی عام بیماریاں دور ہو جاتی ہیں۔
☆ پھول گوبھی کے رس کا استعمال کرتے رہنے سے آنکھوں کی کمزوری دور ہو جاتی ہ ہے
☆ لونگ کا استعمال آنکھوں کی مختلف بیماریوں میں مفید ہے۔
☆ پیاز کا رس آنکھوں میں ڈالنے سے آنکھوں کی روشنی تیز ہو جاتی ہے۔
☆ روزانہ ایک ایک بوند شہد آنکھوں میں ڈالنے سے موتیا بند سے محفوظ رہا جا سکتا ہے۔

# گولی طاقت کے لئے

تخم ریحان 2 تولہ، عقرقرحا 2 تولہ، گڑ دیسی پرانا آدھ پاؤ سات تولہ دونوں چیزیں باریک کر کے گڑ میں ملا لو ہے کے حمام دستے میں زور سے یکصد چوٹ لگائیں گولی

تین ماشہ بنادیں ایک گولی ہمراہ دودھ گرم کرکے کھانڈ میں ملاکر کھلائیں۔

# دانتوں کی بیماریوں کا علاج خود کریں

☆ ہرڑ کوکوٹ کر چورن بنالیں۔ اس چورن سے منجن کرنے سے دانت صاف ہو جاتے ہیں۔

☆ دانتوں کو چمکانے کے لئے ان پر گلیسرین لگائیں۔ پھر ہلکے گرم پانی سے کلی کریں۔

☆ سوندھا نمک، پھٹکڑی ملاکر منجن کرنے سے دانتوں میں سختی آتی ہے۔

☆ دن میں تین بار ٹماٹر کا رس پینے سے خون رسنا بند ہو جاتا ہے۔

دانتوں کی کھٹاپن دور کرنے کے بادام کا استعمال فائدہ مند ہے۔

☆ سرسوں کا تیل ناک کے ایک نتھنے سے سونگھنے پر دانت کا درد غائب ہو جاتا ہے۔

☆ نیم گرم پانی میں نمک ملاکر غرارے کرنے سے دانت درد میں فائدہ پہنچتا

# دوائے مرگی

کشتہ پارہ ماشہ، کشتہ سونا ماشہ، کستوری 4 ماشہ، ہڑتال 3 ماشہ سب کو رس کوار گندل میں چار پہر کھرل کرکے گوند بنائیں۔ ارنڈ کے پتوں میں لپیٹ کر چاولوں کے ڈھیر میں تین دن تک دبادیں۔ چوتھے روز نکال کر تھوڑا سا تر پھلہ اور شہد ملا کر دینے سے آرام ہوتا ہے۔ بچے کو خشخاش سے ایک چاول تک دیں۔

## خونی یا بادی بواسیر کیلئے گولیاں

ایلوا ایک تولہ، پوست ہلیلہ زرد 4 تولہ باریک کرکے پانی گولی کو کن بیر جتنی پانی کے ہمراہ دیا کریں۔ صبح کو ایک وقت۔

## بالوں کی بیماریاں کا علاج خود کریں

☆ غسل کرتے وقت پانی میں چند قطرے ڈیٹول ملا کر نہائیں۔ اس سے چھوت کی بیماریوں سے محفوظ رہا جا سکتا ہے۔

☆ نیم کے پتے اُبال کر اس سے سر دھونے سے جوئیں مر جاتی ہیں۔

☆ باتھوں کا ساگ پانی میں اُبال کر سر کو دھوئیں۔ بال صاف ہو جائیں گے اور جوئیں مر جائیں گی۔

☆ لیموں کو کاٹ کر اس کے چار حصے کر لیں پھر کٹے ہوئے لیموں کو بالوں کی جڑوں میں اچھی طرح رگڑیں۔ تقریباً آدھے گھنٹے بعد سر دھولیں۔

☆ گھی بالوں کی جڑوں پر لگانے سے بال سفید ہونا رک جاتے ہیں۔

☆ پیاز کو پیس کر اچھی طرح بالوں پر لیپ کریں۔ سیاہ بال اُگنا شروع ہو جائیں گے۔

☆ تل کا استعمال روزانہ کرنے سے بال لمبے اور گھنے ملائم اور چمکدار ہو جائیں گے۔

☆ بال گچھوں میں اُڑتے جا رہے ہوں تو لہسن کر سینک دینا فائدہ مند ہے۔

☆ دھنیا کا رس گنج پر لگانے سے نئے بال نکل آتے ہیں۔

# اگر گلا بیٹھ جائے

☆ صبح نہار منہ 12 عدد جو چبا کر نگل لیں آواز ٹھیک ہو جائے گی۔

☆ جامن کی گٹھلیاں پیس کر ان میں شہد ملا کر گولیا بنا لیں روزانہ دو دو گولیاں چار مرتبہ کھانے سے گلا کھل جاتا ہے اور آواز کا بھاری پن ختم ہو جاتا ہے۔

☆ گرم پانی میں نمک ڈال کر غرارے کرنا گلے درد میں مفید ہے۔

☆ املی کے پانی سے غرارے کرنا گلے درد میں مفید ہے۔ املی کو پانی میں بھگو کر چھان کر استعمال کریں۔

☆ گلے میں خراش ہو جائے تو آم استعمال کریں فائدہ مند ہے۔

☆ چھوہارے کی گٹھلی منہ میں رکھنے سے گلے کی خشکی دور ہو جاتی ہے۔

☆ مولی کا رس اور پانی برابر مقدار میں لے کر اس میں تھوڑا سا نمک شامل کر کے غرارے کرنے سے گلے کے زخم ٹھیک ہو جاتے ہیں۔

# حب دافع قبض

تربد سفید 1 تولہ، کالا دانہ 1 تولہ، سقمونیا 4 ماشہ، حب الملوک مدبر 6 ماشہ، پوست ترپھلہ 1 تولہ، سنا مکی 6 ماشہ، گل بنفشہ 6 ماشہ، مصبر 6 ماشہ، ریوند عصارہ 7 ماشہ پانی سے مخلوط کر کے گولی چنے کے برابر بنائیں۔

خوراک: ایک گولی یا 2 گولی ہمراہ پانی۔

## دوائی برائے کان

مجیٹھ 1 تولہ، مغز کول ڈوڈا ایک تولہ، طباشیر 1 تولہ، دانہ الائچی خورد نوشادر ٹھیکری سرکہ 4 تولہ سب چیزیں باریک کرکے لوہے کی کڑاہی میں لوہے کے دستے سے رگڑیں۔ سرکہ ڈال کر جب سرکہ خشک ہو جاوے۔ دوا کو شیشی میں رکھیں۔

خوراک: 2 رتی سے 4 ماشہ تک ہمراہ چھاچھ استعمال میں لاویں۔

## پیشاب پیلا اور جلن کے ساتھ آئے

☆ اگر پیشاب پیلا آئے تو بھنڈی کی سبزی پکا کر کھانے سے پیشاب کی جلن دور ہو جاتی ہے۔

☆ اگر پیشاب جلن کے ساتھ آئے تو پیٹھے کے دو ٹکڑے روزانہ کھانے سے پیشاب کی جلن ختم ہو جاتی ہے۔ اس کا رس پینا بھی مفید ہے۔

انار کا شربت پینے سے پیشاب کھل کر آتا ہے۔

☆ تلسی کے پتے چباتے رہنے سے پیشاب کی جلن دور ہو جاتی ہے۔

☆ چاول کی مانڈ آدھا کلو لے کر اس میں چینی ملا کر پلانے سے پیشاب کی جلن دور ہو جاتی ہے۔

## اکسیر دمہ

پوست بیضہ 1 تولہ، پانی اعربیل 4 تولہ میں ڈال کر روز رہنے دیں۔ پھر اس کو نکال کر پوست اندرونی جدا کریں پھر صرف اس کو گل حکمت کر کے آگ جیونہ کی بھٹی کی دیں۔ نکال کر باریک کر کے رکھیں۔

خوراک: 3 رتی ہمراہ حلوہ گرٹ سے کھلائیں اگر اس سے گرمی ہو تو مکھن یا ملائی سے کھائیں۔

## پیشاب کی بار بار حاجت ہونا

☆ اگر پیشاب کی بار بار حاجت ہو تو پالک کا ساگ پکا کر کھانے سے رات کو بار بار پیشاب آنا بند ہو جاتا ہے۔

☆ سیب کھانے سے رات کو بار بار پیشاب آنا بند ہو جاتا ہے۔

☆ چائے کا زیادہ استعمال کرنے سے پیشاب بار بار آتا ہے۔ جن لوگوں کو پیشاب بار بار آنے کی شکایت ہو تو ان کو چائے پینا بند کر دینا چاہیے۔

☆ اجوائن اور تل ملا کر کھانے سے زیادہ پیشاب آنا ٹھیک ہو جاتا ہے۔

## دانتوں کے لیے منجن

چند روز کے استعمال سے دانتوں کے تمام امراض کو جڑ سے دور کرتا ہے۔ دانتوں کو سفید موتی کی مانند کرتا ہے۔ سقاقل چینی 1½ ماشہ، سمندر جھاگ 1½ ماشہ، کف آبگینہ 1½ ماشہ، بچی 1½ ماشہ، جو سوختہ 7 ماشہ، اگر سوختہ 7 ماشہ شب یمانی 7 ماشہ بالچھڑ 7 ماشہ، مائیں 7 ماشہ، عقر قرحا 4 ماشہ، صندل سفید، چھالیہ 6-6 ماشہ، کافوری 7 ماشہ باریک کر کے صبح و شام دانتوں پر ملیں۔ بعدہٗ گرم پانی سے کلیاں کریں۔ بدبو کو دور کرے گا۔ دانت چمکیں گے۔ خوشبو پیدا ہوگی۔

قلمی شورہ 9 تولہ، فلفل سیاہ ایک تولہ، سالم دونوں کو ملا کر کڑ چھ آہنی میں ڈال کر آگ جلانی شروع کریں جب دونوں پانی ہو کر نرم ہو جائیں تو مٹی کے برتن میں ڈال

دیں۔ سڈ کر کے رکھیں۔

خوراک: ایک جب صبح وشام ہمراہ عرق پانی بادام روغن دودھ میں ملا کر بھی پلا دیں۔

# پیشاب کا تکلیف سے آنا

☆ نیم گرم پانی پینے سے پیشاب کی تکلیف دور ہو جاتی ہے۔

☆ گاجر کا جوس ہر روز ایک گلاس پیتے رہنے سے پیشاب کی جلن ختم ہو جاتی ہے اور پیشاب صاف ہو کر آتا ہے ورد بھی دور ہو جاتا ہے۔

# قبل از وقت سفید بالوں کے لیے

مازو 5 تولہ، مالکنگنی، جائفل، کشتہ فولاد، سب چیزوں کو باریک کر کے شہد ہم وزن ملا کر 4 دن گندم کے ڈھیر میں رکھیں۔

خوراک: ہمراہ شیر گاؤ ایک وقت روزانہ۔ ایک ماشہ۔

# کھانسی ہر قسم گلا صاف کرنے کے لیے

ست ملٹھی 5 تولہ، سونف 5 تولہ، گوند کیکر 6 ماشہ، کہربا 6 ماشہ، زہر مہرہ 4 تولہ، الائچی خورد کلاں 3-3 تولہ کباب چینی 3 تولہ۔ ست پودینہ سب چیزیں باریک کر کے شہد میں گولیاں بنائیں۔ منہ میں رکھ چوستے رہیں۔

ایسے پھوڑے جس کو اپریشن کی ضرورت ہوتی ہے۔

سنبھالو کے پتے لے کر گاؤ موتر میں تھوڑا ابال کر باندھنے سے درد تو دس منٹ کے اندر دور ہو جائے گا اور چار دفعہ باندھنے سے پھٹ جائے گا۔ جب مادہ خارج

ہوجائے تب گوند ایک تولہ مین پھل 6 ماشہ۔صابن دیسی ½1 ماشہ سک چیپل ان کو گاؤ موتر میں گھس کر لگائیں۔

## پیشاب کا رُک رُک کر آنا

☆ لیموں کے بیج کو کوٹ کر ناف پر رکھیں۔اُس پر ٹھنڈا پانی ڈالنے سے رُکا ہوا پیشاب آنا شروع ہوجائے گا۔

☆ ککڑی کے رس میں گھی ملا کر استعمال کرنے سے پیشاب بہت جلدی آتا ہے۔

☆ 1 کلو پانی میں پیاز 45 گرام اُبال کر چھان لیں۔اس پانی کو شہد میں ملا کر روزانہ تین بار استعمال کرنے سے پیشاب کھل کر اور بغیر تکلیف کے آنا شروع ہوجاتا ہے

## نیند نہ آنے کی بیماری کیلئے

بادام روغن 2 تولہ، روغن خشخاص 1 تولہ، روغن کدو 10 تولہ تینوں روغن ملا کر ایک تولہ دودھ میں ڈال کر پلادیں۔دن میں تین دفعہ۔دوپہر اور شام افیون 3 ماشہ زعفران کشمیری ایک ماشہ۔روغن سرسوں ایک تولہ روغن خشخاص 3 تولہ سب کھرل کرکے شیشی میں رکھیں۔اس سے دن رات میں سات مرتبہ تین تین قطرے روزانہ، ناک، کان پیشانی، کنپٹی، پر ڈالتے اور ملتے رہیں۔جسم پر روغن سرسوں کی مالش کیا کریں۔غذا صبح وشوربہ۔شام کو دودھ چاول یا حلوہ۔لسی شربت، مکھن۔

## دمہ (سانس کا مشکلات سے لینا)

☆ دمہ کے مرض میں کھجور کھانا فائدہ مند ہے۔

☆ اگر سانس لینے میں دشواری محسوس ہو تو کریلے کی سبزی پکا کر کھاتے رہنے سے دمہ کے مریض فائدہ ہوتا ہے۔

☆ انگور کھانا دمہ کے مرض میں مفید ہے۔

☆ دمہ کے امراض سے بچاؤ کیلئے پیاز کا رس یا پیاز کوٹ کر شہد میں ملا کر پینے سے سانس لینے میں آسانی ہو جاتی ہے۔

☆ لونگ کو منہ میں رکھنے سے بلغم آسانی سے نکل جاتا ہے۔

## محافظ اطفال

آملہ مصفی، ہلیلہ زرد، بن سلوچن، نورد، ریوند خطائی، بسلہ محرک، مغز بلگری، ہر ایک ایک تولہ مروارید، ورق نقرہ، کہربا، زہر مہرہ، ناریل دریائی، عود صلیب تخم خشخاش ہر ایک 6 ماشہ، کوزہ مصری 3 تولہ۔ کھرل کر کے 3 رتی صبح و شام ہمراہ عرق سونف وغیرہ دیں۔

## بواسیر کے لیے

مولی کا پانی 1½ سیر میں رسونت گھول کر نتھار کر مغز تمولی 10 تولے نیم کھرل کریں۔ اس کے بعد فولاد 1½ تولہ، گندھک 3 تولہ ملا کر پانی چھان کر کھرل کریں۔ گولی جنگلی بیر کے برابر بنائیں۔ باسی پانی کے ہمراہ دو وقت۔

# پیٹ درد یا اپھارہ کا علاج

☆ پیٹ درد کی حالت میں کافی پینے سے درد ٹھیک ہوجاتا ہے۔

☆ نمک 1 گرام، اجوائن 1 گرام گرم پانی سے استعمال کرنے سے پیٹ درد میں افاقہ ہوتا ہے۔

☆ شہد میں زیرہ پیس کر چاٹنے سے پیٹ درد میں ٹھیک ہوتا ہے۔

☆ چائے کے جیسے گرم پانی میں لیموں نچوڑ کر پینے سے پیٹ درد دور ہوتا ہے۔

☆ میتھی دانے دار گرم پانی ملا کر پینے سے پیٹ درد ٹھیک ہوجاتا ہے۔

☆ تھوڑے سے پانی میں لیموں کا رس ملا کر استعمال کرنے سے پیٹ درد ختم ہو جاتا ہے۔

☆ پیٹ کی بیماریوں سے بچوں کو محفوظ رکھنے کے لئے روزانہ سیب کھلائیں۔

☆ روزانہ مولی کا استعمال کرنے سے قبض، گیس، بھوک میں کمی اور بدہضمی جیسی بیماریاں ٹھیک ہوجاتی ہیں۔

☆ مسور کی دال کا استعمال کرنے سے نظام ہضم کی بیماریوں سے محفوظ رہا جا سکتا ہے۔

☆ باتھو کا ساگ روزانہ کھانے سے پیٹ کی تمام بیماریوں سے بچا جا سکتا ہے۔

☆ انار قوت ہاضمہ کو بڑھاتا ہے۔ پیشاب آور ہے۔ انار کھانے سے قبض ہوجاتی ہے۔

☆ جامن کا استعمال کرنے سے پیٹ کی اکثر بیماریوں سے محفوظ رہا جا سکتا ہے جیسے دست آنا، بھوک کم لگنا، پیٹ درد وغیرہ۔

☆ گاجر کا استعمال کرنے سے نظام انہضام کو تقویت ملتی ہے۔ اس کے استعمال سے بلغمی بیماریاں ختم ہو جاتی ہیں۔

## احتلام جریان

کشتہ سرب، پوٹاشیم، برومائیڈ، کشتہ مرجان، کشتہ صدف، کہربا، زہر مہرہ، بہمن سرخ، بہمن سفید، تودری سرخ و سفید، ثعلب مصری، شقاقل، تالمکھانہ، کرکس، ورق نقرہ، ملا کر ایک ایک تولہ سب کو کوٹ کر سفوف بنا دیں۔

خوراک: صبح و شام ہمراہ شیر گائے۔ پرہیز ترش، بادی، مرچ، گرم چیز۔

## زیادتی پیشاب کے لیے

کنوئیں کی اینٹ جو پیلی ہو، لے کر دودھ بکری میں کھرل کر کے ٹکیاں بنا کر دس سیر کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکال کر پیس لیں۔ یہ اینٹ 5 تولہ، 20 جامن کی گھٹلی، 5 تولہ باریک کر کے اسبغول بنائیں۔

## سرمہ ضعف بصر

گل ستیاناسی 9 ماشہ، میل سونا 4 ماشہ، میل چاندی 4 ماشہ، سرمہ اصفہانی 3 تولہ، صدف سوسنہ 4 ماشہ، مروارید 3 ماشہ، ورق نقرہ 3 ماشہ، ورق طلاء، پوست ہلیلہ زرد 4 ماشہ، شہد میں کھرل کریں اور خشک کریں پھر پانی آملہ سب کو کھرل کریں، سوتے وقت آنکھوں میں لگایا کریں۔

## منہ کے چھالے

☆ گرم پانی میں لیموں کا رس نچوڑ کر غرارے کرنے سے منہ کے چھالے دور ہو جاتے ہیں۔

☆ جن افراد کو منہ میں چھالے بار بار ہوتے ہوں ان کو چاہئے کہ ٹماٹر کا استعمال زیادہ سے زیادہ استعمال کریں فائدہ ہوگا۔

☆ کافور دیسی گھی میں ملا کر روزانہ چار مرتبہ چھالوں پر لگائیں رال باہر گراتے رہیں پھر کلی کر لیں چھالے جلد ٹھیک ہو جائیں گے۔

☆ زبان پر چھالے ہوں تو گائے کے دودھ کی دہی میں ایک کیلا ملا کر صبح سویرے کھانا فائدہ مند ہے۔

☆ مہندی کے پتے پانی میں بھگو کر رکھ دیں۔ دو تین گھنٹے بعد چھان کر اس پانی سے غرارے کریں چھالیں ختم ہو جائیں گے۔

☆ کشمش 30 گرام، کالی مرچ 15 گرام ملا کر چبانے سے منہ کے چھالے ٹھیک ہو جائیں گے۔

☆ رات کو چھاتی پر گھی لگانا منہ کے چھالو میں مفید رہتا ہے۔

## عرق رنگترہ

جو فائدہ میں مقوی قلب اور مفرح ہے۔

آب رنگترہ، آب زرشک، آب نیشکر، کشمش سبز ہر ایک دس سیر۔ جوز بوا بسابہ، بہمنیں، شقاقل، گل سیوتی ہر ایک 4 تولہ، قرنفل، دارچینی، گل گاؤزبان ہر ایک

5 تولہ۔عود عربی 2 تولہ۔پوست کنا صحرائی 2 سیر برگ تنبول 5 عدد سب کو ملا کر حسب دستور عرق کشید کریں اور مریض کی قوت برداشت کے مطابق پلا دیں۔

دیگر نسخہ

حقنہ مجرب جس سے مرض سکتہ کو بے فائدہ ہوتا ہے۔روغن بیدا نجیرا سپرٹ آف ٹرپن ٹائن ہر ایک 4 تولہ۔روغن جمال گوٹہ 4 بوند۔صابن 30 گرین آب گرم 8 اونس سب کو ملا کر حسب دستور کریں۔غرض قولنج کے لیے مفید ہے۔

ریوند چینی۔زنجبیل ہر ایک 2 ماشہ،گل بابونہ 4 ماشہ سب کو باریک کر کے 30 حبوب بنا دیں اور صبح وشام دو دو حب کھانے کو دیں۔اس سے اشتہا پیدا ہوتی ہے۔پاخانہ صاف آتا ہے۔

## قے کا علاج

☆ برف چوستے رہنے سے بار بار قے آنا بند ہو جاتی ہے۔

☆ 2 لونگ پیس کر شہد میں ملا کر چٹائیں۔حاملہ کی قے کی شکایت دور ہو جائے گی۔

☆ پیاز اور ادرک کا رس 2 چمچ ملا کر استعمال کرنے سے قے رُک جاتی ہے۔

☆ شکر اور لیموں کا رس ٹھنڈے پانی میں ملا کر پینے سے قے رُک جاتی ہے۔

☆ کالے چنے رات کو پانی میں بھگو دیں۔صبح کو ان کا پانی استعمال کرنے سے قے آنا بند ہو جاتی ہے۔

☆ شہد میں گنے کا رس ملا کر پینے سے صفرا کی قے ٹھیک ہو جاتی ہے۔

☆ حاملے کو اگر قے آتی ہو تو کالے چنے بھونے ہوئے ستو بنا کر اس استعمال کرنا مفید ہے۔

☆ ہرڑ کو پیس کر شہد ملا کر چاٹنے سے قے آنا بند ہو جاتی ہے۔

☆ دھنیا خشک پانی میں اُبال کر اس میں مصری ملا لیں اور اس کو استعمال کریں فائدہ ہوگا۔

## مقوی جگر و رفع کمزوری

طباشیر نقرہ، الائچی زرد و کلاں، ملکودانہ، خبث الحدید ہر ایک ایک تولہ، زیرہ سفید، ست گلو، اسبغول، کشتہ مرجان، کہربا، زہر مہرہ، نمک سیاہ، پوست ہلیلہ زرد، مغز بادیان، مغز کشنیز ہر ایک 9 ماشہ سب چیزیں خوب باریک کر کے پیسیں۔

**خوراک:** 4 ماشہ صبح و شام ہمراہ دودھ استعمال کریں۔

## دمہ، بلغمی کھانسی کے لئے

شنگرف رومی 5 تولہ، پوست بیج آک باریک کر کے کسی پیالہ گل میں رکھ کر درمیان شنگرف کی ڈلی رکھ کر دبادیں۔ اوپر دوسرا پیالہ دے کر مت بند کریں۔ اندازہ سے آگ دیں۔ جب سرد ہو جاوے شنگرف نکال کر پھر ایسا کریں۔ کم از کم 40 دفعہ کریں۔ 100 سے بھی زیادہ کریں تو اکسیر چیز ہوگی۔

خوراک: نصف چاول نامردوں کو مکھن میں، بخار والے کو ست گلو میں رکھ کر استعمال کریں۔

# (اسہال)

☆ دست آنے کی صورت میں بڑوں کو لیموں کا رس، کانجی، کھچڑی، مسلا ہوا کیلا اور چاول جیسی نرم اور زود ہضم چیزیں دیں۔

☆ آنولہ خشک اور سیاہ نمک برابر مقدار میں پیس لیں۔ آدھا چمچہ پانی کے ساتھ پھانک لینے سے دست بند ہو جاتے ہیں۔

☆ کدو کا رائتہ بنا کر استعمال کرنا مفید ہے۔

☆ پودینہ کا رس آدھا کپ ہر 2 گھنٹے بعد پلاتے رہنے سے دست رُک جاتے ہیں۔

☆ جامن کے اڑھائی پتے کو نہ زیادہ نرم ہوں اور نہ زیادہ سخت ہوں۔ ان میں تھوڑا سا سا ندھا نمک ملا کر چھوٹی چھوٹی گولیاں بنا لیں۔ صبح و شام ایک ایک گولی استعمال کریں۔ شفا حاصل ہو گی۔

☆ جائفل اور سونٹھ پانی میں شامل کر کے روزانہ تین بار استعمال کرنے سے دست ٹھیک ہو جاتے ہیں۔

☆ تلسی کے پتوں کا کاڑھا بنا کر پینے سے فائدہ ہوتا ہے۔

☆ سبز دھنیا، سیاہ نمک اور سیاہ مرچ ملا کر چٹنی بنا کر چاٹتے رہنے سے بہت فائدہ ہوتا ہے۔

☆ بیل گری کو گودا نکال کر پانی میں مسل کر چینی ملائیں۔ پھر شربت بنا کر ایک ایک

کپ دن میں تین بار استعمال کرنے سے دست کا آرام آجاتا ہے

# ملیریا کا گھریلو علاج

☆ سیب کا استعمال کرنے سے بخار جلد ٹھیک ہو جاتا ہے۔

☆ سونٹھ، دھنیا خشک برابر مقدار میں ملا کر پیس لیں۔ دن میں تین بار پانی سے پھانک لیا کریں۔ بخار نہ ہوگا۔

☆ لسی پینے سے چوتھے دن آنے والا ملیریا ٹھیک ہو جاتا ہے۔

☆ ملیریا بخار میں امرود کا استعمال کرنے سے فائدہ ہوتا ہے۔

☆ لیموں میں کالی مرچ اور نمک بھر کر سوتے رہنے سے ملیریا بخار کی گرمی دور ہو جاتی ہے۔

☆ لہسن کا رس ملیریا آنے سے پہلے ہاتھ پاؤں کے ناخنوں پر لیپ دیا کریں۔

☆ لہسن کا رس ایک چمچہ میں تلوں کا تیل ایک چمچہ ملا کر بخار آنے سے پہلے ہر گھنٹے بعد دس قطرے زبان پر ڈال کر متواتر چار دن تک چوستے رہنے سے ملیریا نہیں آئیگا۔

# کھانسی کمزوری دماغ

گوند 4 تولہ، مغز 4 تولہ، مغز بادام ایک تولہ، رب السوس ایک تولہ، نشاستہ ایک تولہ، خشخاش ایک تولہ، ورق نقرہ کلاں دفتری یک، کستوری 3 ماشہ، بنفشہ ایک تولہ، مغز بیدانہ ایک تولہ، طباشیر ایک تولہ، ملٹھی، مصری دیسی عرق گاؤزبان میں قوام کرکے جمالیں 1 گولی دوپہر 1 گولی شام ہمراہ پانی۔

# تپ محرقہ کا علاج اب خود کریں

☆ نارنگی کا رس دودھ میں ملا کر پلاتے سے بخار کی گرمی اور تشنگی دور ہوتی ہے۔

☆ مسمی کا استعمال تپ محرقہ میں فائدہ مند ہے۔

☆ تپ محرقہ کے مریض کو شہد کھلاتے رہنے سے مریض کو کمزوری نہیں ہے۔

☆ لونگ 5 عدد 2 لیٹر پانی میں اُبال لیں۔ جب پانی آدھارہ جائے (یعنی ایک لیٹر) تو اسے ٹھنڈا کر کے چھان لیں۔ دن میں بار بار یہ پانی مریض کو پلانے سے ٹائیفائیڈ بخار میں فائدہ ہوتا ہے۔

☆ تپ محرقہ بخار میں سیب کا پانی پیتے رہنے سے فائدہ پہنچتا ہے۔

☆ ٹائیفائیڈ بخار میں کیلا کا استعمال بے مثل غذا ہے۔

## قرص کافور

خرفہ 2 تولہ، طباشیر 8 ماشہ، مغز کدو 3 تولہ، کاسنی 10 ماشہ، رب السوس 10 ماشہ، صندل سفید 10 ماشہ، کاہو 17 ماشہ، ترنجبین 3 تولہ، گوند کیکر 18 ماشہ، گل سرخ 17 ماشہ، کافور دیسی 3 ماشہ سب چیزیں باریک کر کے لعاب اسبغول میں قرص بنا دیں۔
خوراک: 4 ماشہ پانی کے استعمال کریں۔ برائے تپدق مفید ہے۔

---

## سنگرہنی کی دوا

کڑا سک 3 سیر، برگ بل ایک پاؤ، آٹھ گنا پانی میں بھگو کر پکائیں۔ جب ایک سیر پانی رہ جاوے مل چھان لیں۔ اندجو شریں، خوب کلاں اسبغول موچرس نیل کنٹھ

افیون، موتھا، لودھ، گل دھاوا ہر ایک ایک تولہ باریک کر کے ملائیں۔

ایک ایک ماشہ کے قرص بنائیں۔ خوراک ایک قرص ہمراہ چھاچھ رگ بھر پیاس لگے تو بھی چھاچھ ہی دیں۔

## مختلف بخار کا علاج

☆ اگر بخار گرمی سے ہو تو مریض کو املی کا پانی پلائیں۔

☆ اگر بخار سردی کا ہو، زکام کی وجہ سے ہو، تو چائے پینے سے دور ہو جاتا ہے۔

☆ بخار کے دنوں میں مونگ کی دال چھلکے سمیت پکا کر کھائیں فائدہ حاصل ہوگا۔

☆ بخار کے دوران صرف پھل اور سبزیوں کا استعمال کریں۔

☆ تیز بخار کی صورت میں پانی میں کپڑا بھگو کر سر سے پاؤں تک یعنی پورے جسم کو بار بار پونچھتے رہنا مفید ہے۔

☆ میتھی ایسی پتوں والی سبزی ہے جس کے استعمال سے بخار دور ہو جاتا ہے۔

☆ ہلکے بخار کی صورت میں گنے کا رس پلانا مفید ہے۔

☆ لیموں کاٹ کر اس میں سوندھا نمک اور کالی مرچ بھر کر چوستے رہنے سے بخار کا زور ٹوٹ جاتا ہے۔

☆ بخار جیسا بھی ہو ٹماٹر کا استعمال کرنے سے بخار کا زور ٹوٹ جاتا ہے۔

☆ ناریل کا پانی بخار کی حرارت کو کم کرتا ہے۔ بخار تیز بھی ہو تو کم ہو جاتا ہے۔

## ہچکی کو ختم کریں

☆ پودینے کے پتوں پر چینی ڈال چبالیں۔ فائدہ حاصل ہوگا۔

☆ بدہضمی سے ہونے والی ہچکی پانی میں میٹھا سوڈا ڈال کر پینے سے ٹھیک ہوجاتی ہے۔

☆ دانے دار چینی منہ میں رکھ کر چوسنے سے ہچکی آنا بند ہوجاتی ہے۔

☆ مریض کا دھیان کسی اور طرف کرنے سے ہچکی آنا بند ہوجاتی ہے۔

☆ گرم گرم دودھ پینے سے ہچکی آنا بند ہوجاتی ہے۔

☆ اگر ہچکی آرہی ہو تو پیاز کاٹ کر اس پر نمک چھڑک کر کھانے سے افاقہ ہوتا ہے۔

☆ رائی پسی ہوئی 60 گرام آدھے لیٹر پانی میں ڈال کر اچھی طرح اُبالیں۔ جب پانی ایک چوتھائی رہ جائے تو چھان کر تھوڑا سا سوندھا نمک ملا کر مریض کو پلائیں ہچکی بند ہوجائے گی۔

## بانجھ پن

ایک رتی ہمراہ عرق کیوڑہ و گاؤزبان استعمال کریں۔

کستوری 9 ماشہ، افیون 9 ماشہ، بھنگ 9 ماشہ، قند سیاہ کہنہ 9 ماشہ، لونگ 4 عدد، پانی میں کھرل کر کے گولیاں بنائیں۔ بعد فراغت حیض ایک گولی صبح ایک شام ہمراہ دودھ گائے استعمال کریں۔

خوراک: دودھ چاول گوشت اور پھل کھائیں۔ ہم بستری کریں۔ اگر فرج اور منی میں خرابی نہ ہوتی تو حمل قرار پائے گا۔ پہلی دفعہ نہ ہو تو دوسری دفعہ پھر یہی عمل کریں۔

## پیٹ درد کا موثر علاج

میٹھا تیلیا مصفیٰ، فلفل دراز 2 تولہ، نمک سوچل 4 تولہ، لونگ ایک تولہ، پارہ مصفیٰ ایک تولہ، گندھک آملہ سار ایک تولہ، پہلے پارہ اور گندھک کی مکھی کریں۔ بعدہٗ باقی چیز ملا کر کوار گندل میں کھرل کریں۔ تین روز ادرک کے پانی میں کھرل کر کے گولیاں چنے کے برابر بنا دیں۔ ایک گولی یا دو گولی ہمراہ گرم پانی دیں۔

## گردوں کے امراض

☆ آم کھاتے رہنے سے گردوں کی کمزوری دور ہو جاتی ہے۔

☆ تربوز کھانے سے گردوں کی سوجن ختم ہو جاتی ہے۔

☆ صبح نہار منہ پھلوں کا رس پینے سے گردے تندرست رہتے ہیں۔

☆ گاجر کے بیج 2 چمچ ایک گلاس پانی میں اُبال کر پینے سے پیشاب زیادہ آتا ہے۔

☆ شہد کا استعمال گردوں کی بیماریوں میں مفید ہے۔ شہد قدرت کا عطیہ ہے۔

☆ جو، گنا اور پالک کا استعمال کرنے سے گردوں کی سوزش دور ہو جاتی ہے۔

☆ گردے ناکارہ ہو چکے ہوں تو کیلا استعمال کرنا مفید ہے۔

☆ اگر گردوں کی پتھری ہو جن مریضوں کے گردوں میں پتھری ہوں اُن کو خربوزے کا استعمال زیادہ سے زیادہ کرنا چاہئے۔

☆ اگر گردوں کی پتھری ہو جو کا پانی پیتے رہنے سے گردوں کی پتھری نکل جاتی ہے۔

☆ اگر گردوں کی پتھری ہو پختہ جامن کھانے سے گردوں سے پتھری ختم ہو جاتی ہے۔

☆ اگر گردوں کی پتھری ہو باتھو کا ساگ گردوں کو پتھری سے محفوظ رکھتا ہے۔

☆ اگر گردوں کی پتھری ہو تو اجوائن 6 گرام روزانہ استعمال کرنے سے پتھری باہر نکل جاتی ہے۔

## نہایت عمدہ مسہل

برگ سنائی 2 اونس، کشنیز، زیرہ ولایتی ہر ایک 4 تولہ سب کو نیم کوفتہ کر کے سوا سیر پانی میں برابر دس منٹ تک جوش دیں۔ سرد ہونے پر صاف کریں۔ بعد ازاں ایلم سالٹ ہر ایک 4 تولہ کمپونڈ ٹنکچر آف سنا 4 اونس سب کو ملا کر جوشاندہ بالا میں داخل کر کے بند بوتل میں رکھیں اور حسب ضرورت ملا کر 2 اونس دیں۔ یہ مرکب عرصہ تک ہوشاری سے رکھنے سے تادیر قائم رہتا ہے۔

## شربت گاؤزبان

مقوی اعضائے رئیسہ سے مرض خفقان کو از بس فائدہ ہوتا ہے۔

گل نیلوفر، گاؤزبان، بادرنجبویہ ہر ایک 3 تولہ۔ گل گاؤزبان، برادہ صندل، گل نسرین، ابریشم، مقرض، برادہ صندل سفید ہر ایک 2 تولہ سب کو ملا کر بوقت شب پانی میں بھگو کر صبح کے وقت صاف کریں۔ 2 تولہ صبح 2 تولہ شام پلا دیں۔

# زکام کا علاج

☆ اگر زکام سردی کا ہو تو مسمی کا رس پیتے رہنے سے زکام سے بچا جا سکتا ہے۔

☆ اگر زکام سردی کا ہو تو 150 گرام انگور روزانہ کھاتے رہنے سے زکام سے محفوظ رہا جا سکتا ہے۔

☆ اگر زکام سردی کا ہو تو میان میں لونگ ڈال کر کھانے سے زکام ٹھیک ہو جاتا ہے۔

☆ اگر زکام سردی کا ہو تو اجوائن کی سگریٹ بنا کر پینے سے فائدہ ہوتا ہے۔

☆ اگر زکام سردی کا ہو تو کچا پیاز کھانا زکام میں فائدہ مند ہے۔

☆ اگر زکام سردی کا ہو تو پیاز کا رس سونگھنے سے ناک سے بہنے والا پانی بند ہو جاتا ہے۔

☆ 30 گرام شہد، ادرک کا رس 2 چمچ پانی میں ڈال کر پینے سے زکام ٹھیک ہو جاتا ہے۔

☆ پودینے کی چائے میں تھوڑا سا نمک ملا کر پینے سے زکام ٹھیک ہو جاتا ہے۔

☆ زکام کو ٹھیک کرنے کے لئے سب سے اچھا طریقہ وٹامن سی کا زیادہ سے زیادہ استعمال ہے۔

☆ انجیر 5 عدد پانی میں اُبال کر صبح وشام پینے سے زکام بند ہو جاتا ہے۔

☆ چنے بھون کر گرم گرم رومال میں باندھ کر سونگھنے سے زکام ٹھیک ہو جاتا ہے۔

# جلدی امراض کا علاج

- ☆ اپنے جسم کی صفائی رکھنے سے جلد سے متعلق بہت سی بیماریوں سے محفوظ رہا جا سکتا ہے۔
- ☆ کھیرے کا استعمال جلد کی بیماریوں کو دور کرتا ہے۔
- ☆ اجوائن کو گرم پانی میں پیس کر جلد کے متاثرہ حصے پر لگانے سے افاقہ ہوتا ہے۔
- ☆ 2 عدد لیموں پانی میں نچوڑ کر صبح نہار منہ پینے جلد کی بیماریاں ختم ہو جاتی ہے۔
- ☆ نیم کے تنے نکلنے والی پتے پیس کر پانی میں ملا کر پینے سے فائدہ ہوتا ہے۔
- ☆ سردیوں میں ہونے والی جلد کی بیماریوں میں سے محفوظ رہنے کے لئے نہانے کے پانی میں نمک ملا کر غسل کرنے سے جلد کی بیماریوں سے بچا جا سکتا ہے۔
- ☆ روزانہ سیب کا استعمال کرنے سے جلد کی بیماریوں سے محفوظ رہا جا سکتا ہے۔

چونا چوٹ والی جگہ پر لیپ کرتے سے درد ختم ہو جاتا ہے۔

# بواسیر خونی اور بادی

رسونت انڈیا 6 ماشہ، مصبر 6 ماشہ، ممونی 6 ماشہ، ہلیلہ سیاہ 3 ماشہ، مغز چاسکو 3 ماشہ، گوگل مصفیٰ 3 ماشہ، پپتیہ ایک تولہ۔

باریک کر کے مولی کے پانی میں نخودی سائز میں گولیاں بنائیں۔ 2-2 گولی تازہ پانی کے ساتھ صبح و شام دیں۔ نہایت مفید اور موثر دوا ہے۔

# سوزاک کا علاج

پھٹکری بزبان 1 تولہ، روغن بروزہ 1 تولہ، اجوائن خراسانی 3 ماشہ، سرد چینی

6 ماشہ، کشتہ مرجان 2 ماشہ۔

سب کو کھرل میں ڈال کر شیرہ کے ساتھ گولیاں نخودی بنائیں۔ صبح وشام ہمراہ لسی یا شربت بزوری استعمال کریں۔

## نفث الدم

صندل سفید، صندل سرخ، سردچینی، طباشیر، آرد ملٹھی، زیرہ سفید، دانہ الائچی خورد، جڑ کاسنی۔

ہرایک چھ چھ ماشہ باریک کر کے 4 تولہ مصری کوزہ ملا کر تین تین ماشہ ہمراہ احباب بیدانہ، گل خیرہ، انجبار پانی میں بھگو کر اس کے پانی سے پلائیں۔ دن میں تین مرتبہ دیں۔

## سرعت انزال کا علاج

کشتہ قلعی 1 تولہ، طباشیر 1 تولہ، دانہ الائچی خورد 1 تولہ، کستوری 3 ماشہ، افیون 3 ماشہ۔

ان کو برگ ودوری خورد کے پانی میں چار پہر کھرل کر کے دانہ مونگ کے برابر گولیاں بنائیں۔ ہمراہ دودھ صبح وشام دیں۔ جریان سرعت انزال اور جسمانی کمزوری کیلئے لاجواب دوا ہے۔

## آتشکی زخموں کا آسان نسخہ

کتھ سفید 1 تولہ، مردار سنگ 6 ماشہ، رسکپور 1 ماشہ، نیلا تھوتھا 1 ماشہ۔

باریک کر کے ایک ماشہ دوائی لکھن کو ایک سو ایک مرتبہ دھو کر استعمال میں

لائیں۔ بڑے زخموں میں پلٹیں کے اوپر لگا کر باندھیں۔

## بخار کا علاج

ہڑتال ورقیہ 1 تولہ، پھٹکری سرخ 1 تولہ۔

کسی کوزہ گل میں ہڑتال کے دو ٹکڑے کر کے نیچے اور اوپر پھٹکری سرخ باریک کر کے ڈال دیں اور شیر مدار 2 انگل ڈال دیں۔ معمولی آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکال لیں۔ دوائی تیار ہے۔ ایک ایک رتی ہمراہ شربت بزوری یا دودھ استعمال کرائیں۔

## کھانسی کا علاج خود کریں

رب السوس، صمغ عربی، خشخاش، مغز کدو، مغز کھیرہ، مغز بادام، گل ارمنی، نشاستہ، طباشیر، شکر تقال۔

سب ہموزن سفوف بنا کر شربت بنفشہ کے ساتھ دیں یا بنفشہ شربت کے قوام میں چٹنی بنا لیں۔ کھانسی کیلئے نہایت مفید اور موثر دوا ہے۔ ہر قسم کی کھانسی میں مفید ہے۔

## دماغی کمزوری ختم کریں

چہار گوندھ 4 تولہ، چہار مغز 4 تولہ، مغز بادام 1 تولہ، رب السوس 1 تولہ، نشاستہ 1 تولہ، خشخاس 1 تولہ، بنفشہ 1 تولہ، مغز بیدانہ 1 تولہ، طباشیر 1 تولہ، شکر دیسی 5 تولہ۔

سفوف بنا کر 3-3 ماشہ ہمراہ عرق گاؤزبان دیں۔

ہجیراں: بکری کے شانہ کی ہڈی جلا کر سفوف تیار کر لیں۔ 5 ماشہ ہمراہ گرم پانی دیں پہلے کوئی

قبض کشائی کرلیں۔

احتیاط: گوگل 5 ماشہ، 1 تولہ مرچ سیاہ سرکہ میں رگڑ کر اس کا لیپ لگائیں۔

## مقوی باہ

ورق طلاء 1 ماشہ، کستوری 1 ماشہ، ورق چاندی 3 ماشہ، زعفران 4 ماشہ، دانہ الائچی 5 ماشہ، جائفل 6 ماشہ، طباشیر 6 ماشہ، جاوتری 8 ماشہ، کشتہ ابرک سیاہ 3 ماشہ کشتہ فولاد 3 ماشہ۔

کل ادویہ باریک کر کے ایک دفعہ آب برگ پان اور دوسری مرتبہ آب آملہ اور تیسری مرتبہ شیر گاؤ میں کھرل کر کے چنے کے برابر گولیاں بنا کر صبح وشام ہمراہ دودھ استعمال کرائیں۔

## جریان کا مجرب علاج

طباشیر 1 تولہ، دانہ الائچی خورد 1 تولہ، مغز کول ڈوڈے 1 تولہ، ست گلو 1 تولہ، سنگ جراح 1 تولہ، بیج بند 1 تولہ، چھلکا اسبغول 5 تولہ، گوند کتیرا 4 تولہ، کشتہ صدف 3 ماشہ، کوزہ مصری 25 تولہ۔

سب ادویہ باریک کر کے مصری ملا کر صبح وشام 3-3 ماشہ استعمال کرائیں کم از کم گیارہ روز استعمال کرائیں۔

## حبوب ذکاوت حس

کافور دیسی ایک تولہ، ایکسٹریکٹ بیلا ڈونا ایک تولہ، کشتہ سہ دھاتہ ایک تولہ، کشتہ قلعی پارہ شورہ والا ایک تولہ، افیون خالص ۳ ماشہ تمام ادویہ کو باریک پیس کر پانی کے ذریعہ دو دو

رتی کی گولیاں بنالیں۔بس حبوب ذکاوت تیار ہے۔
خوراک:ایک گولی صبح ،ایک گولی دوپہر ،بوقت شام شربت نیلوفر یا تازہ پانی کے ساتھ استعمال کریں۔

## کان درد کیلئے

آم کے سبز پتے لے کران کا عرق نکال لیجئے۔اس کے بعد اسے نیم گرم کر کے کان میں ڈالیے۔پہلی بار میں تکلیف رفع نہ ہوتو مزید قطرے استعمال کریں۔

## سفوف ذکاوت

کشتہ قلعی پارہ شورہ والا چھ ماشہ،پوٹاشیم برومائڈ ایک ماشہ۔باریک پیس کرملالیں اور تمام دوا کی بارہ پڑھیا تیار کرلیں۔
خوراک:بوقت صبح ایک پڑیہ مکھن کے ساتھ کھلایا کریں یا دودھ کی لسی سے دیا کریں۔
انشاءاللہ چند روز میں ذکات حس دور ہوجائے گی۔

## جریان کا علاج

نرلی ایک سپاری کی طرح دانہ دار چیز ہے۔دس تولہ لے کر ہاون دستہ میں جوکوب کرلیں اور پھراس کو سیر بھر گائے کے دہی میں آٹھ پہر بھگو کر سمیت دہی کونڈے ڈنڈے میں ڈال کر اور خوب گھوٹ کر نہایت باریک ہو جاتے پر مٹی کے کسی تھال میں پھیلا کر دھوپ میں خشک کرلیں اور پھراس کو دوبارہ کوٹ کر سفوف بنالیں اور ذائقہ بدلنے کے لئے قدرے مصری ملا کر محفوظ رکھیں۔بس اکسیر جریان تیار ہے۔
خوراک:٦،٦ ماشہ صبح شام ہمراہ دودھ گائے نیم گرم،اس سے معمولی جریان صرف دس

بارہ روز میں اور پرانے سے پرانا اکیس روز میں انشاء اللہ ضرور دور ہو جائے گا۔ اگر مریض کو قبض ہو تو پہلے قبض کو دور کر لینا چاہیے۔

## بواسیر و دمہ کیلئے

گودے کا سفوف بواسیر، دمہ اور سیلان الرحم کیلئے یکساں مفید اور ممسک ہے۔

## اسپرمیر کیور

موصلی سفید (انڈیا) 2 تولہ، ثعلب مصری 2 تولہ، تخم ریحان 4 تولہ، پہلی دوا دویہ کو سفوف بنا کر تیسری دوائی بغیر کوٹے شامل کریں۔ ایک ایک تولہ کی آٹھ پڑیہ بنائیں۔ روزانہ ایک پڑیہ دودھ میں پکا کر کھیر بنالیں اور صبح نہار اور رات سوتے وقت استعمال کرائیں۔ تقریباً ایک یا دو ہفتہ کے استعمال کے بعد قابل اولاد بنا دے گا۔

## دیگر نسخہ

تخم سرس (شیریں) 3 ماشہ روزانہ رات سوتے وقت ہمراہ پانی چالیس یوم استعمال کرائیں۔ نہایت مغلظ اور ممسک دوا۔

## بے اولادی

دندان فیل 5 تولہ، بہمن سرخ 5 تولہ، ناگ کیسر 5 تولہ، سفوف بنا کر ہم وزن دودھ چار چار ماشہ صبح و شام دیں۔ کم از کم ایک ہفتہ۔

## قلت منی

سمندر سوکھ 5 تولہ، تالمکھانہ 3 تولہ، چھلکا اسبغول 5 تولہ، کوزہ مصری 10 تولہ،

6 ماشہ صبح وشام ہمراہ دودھ دیں۔

## دودھ نہ پچھانے کیلئے

اگر بچہ دودھ ہضم نہ کرتا ہو تو الٹ دیتا ہو تو گھٹلی کا گودا، دھان کی کھیل اور سیندھا نمک ہم وزن کوٹ کر باریک کرلیں۔ایک ننھی سی چٹکی شہد کے ساتھ ملا کر چٹا دیں۔

## کرم منی کے لئے

موصلی سفید 3 ماشہ، تالمکھانہ 3 تولہ، بھکوہ 3 تولہ، لاجونتی 3 تولہ، بیدانہ 3 تولہ، الائچی خورد 3 تولہ، مغز بادام 3 تولہ، چھلکا اسبغول 3 تولہ، کاتھیا سپاری 3 تولہ۔

سب ادویہ کا سفوف بنا کر روزانہ ایک پڑیہ ½ کلو دودھ میں ملا کر صبح نہار استعمال کی جائے۔انشاءاللہ اولاد نرینہ ہوگی۔یہ خون کی کمی اور اعصابی کمزوری کے لیے بھی مفید ہے۔

دیگر نسخہ

موصلی سفید اندین روزانہ ½1 تولہ سفوف بنا کر دودھ میں کھیر بنا کر استعمال کریں۔

4 ماشے ادیں۔

## جریان رقت کے لیے

مصطگی رومی، اندر جو شیریں، الائچی خورد، ست گلو، جنطیانہ، (بکھاں بید) دانہ الائچی کلاں، طباشیر اصلی، سپاری کاتھیا، ثعلب مصری، سمندر سوکھ، تخم بھنگ،

نشاستہ، دیسی کھانڈ، کشتہ فولاد، کشتہ چاندی، کشتہ شاخ مرجان، کشتہ بیخ مرجان۔

ہر ایک ایک تولہ سفوف بنا کر تین تین ماشہ صبح شام ہمراہ دودھ دیں نہایت مفید اور موثر علاج ہے۔

## ہچکی کی بندش کیلئے

یہ پھل پھوڑے، پھنسیوں کیلئے موثر ہے۔ آملے کے رس میں قلفل دراز اور شہد ہم وزن شامل کریں۔ اس سے ہچکی فوراً بند ہو جاتی ہے۔ اس کی چھال قابض اور خشک ہوتی ہے۔ اسے چہرہ رنگنے کیلئے استعمال کیا جاتا ہے۔

## سرعت انزال کے لیے

موصلی سفید سیاہ 5 تولہ، بہمن سرخ سفید 5 تولہ، اسگندھ 1 تولہ، شقاقل 1 تولہ، تالمکھانہ 1 تولہ، گوند کتیرا 1 تولہ، پھلی کیکر۔

دودھ بھیڑ میں کھرل کر کے نخودی گولیاں بنائیں۔ نہایت مفید اور کامیاب دوا ثابت ہوگی۔

## سوزاک کا آزمودہ علاج

دارچینی 6 ماشہ، سرد چینی 6 ماشہ، ست گندا بروزہ 1 تولہ، شورہ قلمی، پوست آملہ 3 تولہ، پوست ہلیلہ زرد 4 تولہ۔

باریک کر کے خوراک 3-3 ماشہ ہمراہ کچی لسی استعمال کرائیں۔

## نکسیر کا علاج خود کریں

کیرد 1 تولہ، گل انار 1 تولہ، بکری کے دودھ میں رگڑ کر بطور نسوار دیں۔ گائے

کا مکھن پیشانی پر لیپ کرائیں۔

## بلڈ پریشر کیلئے

آلو بخارا پیٹ اور جگر کے ساتھ ساتھ بلڈ پریشر میں بڑی مفید شے ہے۔ اگر کوئی شخص بلڈ پریشر کے مرض میں مبتلا ہو تو اسے خشک آلو بخارے کا ساتھ خشک پودینہ اور باریک پسی ہوئی سونف تین تین گرام پانی میں رات بھر بھگو کر صبح کے وقت نہار منہ دینا چاہیے۔ اس سے چند ہی دنوں میں اس بلند فشار خون میں اعتدال پیدا ہو جائے گا۔

## اسقاط حمل کا گھریلو نسخہ

طباشیر اصلی 1 تولہ، دانہ الائچی خورد 1 تولہ، مغز کول ڈوڈے 1 تولہ، صندل سفید 1 تولہ، کشتہ مرجان 6 ماشہ، ورق نقرہ ایک دفتری مروارید 1 ماشہ۔

کل چیزیں باریک کر کے خوراک ایک سے 3 ماشہ ہمراہ دودھ بکری یا گائے دیں۔ انشاءاللہ اسقاط حمل کو روکنے میں بے حد مفید دوا ہے۔

## بے اولادی بانجھ پن

پیپل کا پھل سایہ میں خشک کر کے چینی ملا کر ماہواری کے بعد دونوں میاں بیوی پہلے چار یوم روزانہ استعمال کریں اور مباشرت انشاءاللہ بے اولادی دور ہو جائے گی۔

## مسوڑھوں کے درد کیلئے

مسوڑھوں کا درد دور کرنے کیلئے اس کے پھل کو جوش دے کر مل کر چھان کر یا سرد پانی میں بھگو کر مل چھان کر یا گرم پانی میں بھگو کر مل کر چھان کر اس سے کلیاں کرانا چاہیے۔

## تولیدی جراثیم

جفت بلوط، تخم بھنگ، کندر ہم وزن سفوف بنالیں۔

ایک ماشہ صبح وشام ہمراہ دودھ استعمال کرائیں۔

دیگر نسخہ:

مجد بید ستر 1 تولہ، جفت بلوط 2½ تولہ سفوف بنا کر استعمال کرائیں۔ تولیدی جرم پیدا کرتا ہے۔

## سرعت انزال کا گھریلو نسخہ

موصلی سفید، موصلی سیاہ، بہمن سرخ، بیج بند، تخم بھنگ، بہمن سفید، ثعلب پنجہ، ثعلب مصری، تالمکھانہ، کمرکس، پھول مکھانے، ثعلب دانہ، ہموزن ایک ایک تولہ، کوزہ مصری 6 ماشہ، کشتہ چاندی 3 ماشہ، کشتہ قلعی 3 ماشہ، سفوف بنا کر چالیس یوم استعمال کی جائے۔

مادہ منویہ کو گاڑھا کر کے افزائش نسل کے قابل بناتی ہے۔

# نکسیر کے لیے

امرود نکسیر کی تکلیف کو دور کرتا ہے اور خون کا قوام اگر پتلا ہوگیا ہو تو اس کی گرمی کو دور کر کے اسے اعتدال پر لاتا ہے۔

## (مردوں کا خاص نسخہ)

ثعلب پنجہ 2 تولہ، ثعلب دانہ 2 تولہ، ثعلب مصری 2 تولہ، موصلی سفید 3 تولہ، موصلی دکھنی 3 تولہ، موصلی سیاہ 2 تولہ، بہمن سرخ 1 تولہ، بہمن سفید 1 تولہ، تخم ریحان 4 تولہ، الائچی سفید 1 تولہ، تالمکھانہ 2 تولہ، گوند کتیرا 3 تولہ، ورق نقرہ چوڑا 3 ماشہ۔

گرم موسم یا گرم طبیعت میں چھلکا اسپغول شامل کرلیں۔ 1 تولہ صبح شام دودھ ملا کر کھیر بھی بنالیں۔

## عرق گلو

جس سے بخار، سرفہ، زکام بلغمی کو ازبس فائدہ ہوتا ہے۔ گلو تازہ پاؤ، پاؤ بھر نیم کوفتہ، اصل السوس، گاؤزبان، گل سرخ، گل نیلوفر، کاسنی نیم کوفتہ، کشنیز، برادہ صندل، سفید پوست، بیخ نیم ہر ایک 5 تولہ پیس کر اور تمام کو ملا کر ایک رات پانی میں بھگو دیں۔ علی الصبح حسب دستور 3 سیر عرق کشید کریں۔ بقدر 5 تولہ صبح و شام ملا دیں۔

# وجع المفاصل ہڈیوں جوڑوں کا درد

☆ گرما پانی جتنا آپ گرم پی سکیں پینے سے پسلوں کا درد دور ہو جاتا ہے۔

☆ ہاتھ، پاؤں یا کمر میں درد ہو تو درد والی جگہ پر بیسن ڈال کر روز مالش کرنے سے درد دور ہو جاتا ہے۔

☆ درد والی جگہ پر الائچی پیس کر لگنا مفید ہے۔

☆ کافی پینے سے ہر قسم کا درد خواہ وہ کہیں بھی ہوں کم ہو جاتا ہے۔

☆ ایک چمچ ہلدی ایک گلاس گرم دودھ میں پینے سے تمام دردیں ٹھیک ہو جاتی ہیں۔

☆ 2 چمچ زیرہ ایک گلاس پانی میں ڈال کر گرم کر کے سینک کریں بعد میں اس زیرہ کو درد کی جگہ پر لگائیں فائدہ مند ہے۔

☆ اگر جسم میں کسی بھی حصے میں درد ہو رہا ہو تو 3 منٹ گرم پانی سے سینک کریں فوراً بعد برف کے ٹھنڈے پانی سے ایک منٹ تک سینک کریں۔ ہر قسم کا درد ٹھیک ہو جائے گا۔

☆ ہینگ کو گرم پانی میں حل کر کے درد کی جگہ پر لگائیں درد میں بہتری محسوس ہوگی۔

☆ شہد خالص اور خالص سیندور ملا کر کپڑے پر لگائیں اور پھر اس کو درد کی جگہ کر رکھ دیں اور سینک کریں۔ درد دور ہو جائے گا۔

# گھٹنوں کا درد

☆ سونٹھ کے لڈو بنا کر کھانے سے گھٹنوں کا درد ٹھیک ہو جائے گا۔

☆ ایک تری بیں اور ایک کھیرا روزانہ کھانے سے گھٹنوں کے درد میں افاقہ ہوتا ہے۔

☆ چھوہاروں کا استعمال کرتے رہنے سے کمر درد ختم ہو جاتا ہے۔

☆ گھی اور ادرک کا رس مکس کر کے پینے سے کمر درد ٹھیک ہو جاتا ہے۔

☆ میتھی کی سبزی پکا کر کھائیں کمر درد میں بہتری آئے گی۔

☆ 12 گرام شہد میں گیہوں کی راکھ 12 گرام ملا کر چاٹنے سے کمر اور جوڑوں کا درد دور ہو جاتا ہے۔

☆ گاجر کا استعمال کرتے رہنے سے درد قولنج دور ہوتا رہتا ہے۔

# جگر کی بیماری کا علاج

دار چینی 3½ ماشہ، ریوند چینی 3½ ماشہ، لونگ باریک شدہ ایک پاؤ پانی میں دس منٹ تک دیں۔ یہ ایک خوراک ہے۔ بہترین شدہ، بہترین قبض کشا ہے۔ چھوٹی ہرڑ، سونٹھ، سونف، سیندھا نمک ہم وزن لے کر سفوف بنائیں۔ بقدر پانچ رتی پانی کھانے سے قبض دور ہوتی ہے۔ جگر کی اصلاح کرتا ہے۔ کھانا کھانے سے پہلے استعمال کریں۔

پوست انار 5 تولہ، لونگ کوفتہ 7 ماشہ ڈیڑھ پاؤ پانی۔ پندرہ منٹ تک جوش دیں۔

خوراک: 2½ تولہ دن میں دو دفعہ پیچش کیلئے مفید ہے۔

رسونت 2½ رتی، تخم نمولی نیم، منقی 5 رتی 30 گولیاں بنالیں بوقت خواب ہمراہ آب کھائیں۔ بواسیر کیلئے مفید ہے۔

خبانده بیخ سہاغنہ 3 چھٹانک، پپلی، کالی مرچ سیندھا ہر ایک 10½ ماشہ۔

خوراک: 2½ تولہ، عظیم طحالی کے لیے مفید ہے۔

گندھک باریک شدہ 3½ ماشہ، روغن کنجد یا روغن زیتون 2½ تولہ میں ملا کر رات کو خارش پر ملنے سے خارش دور ہوتی ہے۔

## کرم (کیڑے)

- ☆ سیب روزانہ کھانا مفید ہے۔ دو عدد سیب رات کو کھائیں اور ساری رات پانی نہ پئیں۔
- ☆ چھاچھ میں نمک شامل کر کے پینے سے کرم ختم ہوتے جاتے ہیں۔
- ☆ انار کا رس روزانہ پینے سے کرم مر جاتے ہیں۔
- ☆ اناس کا استعمال کرتے رہنے سے کیڑے مر جاتے ہیں۔
- ☆ شہتوت کا شربت یا شہتوت کھانے سے کیڑوں کا خاتمہ ہو جاتا ہے۔
- ☆ تلسی کے نرم پتوں کا رس نکال کر پینے سے پیٹ کے تمام کیڑے ختم ہو جاتے ہیں۔
- ☆ اگر پیٹ میں کیڑے ہو جائیں تو دو دو گھنٹے بعد پیاز کے رس کا ایک چمچہ پینا مفید ہے۔

☆ گاجر کا رس آدھا کپ روزانہ صبح نہار منہ کم از کم 15 دن پینے سے کیڑے نکل جاتے ہیں۔

## نکسیر کا علاج

☆ دودھ میں چینی ملا کر کیلے کے ساتھ دس دن استعمال کرتے رہنے سے نکسیر بند ہو جاتی ہے۔
☆ تلسی کا رس ناک میں ٹپکانے سے نکسیر کا کون گرنا بند ہو جاتا ہے۔
☆ گائے کے کچے دودھ میں پھٹکری ملا کر سونگنے سے نکسیر ٹھیک ہو جاتی ہے۔
☆ صبح نہار منہ ناریل کا استعمال کرتے رہنے سے نکسیر آنا بند ہو جاتی ہے۔
☆ دو دو بوندیں لیموں کا رس ناک میں ٹپکانے نکسیر بند ہو جاتی ہے۔
☆ ٹھنڈا پانی دھار باندھ کر سر پر ڈالنے سے نکسیر آنا بند ہو جاتی ہے۔

## چھلبہری کا علاج

☆ تلسی کا تیل سفید داغوں پر لگانا مفید ہے۔
☆ باتھو کا ساگ اُبال کر نچوڑ کر اس کا رس پینا مفید ہے۔
☆ انار کے چھلکے سایہ دار جگہ پر رکھ کر خشک کریں پھر کسی کپڑے سے چھان کر صبح و شام آٹھ آٹھ گرام تازہ پانی سے کھائیں فائدہ حاصل ہوگا۔
☆ اخروٹ کا استعمال باقاعدگی سے کرتے رہنے سے داغ مٹ جاتے ہیں۔

☆ روزانہ لسی پینا سفید داغوں میں فائدہ مند ہے۔

☆ چنے کی روٹی بغیر نمک ملائے کھانے سے فائدہ حاصل ہوگا۔

## خارش کا علاج

☆ سیاہ مرچ پیس کر گائے کے دودھ کے ساتھ استعمال کرنے سے خارش ختم ہو جاتی ہے۔

☆ اجوائن پیس کر خارش والی جگہ پر لگائیں چند دنوں میں خارش ختم ہو جائے گی۔

☆ لہسن کو تیل میں لیموں کر رس ملا کر مالش کریں فائدہ ہوگا۔

☆ اُڑد کی دال دہی میں پیس کر لگانے سے خارش دور ہو جاتی ہے۔

☆ گیہوں کے آٹے کا لیپ کرنے سے خارش داد اور آگ میں جلے زخم ٹھیک ہو جاتے ہیں۔

☆ 100 گرام ناریل کا تیل، 10 گرام کافور ملا کر خارش والی جگہ پر لگانا مفید ہے۔

☆ باتھو کا ساگ اُبال کر نچوڑ لیں۔ اس رس کو پینے سے خارش دور ہو جاتی ہے۔

## گھبراہٹ محسوس ہو تو

انناس کا استعمال، سرد تر، فرحت بخش ہے۔ گھبراہٹ کو دور کرتا ہے اور تراوت بخش ہے دماغ کو بہت طاقت دیتا ہے۔

# بادی اور بلغمی مزاج

بلو. بلگری کا استعمال، گرم تر، قابض ہاضمہ کی کمزوری کی وجہ سے پاخانہ اگر نرم آتا ہو تو اس کا استعمال امرت ہے۔ کچے بلو کی گری کا سفوف یا مربہ دو ہی طرح سے استعمال ہوتا ہے۔ سفوف کی مقدار دو ماشے پانی یا دہی کے ساتھ۔ مربہ کی مقدار آدھی چھٹانک کھانا کھانے کے بعد کھایا جائے۔ بادی اور بلغمی مزاج والوں کے لئے خصوصاً مفید ہے (نرم مزاج والوں کے لئے اس تکلیف کے لئے بہی کا مربہ مفید ہے) پکا بلو صحت میں بگاڑ پیدا کرتا ہے۔

# بھوک اگر کم لگے تو

بیر کا استعمال، سرد خشک، خون کو صاف کرتا ہے۔ آنکھوں کی بینائی کو بڑھاتا ہے۔ بھوک اگاتا ہے۔ سوکھا بیر بہت مفید ہے۔ ہلکا ہاضم تھکان، پیاس کو مٹانے والا ہے۔ بچوں کو کڑوی دوائی کھلانے سے پہلے بیر کے چار پانچ پتے چبوا دیں۔ اس کے بعد دوائی کھانے سے کڑوا پن معلوم نہیں ہوتا۔

# ہاضمہ کی خرابی ہو تو

پپیتا کا استعمال، گرم تر، قبض کشا، زود ہضم نمبر ایک پھل ہے۔ یہ کچا اور پکا ہر دو طرح کھایا جاتا ہے ہاضمہ کی کمزوری اور کمی باہ کے لئے مفید ہے۔ قدرے قابض ہے جسم کو موٹا کرتا ہے۔

# معدہ کا مرض

پرول کا استعمال، گرم تر ہے اور مفرح ہے۔ معدہ کو بہت طاقت دیتا ہے اور زود ہضم ہے۔ بھوک لگاتا ہے۔ دل دماغ کو طاقت دیتا ہے۔ بخار خون اور بادی بلغم کے نقائص میں بہت مفید ہے۔ سب قسم کے مریضوں کے لئے صحت بخش سبزی ہے۔

# سفوف جریان

بہمن سرخ پاؤ، بہمن سفید پاؤ، موصلی سفید 2½ تولہ، موصلی سیاہ 2½ تولہ، گوند کیکر 1 تولہ، مکھاں 1 تولہ، سونٹھ 1 تولہ، سفوف بنا کر صبح وشام ہمراہ دودھ دیں۔ نہایت مفید دوا ہے۔

# پرانا لیکوریا

ہلدی 5 تولہ، گل سرخ 5 تولہ، پوٹاشیم فیروائیڈ، 1 تولہ سفوف بنا کر ایک ایک ماشہ صبح وشام دیں نہایت مفید دوا ہے۔

# ذکاوت حس

تخم خرفہ 1 تولہ، خشخاش سفید 1 تولہ، تخم کاہو 1 تولہ، کشنیز خشک 1 تولہ، اسبغول سلم 2 تولہ، ملا کر چینی کا اضافہ کر کے چھ ماشہ صبح وشام ہمراہ پانی دیں نہایت مفید دوا ہے۔

# طلاء سرخ

لونگ ½ تولہ، بیر بوٹی ایک تولہ، جائفل 1 تولہ، عقرقرہ 1 تولہ، دارچینی 1 تولہ،

جاوتری 1 تولہ، شنگرف رومی 3 ماشہ، سم الفار سفید ہوم 1 ماشہ، گھی گاؤ، سفوف بنا کر گھی میں بریاں کریں اور موم ملا کر یک جان کر لیں۔ ایک ایک رتی کی مالش کی جائے۔ مجلوق کے لئے نہایت مفید طلاء۔

## قرص سوزاک

قلمی شورا 5 تولہ، ہلدی زردہ 5 تولہ، ہر زرکلو، ٹکیاں بنا کر صبح دوپہر شام ایک ایک گولی ہمراہ لسی دیں۔

## تبخیر معدہ

اجوائن دیسی 5 تولہ، سفوف 5 تولہ، اجوائن کرفس 5 تولہ، سونف رومی 5 تولہ، ست پودینہ 1 ماشہ، سفوف بنا کر رکھ لیں۔ ہر قسم کی گیس ریاح اپھارہ کیلئے مفید ہے۔ ایک ایک ماشہ بعد خوراک ہمراہ پانی دیں۔

## شربت سعال جدید

عناب، بیدانہ، خطمی، گل نیلوفیر، گل بنفشہ، ملٹھی، برگ گاؤزبان، سونف، گل سرخ، سپستان، گوند کیکر، گوند کتیرا، ہم وزن تمام ادویہ کو کوٹ کر آب سادہ میں بھگو دیں۔ صبح کو خوب پکائیں۔ جب آدھ رہ جائے تو اتار کر چھان کر شہد آدھ کلو کا اضافہ کر دیں۔ قوام تیار ہونے پر اتار لیں اور ٹھنڈا ہوتے پر محفوظ کر لیں۔

خوراک: ایک چمچہ بڑا صبح وشام استعمال کرائیں۔ اگر گلے میں خراش ہو تو گوند کیکر، گوند کتیرا، سادہ باریک پیس کر ایک چمچہ میں ایک چٹکی ڈال کر استعمال کرائیں۔ دمہ، ٹی بی، تک کے مریض انشاءاللہ شفایاب ہونگے۔

## موٹاپے کا علاج

کچلہ مدبر دو حصہ، ہینگ ایک حصہ، لونگ ایک حصہ، کالی مرچ ایک حصہ، مدبر ایک حصہ، گوگل ایک حصہ، تر سفید ایک حصہ۔

سفوف بنا کر وشام ایک ایک ماشہ ہمراہ پانی دیں۔ ایک ماہ میں کافی وزن کم ہو جائے گا۔ علاوہ ازیں ہر قسم کی دردوں کمزوری یاہ میں بھی مفید ہے۔

## جریان احتلام کا گھریلو علاج

پوست کو کنار، سمندر سوکھ، تالمکھانہ، تخم بھنگ، بیج بند، تخم سلارا، پھلی کیکر خام، کشتہ قلعی، کشتہ فولاد، کشتہ صدف، بیج مرجان۔

ہم وزن کشتہ چوتھائی مقدار میں شامل کر کے تین تین ماشہ صبح وشام دیں نہایت مفید اور آزمودہ ہے۔

## بلڈ پریشر کیلئے

سونف 1 تولہ، زیرہ سفید 1 تولہ، دھنیہ خشک 1 تولہ، کوزہ مصری 5 تولہ، صندل سفید 1 تولہ، پوست ککرہ 5 تولہ ہم وزن۔

ست پودینہ 6 ماشہ شامل کریں ایک بہترین نتائج کی حامل دوا جو بہترین ثابت ہوگی۔

## شوگر ذیابیطس کا علاج

رسونت، چاسکو، کچور، ریوند چینی، برگ نیم ہم وزن، سفوف بنا کر چنے کے برابر گولیاں تیار کریں۔

شوگر، بلڈ شوگر اور جلدی امراض نہایت مفید ہے۔

## تبخیر معدہ کا آزمودہ نسخہ

ہرڑ ایک پاؤ، بہیڑہ ایک پاؤ، آملہ ایک پاؤ، مگھاں ½ پاؤ، سونٹھ ½ پاؤ، کالی مرچ ½ پاؤ، میٹھا سوڈا 5 تولہ، نمک سیاہ 5 تولہ، نمک سفید 5 تولہ، نوشادر 5 تولہ، جوکھار 2½ تولہ، الائچی سبز 2½ تولہ، سفوف بنا کر ٹکیاں بنائیں۔ صبح وشام ہمراہ پانی دیں۔ گیس تیزابیت کے لئے نہایت مفید ہے۔

## لیکوریا کا شافی علاج

لودھ پٹھانی، سنگ جراحت، پھلی کیکر خام، گیرو، بوپھلی۔

ہم وزن سفوف بنا کر صبح وشام دودھ دیں۔ جریان سرعت رقت منی والے حضرات بھی استعمال کر سکتے ہیں۔

## علاج لیکوریا کا کامیاب

نشاستہ پاؤ، تخم ریحان پاؤ، بیج بند پاؤ، پھلی کیکر ½ کلو سفوف بنا کر صبح وشام تین تین ماشہ دیں۔ لیکوریا کیلئے درویشی نسخہ نہایت موثر اور مفید ہے۔

## ضعف باہ کمزوری مردانہ

ریگ ماہی، زعفران، جند بیدستر، تخم اوٹینگن، جائفل، جاوتری، کچلہ مدبر۔

ہر ایک ایک تولہ سفوف بنا کر چنے کے برابر گولیاں بنائیں۔ روزانہ ایک گولی

ہمراہ دودھ دیں۔ ترشی اور دوران علاج جماع سے پرہیز رکھا جائے۔

## شوگر ذیابیطس

کچلہ مدبر 5 تولہ، مرچ سیاہ 1 تولہ، تربد سفید 1 تولہ، مصبر 1 تولہ، ہینگ 1 تولہ،

گوگل 1 تولہ۔

سفوف بنا کر چنے کے برابر گولیاں بنائیں۔ شوگر ذیابیطس اور عام جسمانی

کمزوری دردوں کے لئے مفید ہے۔

## دماغی طاقت کا تیل

برہمی بوٹی، آملہ خشک، سنکاہی، کالا بھنگرا۔

ہم وزن پانی میں پکا کر بعدہٗ یہی پانی تیل سرسوں میں جلالیں۔ پانی خشک

ہوتے پر جب تیل رہ جائے تو استعمال میں لائیں۔ نہایت مفید اور کامیاب تیل۔ دماغی

کام کرنے والوں کے لئے ایک نعمت ہے۔

## معدہ کی گرمی کے لئے

تیل گری 5 تولہ، گل انار 5 تولہ، طباشیر 2½ تولہ، کتھ سفید 2½ تولہ، مصطگی

رومی 6 ماشہ۔

سفوف بنا کر ایک ایک ماشہ دیں ۔ دیرینہ اسہال معدہ کی گرمی وغیرہ کے لئے

نہایت مفید دوا۔ ہمراہ شربت انار دیں۔

## سفوف ہاضم

الائچی دانہ 2½ تولہ، کالی مرچ 1 تولہ، نوشادر ٹھیکری 1 تولہ، نمک خوردنی

1 تولہ۔ معدہ جگر کی اصلاح کے ساتھ گیس تیزابیت خفقان اور مراقی کیفیت کو دور کرتا

ہے۔ منفی خیالات کو دور کرتا ہے۔

## بڑے بچوں کے اسہال

طباشیر 1 تولہ، زہر مہرہ خطائی 1 تولہ، بچور 1 تولہ، کول ڈوڈے 5 تولہ، پوست

خشخاش 10 تولہ، سبز الائچی، گل انار 1 تولہ، مصری کوزہ 5 تولہ۔

سفوف بنا کر صبح دوپہر شام 2-2 رتی دیں ۔ بچوں کے بے چینی ۔ دل گھٹنا ۔

دانت نکلنے کے عوارضات میں بناری عامہ (اولہ) سبز الائچی مصطگی رومی رگڑ کر

بنائیں۔ نہایت آزمودہ ہے۔

## کمزوری باہ کا گھریلو علاج

جائفل 5 تولہ، جاوتری 2½ تولہ، لونگ 2½، کشتہ شنگرف 2½ تولہ، عقرقرہ

5 تولہ، سونٹھ 5 تولہ، کچلہ مدبرہ 2½ تولہ، دارچینی 5 تولہ۔

سفوف بنا کر گوند کیکر کی مدد سے کالے چنے کے برابر گولیاں بنائیں ۔ صبح وشام

ہمراہ دودھ دیں ۔ نہایت اور مقوی باہ کیلئے مفید ہے۔

## ورم جگر کیلئے

گرما جگر کے ورم ، جگر کے ضعف اور جگر کے زخم کیلئے ایک تسلیم شدہ پھل ہے۔اس کے مسلسل استعمال سے ان تمام امراض دفعیہ ممکن ہے۔

## سرعت انزال کا علاج خود کریں

تالمکھانہ 10 تولہ، موصلی 10 تولہ اٹرین 10 تولہ، سمندر سوکھ 10 تولہ، تخم ریحان 10 تولہ، گوند کیکر 5 تولہ۔

سفوف بنا کر نخودی سائز میں گولیاں بنائیں۔صبح وشام ہمراہ دودھ دیں۔نہایت مفید اور کامیاب مغلظ گولیاں اور مانع سرعت انزال ہے۔

## شربت اکسیر جگر

ترپھلا ،کلو، مصفی پانی 9 کلو، دو دن پانی میں بھگو کر جوش دیں اور ابالیں۔چھان کر درمیان منور (فولاد) میٹھا سوڈا شامل کر کے دو کلو پانی میں خشک کرلیں۔فولاد شامل کرکے پانی کے ہم وزن چینی ڈال کر جوش دیں اور ایک بوتل سرکہ انگوری شامل کر کے استعمال میں لائیں۔نہایت مفید اور کارآمد شربت فولاد تیار ہوگا۔جو کہ ضعف جگر معدہ خون کی کمی وغیرہ کے لئے مفید ثابت ہوگی۔

## کان کا بہنا

شہد چھوٹی مکھی 1 چھٹانک ، پھٹکری سفید (بغیر بریان) 3 ماشہ، سفوف بنا کر اس میں مکس کریں۔ایک ایک قطرہ کان میں ڈالیں ایک یا دو مرتبہ روزانہ صرف ایک مرتبہ۔

گرم پانی سے کان کو دھولیں۔

اگر آنکھ میں زخم ہو جائے تو سُرمچو سے آنکھ میں لگائیں۔

## پھلبہری

بابچی باریک کر کے کیپسول میں بھرلیں نہار منہ ایک کیپسول ہمراہ پانی دیں۔ ایک ماہ تک استعمال کرائیں۔کھٹاس۔بادی اشیا نہ دیں۔

## احتلام جریان

طباشیر، دانہ الائچی خورد، برادہ صندل سفید، کشنیز، گل نیلوفر، کہربا شیعی، نارجیل دریائی ہر ایک دو دو تولہ ورق نقرہ، کشتہ مرجان کشتہ عقیق، زہر مہرہ خطائی، کشتہ یشب ہر ایک چھ چھ ماشہ، سفوف بنا کر صبح وشام ہمراہ شربت بزوری دیں۔نہایت مفید اور مجرب دوا ہے۔

## گرمی کا علاج

تربوز کا استعمال، سرد ہے۔خون اور گرمی کے جوش کو روکتا ہے۔بلغم پیدا کرتا ہے۔پیشاب آور ہے اس کو نہ تو خوراک سے فوراً پہلے اور نہ دو تین گھنٹے بعد تک کھانا چاہیے۔تربوز قوت باہ کو کمزور کرتا ہے۔زیادہ کھانے سے جوڑوں میں درد کرتا ہے۔ابھارہ کرتا ہے۔گرم مزاج والوں کے لئے بہت مفید ہے۔

کچے تربوز کی سبزی بہت اعلیٰ بنتی ہے اور بھونا ہوا بھی بہت لذیذ ہوتا ہے اس کی تاثیر پکے تربوز جتنی سرد نہیں ہے۔

# خون، گرمی، معدہ کے امراض

جامن ک استعمال، سرد خشک، یہ خون اور گرمی کے نقائص کو دور کرتا ہے بھوک لگاتا ہے قدرے قابض ہے۔ تلی جگر اور معدہ کو طاقت دیتا ہے۔ خصوصاً گرم طبیعت والوں کے بالوں کو گرنے سے بچاتا ہے۔ پیشاب کی زیادتی کو کم کرتا ہے۔ پیشاب کے ساتھ شکر آنے کو روکتا ہے۔ دانتوں کو مضبوط کرتا ہے۔ اس کی گری ویرج کو طاقت دیتی ہے۔ ذیابیطس اور مثانہ کی کمزوری میں بے حد مفید ہے۔ جامن کے تنے کی چھال سکھا پیس کر تین تین ماشے لسی چھاچھ کے ساتھ دینا سنگرہنی میں اچھا ہے۔

## بھوک کا کم لگنا

چکوترا کا استعمال: سرد تر ہے۔ بھوک لگاتا ہے۔ گرم مزاج والوں کو بہت ہی مفید ہے۔ پیاس اور تھکان دور کرتا ہے۔ فرحت بخش میوہ ہے جس میں مٹھاس زیادہ کھٹائی کم اور لال رنگ کی توریاں ہو وہی اچھا ہے۔

## بلغم ہو تو

چرونجی کا استعمال، معمولی گرم، بادی اور بلغم کو دور کرتی ہے۔ جسم کو طاقت دیتی ہے اور گرم رکھتی ہے۔

## قبض اور پیشاب کا مسئلہ

خربوزہ کا استعمال، گرم تر، مفرح، طبیعت کو صاف کرتا ہے اور طراوت بخشتا ہے۔ قبض پیشاب اور پسینہ کی رکاوٹ میں مفید ہے۔ دو وقت کے کھانوں کے درمیان کھانا چاہیے یعنی نہ بالکل نہار منہ اور نہ بھرے پیٹ۔

## پیٹ کے کیڑے اور خوبانی

خوبانی کا استعمال، معمولی گرم، قبض کشا ہے۔ جسم کو طاقت بخشتی ہے۔ پیٹ کے کیڑوں کو مارتی ہے۔ پیاس، بواسیر بخار اور آنتوں میں سدا ہو جانے کی شکایت میں اس کا استعمال اپھار رہتا ہے۔ کھٹی خرمانی گلے کو خراب کرتی ہے اور اپھارہ کرتی ہے۔ اس کی میٹھی گھٹلی کی آٹھ دس گری کھا لینا مفید ہے زیادہ نہیں۔ خشک اور تازہ دونوں طرح کھائی جاتی ہے خشک زیادہ گرم ہے۔

## معدہ کی گرمی

سنگترہ کا استعمال، سرد تر، فرحت بخش ہے دل اور معدہ کی طاقت دیتا ہے گرمی کو مٹاتا ہے۔ بخار، پیاس بے چینی قے متلی کو مٹاتا ہے۔ سینہ کو صاف کرتا ہے۔ طاقت بخش ہے۔ خون کے جوش کو ٹھنڈا کرتا ہے۔ ڈاکٹری میں سب میوں سے میٹھا سنگترہ افضل مانا گیا ہے کیونکہ اس میں وٹامن بہت زیادہ ہوتے ہیں۔ حلوہ وغیرہ بھاری غذا کے بعد سنگترہ کا استعمال ہاضم ہے۔

## گرمی کے دست اور دل کی کمزوری

سنگھاڑا کا استعمال، تازہ سنگھاڑا سرد تر، خشک سنگھاڑا سرد خشک محنت کرنیوالے مزدوروں کسانوں کے لئے مفید ہوتا ہے۔ اس کا زیادہ استعمال بھوک گھٹاتا ہے۔ گرمی کے دست، دل کی کمزوری، جلن اور لاغری کو دور کرتا ہے۔ نشاستہ اس میں بہت زیادہ ہوتا ہے اس کے زیادہ استعمال سے معدہ کمزور ہوتا ہے۔ سنگھاڑا گٹھیا والے مضر ہے۔ منہ سے خون آنے کو مفید ہے۔ دہی کے ہمراہ گرمی کے دستوں کو بند کرتا ہے۔

## دل و دماغ اور جگر

سیب کا استعمال، قدرے گرم تر ہے۔ دل و دماغ جگر اور معدہ کو بہت طاقت دیتا ہے۔ گرمی خشکی کو دور کرتا ہے۔ مفرح ہے۔ قدرے بھاری ہے۔ قرادیر میں ہضم ہوتا ہے۔ گردوں کو صاف کرتا ہے۔ پیچش اور ٹائیفائڈ بخار میں سیب کا رس بہت مفید ہے۔ دماغی امراض میں بہت صحت بخش ثابت ہوتا ہے۔ بلغم کھانسی اور تپ دق میں تھوڑا تھوڑا سیب کا نچوڑا ہوا پانی دینے لائق ہے۔ اس کا مربہ طاقت بخش ہے۔ خون کے دستوں کو روکتا ہے خالی پیٹ سیب کا استعمال قبض کشا ہے۔ کھانا کھانے کے بعد قابض۔

## بخار اور پیٹ درد

اجوائن کا استعمال، گرم خشک، معدہ کی آگ کو بڑھانے والی۔ ہاضم، بخار کو ہٹانے والی، پیٹ درد، اپھراہ، تلی، دست ہیضہ اور پیٹ کے کیڑوں میں بہت مفید ہے۔ مختلف چورنوں میں، اچاروں میں، بیسن کے پکوانوں میں پڑتی ہے۔ رات کو گلو، اجوائن ایک ایک تولہ بھگو

کر صبح رگڑ کر پینے سے کئی طرح کا پرانا بخار ہٹ جاتا ہے۔

## اکسیر ذیابیطس

ثیر برگر 1 پاؤ، دال چنا 5 تولہ، الائچی دانہ 1 تولہ، گڑمار بوٹی 2 تولہ، سفوف بنا کر نخودی گولیاں بنائیں 14 یوم استعمال کرائیں۔

## تولیدی جرم کی افزائش

بوڑھ کی ڈاڑھی، پیپل کی ڈاڑھی۔ پھلی کیکر، ثعلب مصری، گوند کتیرا، چھلکا اسبغول ،ہم وزن + ایک تولہ تولہ۔

سفوف بنا کر اس میں دوگنی مقدار میں کوزہ مصری ملا لیں۔ روزانہ ایک ایک تولہ صبح وشام ہمراہ نیم گرم دودھ دیں۔

مکمل جماع سے پرہیز رکھیں اور ترشی وغیرہ استعمال نہ کی جائے۔ انشاء اللہ تولیدی جرم کی پیدائش اور افزائش کیلئے بے حد موثر اور تجربہ شدہ دوا۔ 15 یوم کھلائیں۔

## بلڈ پریشر کا علاج

تخم کدو 1 تولہ، سبز الائچی 4 دانہ، کوزہ مصری 1 تولہ (ایک خوراک) ایسی ایک خوراک رگڑ کر صبح دوپہر شام پلائیں۔ چند خوراکوں کے استعمال سے عارضہ بلڈ پریشر اعتدال پر آجائے گا۔ کسی قسم کا کوئی نقصان پیدا نہیں ہوگا۔

## (بلڈ پریشر کا دیگر نسخہ)

الائچی دانہ کلاں 3 تولہ، طباشیر 2 تولہ، مغز کنوں گھٹہ 3 تولہ زیرہ گلاب زرد 2 تولہ، برہمی بوٹی 1 تولہ، کشتہ صدف مروارید 2 تولہ، گلوکوز 3 گنا۔

سفوف بنا کر 3-3 ماشہ صبح دوپہر شام ہمراہ عرق گاؤزبان دیں نہایت آزمودہ دوا ہے۔

## بچوں کا سوکڑا

طباشیر، الائچی خورد، زہر مہرہ خطائی، زیرہ گلاب، سنگ یہود، کچور کچری، ہم وزن سفوف بنا کر ایک ایک رتی عرق گاؤزبان کے ساتھ دیں۔ نہایت مفید اور کامیاب علاج ہے۔

## مرہم شفا

رال سفید 1 تولہ، سندور 1 تولہ، سملفار 1 تولہ، ہڑتال طبقی گندھک 2 تولہ، میٹھا تیل پاؤ میں جلائیں۔ جب دھواں ختم ہو جائے تو موم سفید شامل کر دیں۔
چنبل دھدر۔ کیل چھائیاں وغیرہ میں بے حد مفید ہے۔

## سر کا گنج

کلونجی 1 تولہ، سونٹھ 1 تولہ، موم دیسی ½2 تولہ، تیل میٹھا پاؤ میں جلائیں اور روزانہ سر کے گنج حصہ پر لگائیں۔ بال نکل آئیں گے آزمودہ ہے۔

## معدہ کا السرـــ قے امتلائی

کچے کیلے کی پھلی، میٹھی دہی کا پنیر، دھوپ میں خشک کریں گلوکوز ہم وزن ملا کر خوراک ایک ایک ہم وزن چمچہ صبح و شام دیں 7 یوم کھلائیں۔

# پیٹ کا بڑھنا

اجوائن دیسی 3 ماشہ، لونگ 2 عدد، الائچی کلاں 2 عدد، پودینہ 3 ماشہ، ایک کلو پانی اُبال کر ہر مرتبہ نصف لیموں نچوڑ کر نیم گرم استعمال کرائیں۔ ایک ماہ کے استعمال کے بعد ہاضمہ بالکل نارمل ہو جائے گا۔

# طلا شنگرفی خاص

آئیوڈیکس 2 شیشی، شنگرف رومی 5 تولہ، باریک کر کے آئیوڈیکس ملا کر یک جان کر لیں۔ بوقت ضرورت استعمال میں لائیں۔ بے حد مفید اور کامیاب طلا ہے۔

# احتباس حیض

گندھک گندھا بیروزہ۔ کالا نمک ہم وزن پھوٹلی شیاف بنا کر ماہواری آنے سے ایک دو یوم پہلے رحم کے اندر رکھوائیں۔ جب ماہواری آجائے یعنی بعدہٗ۔

کالی گلیسرین 5 تولہ، کافور ایک ٹکیہ۔ مکھن 5 تولہ (21 مرتبہ دھلا ہوا) روئی تر کر کے اندر رکھوائیں۔ صبح اور شام انشاء اللہ ورم رحم۔ سوجن اور احتباس حیض دور ہو جائے گا۔ بے اولادی کے مریض، دندان فیل 2-2 تولہ کی 6 خوراک بنا کر روزانہ مرد اور عورت استعمال کرے۔ انشاء اللہ حمل ٹھہر جائیگا۔

# خفقان بلڈ پریشر

کشتہ صدف مروارید، طباشیر، ورق نقرہ، الائچی خورد، کشتہ عقیق، کشتہ یشب۔ نارجیل دریائی۔

عرق گلاب میں ایک ہفتہ تک لگاتار کھرل کریں۔ صبح و شام خمیرہ گاؤزبان سادہ

میں رکھ دیں۔نہایت مفید اور مجرب دوا ہے۔

## ادرار حیض

تخم قرطم، املتاس، سونف، گاؤزبان، گل سرخ، ہر ایک پانچ پانچ تولہ۔

2) مشکرا مشیع، بادیان، پرسیاں شان، پوست املتاس، ابہل، حب قرطم، تخم خربوزہ، مجیٹھ، ہر ایک پانچ پانچ تولہ۔

ہر دو نسخہ جات میں سے کئی ایک صبح دوپہر اور شام پلائیں انشاءاللہ رحم کی تکالیف، سوجن ورم، احتباس حیض سے بے اولادی بوجہ سوجن ورم دور ہو کر بفضل خدا عورت صاحب اولاد ہو جاتی ہے۔

## دیسی چائے کے فائدے

بنفشہ 1/2 ماشہ، الائچی کلاں 1 دانہ، زیرہ سفید 1 ماشہ، دارچینی 1/2 ماشہ، پودینہ خشک 3 ماشہ۔

جوش دے کر نوش فرمائیں۔فوائد میں بے مثال تھکاوٹ دور کرنے اور مضر اثرات سے پاک۔

## پاخانہ کا مسئلہ اور پیچش

اسبغول کا استعمال، سردی، پیاس، گرمی، گرمی کے بخار اور خون کے جوش کو ٹھیک کرتا ہے۔ آنتوں میں لیس کی وجہ سے پھسلن پیدا کرتا ہے جس سے پاخانہ آسانی سے اترتا ہے۔ اس کی تین چار ماشہ کی خوراک قابض ہے۔سات ماشہ سے ایک تولہ کی خوراک قبض کشا ہے۔یہ گلے اور سینے کی خراش کو دور کرتا ہے۔انتڑیوں کے زخم اور پیچش کو دور کرتا ہے۔

اسبغول کا چھلکا بھوسی یہی خاصیت رکھتی ہے چھلکا ذرا زیادہ لذیذ ہوتا ہے اور مقابلتاً جلدی اثر کرتا ہے مقدار فی خوراک اوپر لکھے مطابق۔

## معدہ، ہاضمہ اور بخار

الائچی بڑی کا استعمال، گرم، قدرے قابض، پسینہ آور، فرحت بخش، بادی کو ہٹاتی ہے۔ کھانے کو ہضم کر دیتی ہے۔ معدے کے لئے بہت طاقت بخش چیز ہے بھوک لگاتی ہے۔ الم کو جذب کرتی ہے۔ اس کے چھلکوں کو پانی ہیضہ اور عام بخاروں میں بہت مفید ہے۔ پیاس کو وہ پانی بہت جلدی تسکین دیتا ہے۔ چار سیر پانی دو تولے چھلکے اُبال کر دو سیر رہنے پر ٹھنڈا کر کر پلائیں۔ کھانڈ ملا کر دو الائچی پھانکنے سے پسینہ آ کر طبیعت کھل جاتی ہے، چھلکوں کا ماتھے پر لیپ سر درد کو دور کرتا ہے۔

## دمہ ہچکی اور کھانسی

الائچی چھوٹی کا استعمال، معتدل خوشبودار ہے۔ دل و دماغ معدہ اور پھیپھڑوں کو طاقت دیتی ہے۔ دمہ ہچکی اور کھانسی دور کرتی ہے۔ طبیعت کو صاف کرتی ہے۔ بلغم چھانٹتی ہے دل متلانے، قے، ابکائی، کھانسی، میں مفید ہے۔ چلم میں چھلکے سمیت رکھ کر اس دھواں پینے سے ہچکی ٹھیک ہو جاتی ہے۔

## دل دماغ معدہ اور اعضائے رئیسہ

آملے کا مربہ اور اس کا استعمال، سرد تر دل دماغ معدہ اور اعضائے رئیسہ کو طاقت دیتا ہے۔ فرحت بخش ہے۔ حاملہ اور پیٹ کے بچے کے لئے ازبس مفید ہے۔ ایک اچھا آملہ ایک انڈے سے زیادہ طاقت دیتا ہے۔

# پیشاب کی زیادتی اور تل کا استعمال

تل کا استعمال، گرم تر ہے۔ دیر میں ہضم ہوتے ہیں۔ انہیں تھوڑا سینک لیا جائے تو بہتر ہے۔ چھلکا اترے ہوئے اور دھلے ہوئے تل بادی بواسیر میں بہت مفید ہیں۔ پیشاب کی زیادتی میں تل شکر ملا کر پیس کر تھوڑا گرم کر کے ٹکیہ بنا کر کھانا بہت مفید ہے۔ تل گلے کی خارش کو بھی مفید ہیں۔ جسم کو موٹا کرتے ہیں۔

# بلغم کا علاج اور کالا زیرہ

کالا زیرہ کا استعمال گرم ہے۔ بلغم کو مٹاتا ہے۔ بادی کو خارج کرتا ہے۔ کھانے کو ہضم کرتا ہے۔

# دست پیچش اور بادی بلغم

مسور کی دال کا استعمال، گرم خشک، قدرے قابض ہے، بلغمی مزاج والوں کو خصوصاً مفید ہے۔ بلغم کو سکھاتی ہے اور چھانٹتی ہے۔ زود ہضم ہے طاقت بخش ہے۔ اس کا استعمال پرانے دست پیچش اور بادی بلغم کے بخار ورنگر ہنی میں مفید ہے اور پھیپھڑے کے جملہ نقائص میں اس کا شوربہ مفید ہے۔

آیورویدک حکمت میں اسے سب دالوں سے بہتر مانا ہے کیونکہ یہ تمام طبیعتوں کے موافق ہے اور طاقت بخش ہے۔

بلغم اور بخار موٹھ کی دال کا استعمال، گرم خشک موٹھ کی دال جسم کے بڑھے ہوئے مواد کو سکھاتی ہے بلغم کو دور کرتی ہے ہلکی ہے کچھ قابض بھی ہے۔ طاقت بخش ہے بخار میں اس کا پانی مفید ہے مگر بغیر گھی کے۔

## اٹھرا کا گھریلو علاج

برگ نیم 5 تولہ، چاسکو 5 تولہ، رسونت انڈیا مصفیٰ 5 تولہ، سفید موصلی 5 تولہ، تالمکھانہ 5 تولہ، پوست کو کنار۔

پرانا گڑ حسب ضرورت شامل کر کے نخودی گولیاں بنائیں۔ دوران حمل استعمال جاری رکھیں۔ بلکہ حمل سے پہلے ہی شروع کروا دیں۔ صبح و شام ہمراہ پانی۔

## کرم منی کی کمی کے لئے

موصلی سفید، تالمکھانہ، بھکڑہ، لاجونتی، بیدانہ، الائچی خورد، کاتھیا، سپاری، مغز بادام، چھلکا اسبغول، ہر ایک تین تین تولہ سب کی 29 پڑیہ بنائیں۔ 1/2 کلو دودھ میں ڈال کر صبح رگڑ کر چینی ملا کر استعمال کی جائے انشاءاللہ اولاد نرینہ پیدا ہوگی۔ یہ عام جسمانی کمزوری کمی خون کو بھی مفید ہے۔

علاوہ ازیں صرف سفید موصلی انڈین 1 1/2 تولہ روزانہ سفوف بنا کر صبح ہمراہ دودھ استعمال کرائیں۔ صرف 14 یوم کافی ہے۔

## دماغی کمزوری کیلئے

مغز بکرا 3 عدد، سیٹھی کے چاول آٹا، ہم وزن دانہ الائچی خورد 3 ماشہ۔ آٹا میں مغز بکرا دیسی گوندلیں (بغیر پانی ملادے) ایک پاؤ دیسی گھی میں پکوڑوں کو تل کر پھر توڑ لیں۔ اور بغیر گھی اس میں شامل کر کے گوندلیں۔ پاؤ مغز بادام حسب ضرورت چینی شامل کر کے معجون تیار کریں۔ صبح نہار ایک چمچہ ہمراہ نیم گرم دودھ کے ساتھ دیں۔ انشاءاللہ دائمی کیر انزلات زکام چھینکیں آنا بالکل دور ہو جائے گا۔

# ضعف قلب کا علاج

مربہ آملہ 5 تولہ، مربہ سیب 5 تولہ، طباشیر 1 تولہ، کول ڈوڈے 2 تولہ، (بیج نکال دیں) الائچی خورد 6 ماشہ۔

باریک کر کے شیشہ فولاد شامل کریں مربہ جات باریک کر کے معجون بنالیں 9 ماشہ صبح عرق گاؤزبان کے ساتھ دیں۔ دماغی کام کرنے والوں کے لئے ایک نعمت خداوندی ہے۔

کشتہ مرجان 5 تولہ، دھتورا سبز بمعہ پتے 5 کلو۔

نقدہ بنا کر اس جڑ مرجان کو اس کے اندر رکھ دیں۔ گڑھے کو کھود کر اس کے اندر رکھ کر بیس سیر اپلوں کی آگ دیں۔ جب آگ ٹھنڈی ہو جائے تو اسکو نکال دیں۔

نصف حصہ برائے ضیق النفس سانس چڑھنا اور ضعف قلب کے مریضوں کو استعمال کرائیں۔

بقیہ نصف حصہ میں ایک تولہ افیون ملا کر دیسی چنے کے برابر گولیاں بنالیں اور کمزوری یاہ امساک وغیرہ کے مریضوں کو استعمال میں لائیں۔ روزانہ ایک ایک گولی دیں ہمراہ دودھ۔

# قلب کے لئے

سچا سیب پاؤ، دودھ بھیڑ 2 کلو، دودھ کو برتن میں ڈال کر سیب اندر رکھ دیں اوپر ڈھکن سے بند کر دیں۔ گڑا کھود کر اوپر نیچے (بھاتیاں) اُپلے رکھ دیں اور آگ دے دیں۔ صبح نکال کر دیکھیں سفید ہو جائے گا۔ مکمل ہوتے پر نکال لیں۔ صبح و شام گاجر یا سیب کے مربہ میں رکھ دیں۔ اختلاج قلب سانس چڑھنا کے لئے بے حد مفید دوا تیار

ہے۔

# قوت باہ کا خود علاج کریں

شنگرف 1 تولہ، 6 عدد زردی دیسی انڈے۔ کھرل میں ایک ہفتہ تک کھرل کریں۔ یک جان ہوتے پر مزید 6 عدد انڈوں کی زردی ڈال کر دوبارہ ایک ہفتہ کھرل کریں۔

دوسرے ہفتہ کے بعد اس مرکب کو 1 کلو دیسی گھی میں بریان کریں۔ اس کے بعد کیپسول میں بھرلیں۔ نہایت مفید دوا تیار ہوگی جو قوت باہ کمزوری کے لئے نہایت مفید دوا تیار ہوگی۔

# ذیابیطس شکری

پہاڑی املی پاؤ، تخم جامن 10 تولہ، گڑمار بوٹی 5 تولہ، علیحدہ علیحدہ باریک کر کے روزانہ 2-2 ماشہ صبح دوپہر شام دیں۔ (نمک اور مرچ سرخ بہت کم استعمال کرائیں۔) مٹھاس ہلکی استعمال کر سکتے ہیں۔ گوشت بیسنی روٹی، پیاز، دھنیا، سبز لہسن استعمال کر سکتے ہیں۔

# دائمی نزلات

آنکھ کی بینائی کی کمزوری۔

منڈی بوٹی پاؤ، سونف پاؤ، کوزہ مصری 1½ پاؤ، سفوف بنا کر صبح دوپہر شام 3-3 ماشہ ہمراہ پانی دیں۔ کم از کم دو ہفتہ لگاتار استعمال کرائیں۔

## جسم کی کمزوری کا علاج

خشک میوے بہت طاقت بخش اور جسم کے گوشت کو بڑھانے والے ہیں۔ ان میں پروٹین اور چکنائی کافی ہوتے ہیں۔ معدنیات اور وٹامن بھی خاصے ہوتے ہیں۔ بہت چبانے کے بعد نگلنے چاہیے۔

امیر لوگ کھانا کھانے کے بعد خشک میوہ کھاتے ہیں پہلے ہی پیٹ خوب بھرا ہوتا ہے پھر میوہ بہت کھا لیتے ہیں تو بوجھ معلوم کرتے ہیں کاجو، بادام، پستہ، دس بیس ہی کافی سمجھنے چاہیں، 14 اخروٹ یا آدھی مٹھی بھر چلغوزے یا آدھ چھٹانک کش مش یا 4 سوکھی انجیر یا 1 عدد کھجور کھالینا یا 30 سوکھی انجیر یا دو عدد کھجور کھالینا 30 گرام ناریل کھالینا طاقت بخشتے ہیں مگر کسی کے لئے درست مقدار وہ ہے جتنی کھا کر گرمی اور بوجھ معلوم نہ ہو۔

## خون کو بڑھانا

باجرہ کا استعمال، گرم خشک۔ قدرے قابض، بلغم کو جذب کرتا ہے۔ پیشاب آور ہے۔ دیر میں ہضم ہو کر خون کو بہت بڑھاتا ہے اور طاقت بخش ہے۔ باجرے کی روٹی کھا کر اوپر دو تولہ گڑ کھانے سے جلدی ہضم ہو جاتی ہے۔

## چہرے کے داغ دھبے دور کرنا

☆ ایک گلاس پانی لے کر دو عدد لیموں کا رس اس میں ملا دیں پھر اس آمیزے کو برف جمانے والی ٹرے میں جمالیں پھر روزانہ ایک ٹکڑا نکال کر چہرے پر ملیں۔ چہرہ صاف ہو جائے گا۔

# نکسیر کا علاج

☆ اگر آپ کو نکسیر کی بیماری ہے تو آپ آملے کو ایک دن کے لئے پانی میں بھگو دیں اس کے بعد اس پانی کے چار قطرے روزانہ ناک میں ڈالیں انشاء اللہ آرام آجائے گا ۔جب نکسیر بہے تو پیاز کاٹ کر ضرور سونگھیے ۔انشاء اللہ آرام آجائے گا۔

# پاؤں کا پسینہ کم کرنے کی ترکیب

☆ اگر آپ کی جلد چکنی ہے یا آپ کے پاؤں میں بہت پسینہ آتا ہے تو گرم پانی میں سرکہ یا لیموں کا عرق ملا کر اس سے پاؤں دھوئیں پسینہ آنا کم ہو جائے گا۔

# کمزور بینائی

☆ اگر بینائی کمزور ہو جائے تو 4 بادام ایک چٹکی سونف سوتے وقت روز کھانے سے نظر تیز ہو جائے گی۔

# سریلی آواز

☆ اگر آواز بیٹھ جائے تو گڑ ڈال کر چاول پکائیں رات کو خوب پیٹ بھر کر کھائیں اور کچھ دیر بعد گرم پانی کے 2 گھونٹ پی لیں دو تین دن ایسا کرنے سے آواز کھل کر سریلی ہو جائیگی۔

# دانتوں کا درد

☆ دانتوں کے درد کے لئے ضروری ہے کہ آپ روزانہ کسی اچھے ٹوتھ پیسٹ سے صبح و شام برش کریں اور اگر کسی ایک دانت میں درد ہو تو ادرک کا ٹکڑا دانتوں میں دبا لیں۔

☆ ایک تولہ دھنیا لے کر پانی میں جوش دے کر اس سے کلی کریں اس طرح دانت کے درد کی وجہ سے ہونے والی سوزش کا خاتمہ ہو جائے گا۔

## سن یاس کا استحاضہ

سن یاس جب ماہواری کا ختم ہونا ہو اور کبھی کبھی خون حیض آئے جو ختم نہ ہوتا ہو۔ کچنار کے سفید پھول اور انار میٹھا کے چھلکے کے پانی کے ساتھ دیں۔ چند دن کے استعمال سے یہ عارضہ مکمل ختم ہو جائے گا۔

## تھتلا پن کا علاج

سر کے پچھلی طرف روغن، دارچینی، چند دن مالش کریں۔ انشاء اللہ لکنت اور تھتلا پن دور ہو جائے گا۔

## سر درد بالوں کا قبل از وقت سفید ہونا

مربہ ہرڑ ایک عدد، کالی مرچ 5 دانہ، سبز الائچی ایک دانہ۔ کم از کم چالیس دن استعمال کرائیں بال دوبارہ سیاہ ہو جانا شروع ہو جائیں گے۔

## ہچکی کا کامیاب علاج

بیدانہ ایک ایک تولہ کی تین پوٹلی بنائیں۔ شربت چینی میں تر کر کے مریض اس کا لعاب چاٹیں۔ چند منٹ میں ہچکی بند ہو جائے گی۔

# خرابی جگر

افسنطین، نوشادر۔ ہم وزن ایک ایک ماشہ ہمراہ عرق مکو کے ساتھ دیں۔

# ہر قسم کا خون بند کرنے کیلئے

1- گوند کتیرا، چھلکا اسبغول، شربت انجبار کے ساتھ دیں ہم وزن۔

2- اگر پیٹ میں مروڑ ہو تو تخم بارتنگ نہایت مفید ہے۔

# سفوف ظفری برائے حرارت جگر

پیشاب کی جلن وغیرہ کیلئے تخم خرفہ پاؤ، سالم دھنیا 5 تولہ، سنگ جراحت 5 تولہ، طباشیر 1 تولہ، تین تین ماشہ صبح وشام ہمراہ پانی یا شربت صندل بیزوری۔

# طلاء عجیب

بھنگ 1 تولہ، شہد 5 تولہ، مصطگی رومی 1 تولہ، ثعلب مصری 1 تولہ، ثعلب دانہ 1 تولہ، موصلی سفید 1 تولہ، موصلی سیاہ 1 تولہ، بہمن سرخ 1 تولہ، بہمن سفید 1 تولہ، گوند کتیرا 2 تولہ، لاجونتی 2 تولہ، کوزہ مصری 5 تولہ۔

تمام ادویہ کو سفوف بنا کر تین سے چھ ماشہ ہمراہ دودھ صبح وشام دیں۔ نہایت مفید ہے اولادی، منی کی قلت، منی کا ناقص ہونا، تولیدی جرم کی کمی کو دور کر کے صاحب اولاد بناتا ہے۔ تجربہ شدہ نسخہ ہے۔

# طلا خاص

تین عدد مینڈک پیٹ چاک کر کے الائش نکال دیں۔ ½ کلو تیل کنجد میں ہلکی آنچ پر لگائیں۔ تیل گھاڑا ہونے پر سلمفار چھ ماشہ ڈال کر بوتل میں بھر لیں۔ بہترین

لیسدار گھاڑا طلا تیار ہوگا۔ جو عضو تناسل کی جملہ نقائص کو دور کر دیتا ہے۔

## ضعف ہضم

گندھک آملہ سار مصفی، نوشادر دیسی ہر ایک 6 ماشہ، سونٹھ، مرچ سیاہ، پیپل ہر ایک 3 تولہ، ہینگ بریان 9 ماشہ، نمک سیاہ 15 تولہ، ست لیموں 3 تولہ، ست لیموں کو پانی میں حل کریں اور ادویہ کو پیس کر اس میں حل کریں۔ گولیاں بقدر کنار صحرائی کے بنا دیں ایک تا 4 گولیاں منہ میں رکھ کر چوسیں۔

## بول کیلوسی

پیشاب کے ہمراہ غذا کا کیلوس آتا ہے۔ علاج یہ ہے۔

سیوس اسبغول ایک رتی، مغز نارجیل باریک شدہ ایک رتی، مصری کشتہ قلعی ½ رتی یہ ایک خوراک ہے۔ صبح وشام تازہ دودھ کے ہمراہ کھائیں۔

## حرارت قلب

صندل سفید، کشنیز خشک، گلاب میں تر و خشک شدہ، ابریشم گلاب میں تر شدہ، زمرد، طباشیر، پوست بیرون پستہ، گل گاؤزبان مروارید ناسفتہ، گردسماق ہر ایک چھ ماشہ۔ زرشک، بہیدانہ ہر ایک ایک تولہ کہربا گلاب کھرل شدہ تولہ، یاقوت رمانی، زہرہ خطائی، شربت انارین، گلاب میں ایک پاؤ، مربہ آملہ 6 ماشہ، مصری نصف سیر، ورق طلاء، ورق نقرہ ہر ایک ایک تولہ خمیرہ بنا کر رکھیں۔

خوراک: 6 ماشہ صبح وشام۔

# بے قاعدگی حیض

حب قرطم، بادیان، پرسیاؤشاں، تخم شبت، تخم کاسنی، برنگ کابلی، ابہل، مویز منقی، انجیر زرد، تخم ترب ہر ایک ایک تولہ۔ شونیز، تخم گندنا، گاؤزبان، مکو، پودنہ کوہی ہر ایک 9 ماشہ۔ تخم خربوزہ، گلسرخ ہر ایک 2 تولہ۔ سنبل الطیب 8 ماشہ، جملہ ادویہ کو پانچ سیر پانی میں تر کر دیں اور جوش دیں۔ جب پانی آدھ سیر رہ جائے صاف کر کے شہد 3 تولہ کے ساتھ قوام دیں۔ حیض سے پہلے 3 دن شروع کر کے تمام ایام حیض میں یہ شربت بقدر چھ ماشے دن میں 3 دفعہ ہمراہ عرق بادیان 5 تولہ کے استعمال کریں۔

# حبوب اکسیر اعظم

ناردانہ خشک پودینہ، چہار نمک، زرشک شیریں، سماق ہر ایک ایک تولہ۔ زنجبیل، فلفل سیاہ، فلفل دراز ہر ایک ایک ماشہ۔ الائچی دانہ 2 تولہ سب کو آب لیموں میں یک جان کر کے حب تیار کریں۔

خوراک: حسب ضرورت ہمراہ عرق گاؤزبان۔

# دمہ کھانسی

صبح و شام اسبغول بقدر 6 ماشہ۔ بذریعہ آب تازہ اندر حلق اتارے جاؤ بعد آٹھ یوم کے اگر مرض عود کرے۔ آٹھ یوم اور کھائیں۔ تمام عمر کے لئے شکایت دور ہو گی۔

## کان کا درد

☆ کان کے درد میں کان میں پانی چلا جائے تو کوئی دوا استعمال کرنے کے بجائے صرف اُلٹے پاؤں چلنے سے پانی نکل جائے گا۔

☆ روغن زیتون یا روغن گل سفید انڈہ ہم وزن لے کر مکس کریں اور کان میں چند قطرے ڈالیں درد غائب ہو جائے گا۔

## ذہنی تھکن

☆ دماغی کام کرنیوالے گوشت کو ترک کر کے اگر صرف سبزیاں پھل کھائیں تو ان کو ذہنی تھکن محسوس نہ ہوگی۔

## کمزور حافظہ

☆ حافظہ بہتر بنانے کے لئے تھوڑی سی کالی مرچ اور تین چار بادام لے کر پیس لیں اور نہار منہ کھائیں کچھ ہی دنوں میں قوت حافظہ تیز ہو جائے گی۔

## گلے کی خراش

☆ بیری کی چھال 135 گرام انار کی چھال 35 گرام ایک لیٹر پانی میں اُبال لیں اور چھان لیں اور اس پانی سے روزدن میں دو تین بار کلی کریں۔

☆ پھل کھانے کے فوراً بعد پانی نہیں پینا چاہیے ورنہ گلے میں خراش ہو جائے گی۔

## دبلا پن

☆ انجیر کم از کم 10 عدد روزانہ کھانے سے دبلے افراد موٹے ہو سکتے ہیں۔

## مہاسے

☆ انڈے کی زردی اور تل کو کوٹ کر مکس کر لیں اور پھوڑے پھنسیوں پر لگائیں داغ اور رتھنسی دونوں غائب ہو جائیں گے۔

## مانع اسقاط حمل

جو حاملہ کو آئے اور خوف سے اسقاط حمل ہو سکے۔ بند کرنے کے واسطے مجرب ہے صفتہ، پوست آملہ، لودھ پٹھانی۔ اصل السوس جملہ ادویہ باہم وزن سفوف بنا کر ۱۱ ماشہ شہد خالص اور شیر بُز۔ پانچ تولے میں ملا کر کھلائیں۔ فضل خدا سے خون حیض بند اور حمل گرنے سے محفوظ رہے گا۔

## قرص قاطع خون حیض و بواسیر

زیرہ تولہ، سعد کوفی تولہ، سنبل تولہ، قرنفل تولہ، مصطگی تولہ، برادہ صندل 2 تولہ، کندر 2 تولہ، دم الاخوین 2 تولہ، صمغ عربی 2 تولہ، گل مغسول 2 تولہ، سندورس 2 تولہ، گل ارمنی 2 تولہ، نشاستہ 2 تولہ، افیون 2 تولہ، ہلیلہ سیاہ 4 تولہ، پوست ہلیلہ 4 تولہ، پوست آملہ ۸ تولہ، خبث الحدید مدبر 4 تولہ، مازو 4 تولہ، کزمازج 4 تولہ، اجوائن خراسانی 5 تولہ، قرص بنا کر 9 ماشے سے ایک تولہ تک کھلائیں۔

## بخار کی شدت

☆ سرکہ اور عرق گلاب کو ملا کر پانی میں ڈالیں اور پٹیاں پانی میں بھگو کر سر پر رکھیں بخار کی شدت کم ہو جائے گی۔

## دماغی کمزوری

☆ صبح نہار منہ ڈھائی تولے مکھن یا 5 تولہ بالائی میں چینی اور کلونجی کی تیل 5 قطرے ملا کر پئیں دماغی کمزوری دور ہو جائے گی۔

## خارش فرج

کیلہ کا گابھا سایہ میں خشک کر کے پوٹلی بنا کر بعد فراغت غسل تین روز تک استعمال کریں۔ خارش زائل اور حمل قرار پائے۔

## حمول مخرج رطوبت رحم

بروزہ تولہ، بابڑنگ تولہ، کف دریا 2 تولہ، تخم کرفس تولہ، نمک لاہوری تولہ، گل بابونہ خشک 6 ماشے، زیرہ سفید 6 ماشے، ابہل 6 ماشے، تخم ابریا 9 ماشے سفوف بنا کر شہد میں ملا کر پتہ کہنہ آلودہ کر کے بدستور حمل کریں۔ ورم رحم کے لئے مفید ہے۔

## امراض جملہ اطفال

جوز بوا 2 ماشہ، قرنفل 8 ماشہ، مرکی 4 ماشے، انگوزہ بریان 4 ماشے، سہاگہ بریان 4 ماشے، بابڑنگ 4 ماشے، مازو 4 ماشے سفوف بنا کر نصف رتی دن میں خواہ رات میں کھلائیں۔

## تپ اسہال سرفہ ذات الریہ

اجوائن خراسانی، دار فلفل، اتیس، کاکڑا سنگی، نمک سیاہ۔ جملہ ہم وزن سفوف بنائیں اور موافق عمر کے کھلائیں۔ اسہال، تپ، ذات الریہ کیلئے مفید ہے۔

# قلاع اطفال

کتھ سفید 6 ماشے، پھٹکڑی بریان 3 ماشے، طباشیر 3 ماشے، باریک پیس کر منہ میں چھڑکیں۔ بچوں کے منہ آنا کیلئے مفید ہے۔

# آبلا

☆ اگر جسم جل جائے تو ہرا دھنیا پیس کر جلے حصے پر اچھی طرح لیپ کریں تو آبلہ نہیں پڑے گا جلن بھی محسوس نہیں ہوگی۔

# لو سے بچاؤ

☆ کچے آم کو آگ پر بھون کر اس کا رس نکال لیں اور اس میں گڑ کا شربت ملا کر مریضوں کو پلائیں لو لگنے والے مریض کو فائدہ ہوگا۔

# سرخبادہ اطفال

صندل سرخ، چاکسو مقشر، نرکچور، نیل کنٹھی، ناگرموتھا، شاہترہ، حنا، گوکھرو، فلفل سیاہ، گیرو، زیرہ سفید، بادیان، کشنیز، چھال کچنال، پوست درخت کسونڈی، پوست درخت ببول، پوست درخت کنار صحرائی، پوست درخت مولسری، پوست درخت شفتالو مساوی الوزن کوٹ چھان کر ایک تولہ رات کو تین چھٹانک پانی میں بھگو دیں۔ صبح کو آدھا پانی مریض کو پلائیں باقی شیر خوار کو تھوڑا تھوڑا دیں۔ غذا دل مونگ اور خشکہ کھلائیں۔ ماشہ، لوبیا کرمانی 3 ماشے برگ حنا تولہ شیر گاؤ میں پیس کر مثل مرہم لگائیں۔

# پستان پر گرہ پڑنے کا نسخہ

موم 2 تولہ، نمک طعام ایک تولہ پیس کر پوٹلی میں باندھ کر اول سینک کریں۔ بعدہٗ ٹکیہ بنا کر باندھیں۔

# ورم پستان

نوشادر 6 ماشے آدھ سیر پانی یا پوست خشخاش کے جوشاندہ میں حل کر کے اس میں کپڑا بھگو کر مقام ماؤف پر رکھیں تاوقتیکہ ورم رفع ہو۔

# حاملہ عورت کے بخار کا نسخہ

صندل سرخ 3 ماشہ، مویز منقی 3 ماشہ، سرسوں سفید 3 ماشہ، خس 3 ماشہ، ملٹھی 3 ماشہ، میوہ 3 ماشہ، مصری 2 تولہ جوشاندہ بنا کر سات یوم تک پلائیں۔

# بچوں کا لاغر ہونا

جو بچہ خشک اور لاغر ہو گیا ہو اور اسہال سبز یا رنگ برنگ کے جاری ہوں اور سینہ کی ہڈی بلند ہو اور غم معدہ پر گڑھا ہو اکثر بچے ایسی حالت میں مر جاتے ہیں ان کے لئے اس سے زیادہ مفید دوسرا علاج نہیں پایا گیا۔

بعدہٗ ولادت بچے کا سانس جاری کرنا۔ برف کا ٹکڑا مقعد پر رکھنا زندہ کرتا ہے۔

# ضیق النفس

دانہ الائچی خورد، طباشیر، ملٹھی، مشتر، ہر ایک ایک تولہ جوکھار، سہاگہ بریان ہر ایک 6 ماشہ، نمک آک 1 ماشہ مصری جملہ ادویہ کے برابر کپڑ چھان کر کے بارہ پڑیا بنا کر

خوراک ایک پڑیا ہمراہ دودھ تازہ بوقت صبح استعمال کریں۔

## آتشک کہنہ

دار چکنہ 3 ماشہ، کیرو 10 تولہ، دونوں کو باریک پیس کر جب بقدر فلفل سیاہ بنائیں ایک گولی صبح وشام ہمراہ مکھن روغن زرد خوب کھلائیں۔

## سر کی خشکی

☆ کسی برتن میں اتنا پانی لیں کہ آپ کے بالوں میں لگ جائے اس پانی میں چند قطرے ڈیٹول کے ڈال دیں پھر اس اپانی کو اچھی طرح سر کے بالوں کی جڑوں میں لگائیں اور دس منٹ کے بعد سادہ پانی سے سر دھولیں سر کی خشکی ختم ہو جائے گی۔

## پرانے بخار

الائچی خورد اتمیں، ست گلو، مصری کوزہ، باریک پیس کر سفوف بنا دیں، ایک ماشہ صبح وشام ہمراہ پانی۔ (ادویہ مذکورہ ہم وزن لیں۔)

## زخم کہنہ

یہ مرہم بنا کر استعمال کریں۔ مروارید سنگ، رسکپور، رال سفید، مرکی، اُشق، کافور، کمیلہ ہر ایک ایک تولہ۔ زنگار 6 ماشہ، طوطیا نے سبز بریان 6 ماشہ باریک پیس کر روغن نیب 3 تولہ، موم 3 تولہ، گرم کر کے ملا دیں اور مرہم بنا دیں۔ زخم کو کار بالک سوپ کے ساتھ صاف کر کے لگا دیں۔

## دائمی قبض کا علاج

پالک کا استعمال، سرد تر ہلکی اور ہضم ہے۔ دائمی قبض والوں کے بہت مفید ہے کس قدر بلغم بڑھاتی ہے۔ گرم خشک طبیعت والوں کو خصوصاً مفید ہے پتھری یرقان مالخولیا، ہسٹریا پیاس جلن اور گرمی کے بخاروں میں مفید ہے۔ عموماً سب طبیعتوں کے موافق ہے خون کو سرخ بناتی ہے۔

## جلائے دندان

مصطگی، دار چینی، قاقلہ، کپور کچری، زنجبیل، مرچ سیاہ، طوطیا سبز، کشنیز ہم وزن دواؤں دواؤں کو کوٹ چھان کر سفوف بنا دیں اور دانتوں پر ملیں۔ کثیر الفوائد اور دانتوں کو مضبوط بوئے دہن کو مفید ہے۔

## دندان کرم خوردہ

نوشادر اور افیون مخلوط کر کے کرم خوردہ جگہ پر رکھیں اور موم چسپاں کریں۔ چند بار دن میں یا رات میں یہی عمل کرنے سے اچھا فائدہ ہوتا ہے اور درد بھی بند ہو جاتا ہے۔

## مرہم بواسیر

بابونہ، اکلیل الملک، تخم کتان، گل خطمی ہر ایک 10 ماشہ۔ افیون، زعفران ہر ایک 3 ماشہ۔ مقل 7 ماشہ، زردی بیضہ مرغ، چربی مرغ، روغن گل، مغز ساق گاؤ ہر ایک 2 تولہ، سب دواؤں کو کوٹ چھان کر ملا کر خوب حل کریں۔ پھر یہ مرہم بواسیر پر ضماد کریں۔

# طاقت اور خون، گوشت بڑھانا

پیٹھا دو سیر سے دس، بارہ سیر تک وزن میں ہوتا ہے۔ اس کا چھلکا سبز اور سطح صاف ہوتی ہے یعنی ڈلیوں کے نشان اس پر نہیں ہوتے اور اُوپر سفید سا بھی لگا ہوتا ہے۔

پیٹھا سرد تر ہے۔ بہت طاقت بخش چیز ہے۔ رسائن ہے۔ خون اور گوشت کو بڑھاتا ہے دل و دماغ جگر اور پھیپھڑوں کو طاقت دیتا ہے۔ اعصاب نروس سسٹم اور گرمی کے جملہ امراض میں بہت مفید ہے۔ مٹھائیوں میں پیٹھے کی مٹھائی بہترین اور مفید ترین ہے۔

# پھلبہری کا علاج

بابچی، اجمود، پوست انجیر صحرائی ہر ایک برابر وزن۔ کوٹ چھان کر 6 ماشے روزانہ کھادیں۔ مبروص کو نافع ہے۔

# برص

بابچی اگر چھ ماہ تک کھلائیں تو یقیناً برص دور ہو جاتا ہے۔

# بواسیر بادی

زیرہ سفید، الائچی خورد، بادیان، اجوائن ہر ایک 6 ماشہ۔ دار فلفل 3 ماشہ، ہلیلہ سیاہ 9 ماشہ۔ کوٹ چھان کر سفوف بنادیں۔

خوراک: 7 ماشہ صبح و شام ہمراہ گائے کی دہی کے استعمال کریں۔

# بواسیر کے لئے معجون

ہلیلہ کابلی، ہلیلہ سیاہ، آملہ، تخم سپنداں، تخم گندنا تخم شاہ ہمسفر ہر ایک پانچ درم۔

گوگل 50 درم، گوگل کو آب گندنا میں حل کر کے سب دواؤں کو کوٹ چھان کر ملا کر سہ چند شہد کے ساتھ معجون بنا دیں۔
خوراک: 7 ماشہ۔

## گردہ، معدہ اور جگر

پودینہ کا استعمال، گرم خشک ہے ہاضم ہے۔ بھوک لگاتا ہے۔ گردہ معدہ اور جگر کو طاقت دیتا ہے انار دانہ کے ساتھ اس کی چٹنی بہت لذیذ ہوتی ہے اور کھانے کو جلدی ہضم کرتی ہے۔ پودینہ پیٹ کے درد، ہچکی، بلغم، اپھارہ کے لئے مفید ہے۔ پیشاب آور ہے بلغم کو چھانٹتا ہے۔ پودینہ کے عرق کے یہی اوصاف ہیں۔

## حب ہاضم

سہاگہ ایک تولہ، نصف بریان و نصف خام فلفل گرد ایک تولہ، مغز گھیکوار میں کھرل کر کے حب بقدر دانہ مونگ بنائیں۔
نوٹ: اس میں ہم وزن ایلوا بھی ڈال لینا چاہیئے۔

## وبائی کالی کھانسی

جوکھار، جدوار، زعفران، فلفل گرد، فلفل سفید ہر ایک 7 ماشہ، انار دانہ ترش 1½ تولہ، صمغ عربی تولہ، مرکی 1½ درم، خوبانی 7 عدد۔
تمام ادویہ کو کوٹ چھان کر عرق گلاب میں بقدر مونگ حبوب بنا کر عرق گاؤزبان، کیوڑہ، بیدمشک ہمراہ مناسب مزاج دیں۔

## قے متلی

پیاز کا استعمال، یہ گرم ہوتا ہے باد مخالف خارج کرتا ہے۔ قے متلی اور سردی کی بیماریوں میں مفید ہے۔ مقام تبدیل کرنے سے جو آب و ہوا تبدیلی کی وجہ سے صحت پر مضر اثر پڑتا ہے، وہ پیاز کے استعمال سے دور ہو جاتا ہے۔ گلٹی پر باندھنے سے اسے بٹھا دیتا ہے۔ پھوڑے پر باندھنے سے اس کی میل صاف کرتا ہے۔ دور کو ہٹاتا ہے۔ دھنیا چبا لینے سے بد بو نہیں آتی۔ ہیضہ کے دوران میں اس کا کھانا اور پاس رکھنا مفید ہے۔ ہیضہ کے مریض کو 2 تولے پیاز کا نچوڑ ہوا پانی گھنٹہ گھنٹہ بعد پلائیں نفع ہوگا۔ گھر میں سفید پیاز رکھنے سے سانپ نہیں آتا۔

## بھوک کی کمزوری سفوف

سونٹھ 32 تولہ، گھی 8 تولہ، دودھ 128 تولہ، کھانڈ 2½ سیر کو ملا کر رکھیں جب گاڑھا ہو جاوے تو اس میں مندرجہ ذیل اشیاء ملا کر رکھیں۔

سونف، دھنیا، واوڑنگ، زیرہ سفید، سونٹھ، مرچ سیاہ، فلفل دراز، ناگرموتھ، تیج پتر، ناگ کیسر، دانہ الائچی خورد، ہر ایک تولہ مقدار میں۔

## برائے خرابی جگر

کشتہ فولاد 2 تولہ، ابرک 2 تولہ، کشتہ قلعی 2 تولہ، سنگ پشب 2 تولہ، شہد بقدر ضرورت ملا کر صبح و شام مکھن، دودھ، یا ملائی کے ساتھ دیں۔

## مصفی خون دافع جذام

آملہ، سہاگہ، بریان، ہڑتال ورقیہ ایک ایک تولہ، آملہ اور پھٹکڑی میں کھرل کر کے ایک ایک رتی کی گولیاں بنالیں اور ہمراہ شہد استعمال کریں۔

## خون صاف کرنا

کالی توری کا استعمال، اس کا چھلکا ہرا اور اُوپر چار چھ نسیں لمبائی کے رُخ ہوتی ہیں۔ قدرے سرد تر۔ یہ ہاضمہ کو تیز کرتی ہے۔ صاف خون پیدا کرتی ہے۔ ہلکی ہے۔ ہرقسم کے بخاروں میں کالی مرچ پڑا ہوا توری کا شوربہ پی لینے سے طبیعت صاف ہو جاتی ہے۔ توری بھوک لگاتی ہے۔ منہ کا ذائقہ درست کرتی ہے اور ادرک یا گرم مصالحہ ڈالنا چاہئے۔

## ہینگوادی چورن

ہنگ، پاڈبل، ہڑ، اناردانہ، چیتا، کچور، چوب چینی، اجموہ، سونٹھ، مرچ سیاہ، پیپل، زیرہ سیاہ وسفید، بچ، بجی کھار، جوکھار، پھوکرول، پودینہ، زرشک، سرکہ، دھنیا، سونف، نمک، پانچوں وزن برابر سفوف کریں۔ کھانا کھانے کے ایک گھنٹہ بعد استعمال کریں گرم پانی کے ساتھ خوراک 9 ماشے، شکم گولہ، بادی، تمام دل کی بیماری، معدہ کے تمام امراض، درد پسلی، تپ کی اشتہا، کھانسی، سنگرہنی بواسیر کو مفید ہے۔

## حرارت مزاج

بہیدانہ، صمغ عربی، کتیرا، فلفل گردہ، سعد کوفی، نشاستہ، زوفہ، خولنجاں، سونف، دانہ ہیل ہر ایک نیم درم۔ انجیر زرد 2 عدد، منقہ 18 عدد کوٹ چھان کر شہد خالص ملا کر عمر اور مزاج کے موافق دیں۔

## بادی بلغم اور بخار

کھیا توری کا استعمال، اس کے اُوپر نسیں نہیں ہوتیں بلکہ چھلکا صاف اور چتکبرا سبز ہوتا ہے۔ سرد تر یہ گرمی کو درست کرتی ہے۔ بادی بلغم کے بیمار کالا زیرا اور موٹی الائچی ڈال کر کھائیں تو اس کا سرد تر ہونا ان ک نقصان نہیں دے گا۔ توری ایک صحت بخش سبزی ہے ہاضمہ کو تیز کرتی ہے بخار میں مفید ہیں۔

## سنون

دانتوں اور مسوڑوں کو مضبوط کرتا ہے اور خون کو روکتا ہے۔ بو ہائے دہن اور دانتوں کے ہلنے اور کند ہونے کو نافع ہے۔ مسوڑھوں میں گوشت پیدا کرتا ہے۔ عاقر قرحا، کزمازج، سعد کوفی ہر ایک 6 درم، انار کے چھلکے، مازو سبز، قشار، کندر، گلنار ہر ایک 3 درم، زند البحر، نمک طرز شب یمانی، صدف سوختہ ہر ایک ایک درم، قلفل، مصطگی، عودبلسان ہر ایک ایک درم۔ مروارید 2 درم، فیل گوش سوختہ 5 درم اگر فیل گوش نہ ملے پھر اصل السوس 4 درم ملا دیں۔ کوٹ چھان کر منجن بنا دیں۔

## معجون سیلان الرحم

یہ معجون نہایت میقد ہے۔ مغز تخم کدو شیریں 5 تولہ، مغز تخم خیارین 5 تولہ، مغز بادام شیریں 5 عدد، نشاستہ 5 تولہ، موصلی سفید 2 تولہ، تالمکھانہ 4 تولہ، ثعلب مصری تولہ، ان تینوں کو روغن زرد میں بھون لیں۔ سبوس اسبغول 5 تولہ، دانہ الائچی سفید 2 تولہ، دانہ الائچی کلاں 2 تولہ، طباشیر 2 تولہ، روغن گاؤ 17 تولہ، شکر سفید ہم وزن کا قوام بنا کر چیں کر ملا لیں۔

خوراک: 2 تولہ۔

## امراض اطفال

افیون، دھماسہ، برگ نیب، شاہترہ، ایک جزو، صندل سرخ، ایک جزو، زرنبار، بادیان، بیل کلاں 2 جزو، رسوت 3 جزو، عرق بادیان میں بقدر مونگ گولیاں بنالیں۔ بحساب عمر و مزاج ایک گولی سے دو گولی تک کھلائیں۔

## جریان، احتلام و سرعت

بہوپھلی، موچرس، موصلی سفید، موصلی سیاہ، عرقرقرحا، طباشیر، تالمکھانہ، تخم اٹنگن، گھوکرو، ست گلو، مصطگی رومی، لونگ، جائفل، جلوتری، سب ہم وزن شکر ہم وزن ملا کر سفوف بنا دیں۔

## مارگزیدہ

ایک ماشہ ریٹھہ کی سردائی بار بار پلانے سے دور ہو جاتا ہے۔ برابر پلاتے رہیں حتیٰ کہ مریض کو کڑوی معلوم ہونے لگے تو چھوڑ دیں۔ پھر اس کو گھی اور دودھ پلائیں۔

## بخار کے ساتھ نزلہ و زکام

پارہ تولہ، گندھک 2 تولہ، میٹھا تیلیہ، جمال گوٹہ 5 تولہ، سہاگہ سفید 5 تولہ، عرق لیموں میں کھرل کر کے موٹھ کے برابر گولی۔

خوراک: ایک گولی صبح ایک شام ہمراہ پانی۔

## برائے درد گنٹھیا

کشتہ فولاد، کشتہ ابرک سیاہ، میٹھا تیلیہ، ناگرموتھ، ترپھلہ، ترکنا تخم دھتورا، تخم

ہد ساوا، تخم کو کھرو، پیلا موں، رس برگ، پان سے کھرل کر کے حسب بقدر نخود بنا ئیں۔

## چورن برائے قبض

آملہ، چترہ، پوست ہرڑ کلاں، فلفل دراز، نمک خوردنی، مرکی جملہ ہم وزن

6 ماشہ ہمراہ گرم پانی۔

خوراک: 3 ماشہ ہمراہ پانی دیں۔

## سفوف بخار

طباشیر 3 تولہ، الائچی ایک تولہ، ست گلو ایک تولہ، کشتہ ابرک سفید 2 تولہ، کشتہ

صدف مروارید 4 تولہ، کشتہ سنکھ 4 تولہ، آتمیں تلخ 4 تولہ، قلمی شورہ 2 تولہ، مصری کوزہ ایک

تولہ، کوٹ کر استعمال کریں۔

## اکسیر دمہ و نزلات

جوز تل، ریوند چینی، سونٹھ، گوند کیکر ہر ایک بنا لیں۔ ایک گولی صبح و شام ہمراہ گرم

پانی استعمال کریں۔

## اکسیر جگر

نوشادر، قلمی شورہ، رائی، ریوند چینی، ہر ایک ایک تولہ، باریک پیس کر سفوف

بنالیں۔ ایک رتی صبح و شام دوپہر ہمراہ پانی۔

یہ گولیاں بنا کر بیس یوم تک استعمال کریں۔

## ضعف باہ

یہ گولیاں بنا کر بیس یوم تک استعمال کریں۔

مابہ شرتا عرابی، مصطگی رومی، بہمن سفید، طباشیر سفید، الیساں، نبورالنج، بیخ لفاح ہرایک سرخ شقاقل مصری 6 ماشہ، زعفران، صمغ عربی، ہرایک ایک سرخ افیون۔ نبات سفید ایک ایک تولہ، ورق طلا 15 عدد ورق نقرہ 5 عدد۔ سب کو باریک پیس کر اور عسل خاص میں ملا کر نخود کے برابر گولیاں بنالیں۔

خوراک: ایک گولی صبح وشام ہمراہ شیر گاؤ نوش فرمائیں اس سے ضعف باہ، رقت سرعت وغیرہ سب دور ہو جائیں گے۔

## ذیابیطس

ورق 1½ ماشہ، زمرد 3 ماشہ، آب برگ کچنار سبز میں کھرل کر کے گل حکمت کر کے دس سیر اوپلوں کی آنچ دیں۔ دوسری مرتبہ آب برگ سار میں اس طرح آنچ دیں۔ بس تیار ہے۔ کشتہ مذکورہ ایک ماشہ، مغز تخم جان 3 ماشہ، تخم نیلوفر ایک تولہ سرمہ کی طرح باریک کر کے گوند کے پانی بھی سے نخود بنا کر صبح وشام ایک ایک گولی دہی کے ساتھ کھایئے۔ حد درجہ کا مقوی اور ممسک بھی ہے۔

## پتھری گردہ

ایک بچھو سیاہ کی خاکستر لیجیے۔ اس میں نصف رتی شربت بزوری ایک تولہ میں ملا کر روزانہ چٹایئے۔ انشاء اللہ خاکستر ختم ہو جانے سے قبل ہی پتھری ریزہ ریزہ ہو کر نکل جائے گی۔

## صرع (مرگی)

دوالمسک معتدل جواہر والی 5 ماشہ میں عود صلیب ایک ماشہ پیس کر ملا کر گاؤزبان، عرق بادیان چھ چھ تولہ کے ساتھ دیں۔

# یرقان کے لئے

جس طرح یرقان کا مریض شہد کے شربت کی خوراک سے زیادہ فائدہ محسوس کرتا ہے اسی طرح گرما یرقان اور اس کے مابعد اثرات کو زائل کرنے کی قوت رکھتا ہے۔

## سفنج سوداوی

شاہترہ 7 ماشہ، عناب دانہ سارڑی 7 ماشہ، 7 ماشہ، ہلیلہ سیاہ ایک تولہ، صندل سرخ 7 ماشہ، نقوع کرکے شربت عناب 5 دانہ مغز کدوے شیریں ایک تولہ پانی رگڑ کر شربت عناب 2 تولہ ملا کر دس پندرہ یوم پی لیں۔ تین ہفتے تک پورا کریں۔ ترشی مٹھائی، تیل اور گوشت سے پرہیز کریں۔ نیز چاول سے پرہیز کریں۔

## معجون معمول مطب

زیرہ سفید ایک تولہ، پوست ہلیلہ زرد 2 تولہ، تریار سفید شیرہ 2 تولہ، ہلیلہ کابلی 2 تولہ کوٹ پیس کر روغن بادام تولہ سے چرب کر کے شہد مقوم سہ چند معجون بنائیں۔

خوراک: ایک سے 3 ماہ کے بچوں کو ایک یا تین تین رتی اور ماہ سے لے کر 9 ماہ کے بچوں کو 4 رتی سے ایک ماشہ حل کرکے دودھ میں شامل کریں۔ امراض شکم کو مفید ہے۔

## امساک کا علاج خود کریں

قرنفل، فلفل دراز، جوز بوا، زعفران، مصطگی رومی، دارچینی، زنجبیل ہر ایک تین ماشہ کافور ایک ماشہ ان سب کو باریک کر کے دو چند شہد میں معجون بنائیں۔

خوراک: 4 سرخ ہمراہ شیر کھلائیں۔

## برائے برص پھلبہری

بابچی 6 تولہ، تخم ایک تولہ باریک پیس کر اس میں 2 ماشہ صبح وشام پانی کے ساتھ کھلائیں اور ان چیزوں کو رگڑ کر جائے ماؤف پر لیپ کریں۔

## لقوہ، فالج کا علاج

الائچی خورد تولہ، دارچینی، جوز ہر ایک تولہ، سعد کوفی، عود ہر ایک پانچ پانچ تولہ، دج ترکی، عاقر قرحا، ہر ایک۔ دس تولہ، مشک اصلی عنبر، شہد ایک ایک تولہ، زر بناد، قرنفل، خردل، لوبان ہر ایک سات تولہ، فلفل دراز، فلفل ہر ایک 3 تولہ ملنے کیلئے اور کھانے کے کام میں لائیں۔

## دبلے پن کے لئے

دبلے اور پتلے افراد اگر آم اور گرما کاٹ کر ملا کر کھائیں تو ان کی یہ شکایت دور ہوسکتی ہے۔ کیونکہ گرما جسم میں رطوبت کی زیادتی کر دیتا ہے اور جسم کی ساری گرمی اور خشکی کو نکال دیتا ہے۔

## آتشک کا گھریلو علاج

جو ہر مشی 2، برنج مویز ایک عدد کا بیج نکال کر اس میں طرح رکھیں کہ چاروں طرف سے بند ہو جائے اور دانتوں کو بغیر لگائے نگل جائیں۔ بوقت صبح خمیرہ گاؤزبان عنبری ورق نقرہ میں لپیٹ کر ہمراہ عرق مرکب مصفی خون 12 تولہ شربت بزوری معتدل 4 تولہ بوقت شام کھایا کریں۔ گھی، دودھ، مکھن زیادہ استعمال کیا کریں۔

# چھائیوں کے لئے

خربوزے کے بیجوں اور کیلے کے ساتھ پیس کر چھائیں پر لگانے سے دور ہوتی ہے اس کو ملنے سے رخساروں کا رنگ نکھرتا ہے اس کے پتے ورم کو تحلیل کرتے ہیں۔

# نسخہ مسہل عجیب وغریب

مغز حب الملوک ،نوشادر تولہ، سم الفارتولہ، شیر زقوم 10 تولہ، اول سم الفارکو کھرل کریں پھر اس میں نوشادر اور بعد ازاں حب الملوک بعدہ ' شیر زقوم تھور کا دودھ ملا کر خوب دو یوم متواتر کھرل کریں۔دو آبخورے جن کے منہ برابر ہوں اس میں ادویہ رکھ کر منہ دونوں بوتکوں کا خوب گل حکمت کریں اور دو پہر تک اس کو آگ لکڑی کنار یعنی بیری کی دیریں۔بعد بالا پر پارچ تر کر کے رکھ دیں بوقت حاجت ایک سوون لب سے تر کر کے جوہر میں ڈبودیں اور منہ میں رکھ کر اوپر عرق بادیان یا مناسب عرق پیویں انشاء اللہ تعالیٰ نہایت عمدہ اسہال ہوں گے۔اوپر سے شیر گاؤ نوش کروائیں۔خامردہ لقوہ، فالج، جوڑوں کے درد اور ہر قسم کے امراض کیلئے اکسیر ہے۔

# حیض و باؤ گولہ

کشتہ فولاد تولہ، بادام روغن 4 تولہ کو ارگندل کا گودا تولہ تمام چیزوں کو کھرل کر کے بقدر نخود کے گولیاں بنائیں۔ایک گولی عرق مکو کے ساتھ دن میں دیویں ہر ایک کے موافق آجائے تو دو گولیاں بھی دے سکتے ہیں۔

## حبوب ہاضم لطعام

نمک لاہوری، مرچ سیاہ، فلفل دراز، نمک پتھر، نمک گلو، اجوائن دیسی، اجوائن خراسانی، زنجبیل، نوشادر، ہر ایک ہم وزن علیحدہ علیحدہ کوٹ چھان کر دو یوم عرق لیموں کاغذی میں کھرل کر کے حبوب بقدر نخود بنائیں۔ بعد کھانا کھانے کے 2 گولی استعمال کروادیں۔

## کھانسی کے لئے

شدید کھانسی اور سینے میں جلن محسوس ہو تو اور کوئی طبی امداد فوری حاصل نہ ہو تو دو تین کیلیے کھالیں۔ فوری طور پر سکون ملے گا۔

## برائے لقوہ، فالج

درخت پیپل 6 تولہ، روغن کنجد 10 تولہ، حضرات مائے گاؤ 2 سیر، پانی صاف پندرہ سیر، صندل سرخ وصندل سفید، زنجبیل مجیٹھ، اسگند ناگوری، ملٹھی، مقشر کوٹہ شیریں، عود، ہندی اگر بالچھڑ، خس بادیان، دیودار، مغز بنولہ، کنول گوٹہ، بہمن سرخ سب اودیات لے کر خوب کوٹیں۔ بعدہٗ کسی برتن میں تمام ادویہ اور پانی بمعہ روغن کنجد کے ملا کر آگ پر پکادیں کہ صرف روغن باقی ہے۔ چھان کر رکھ لیویں۔ بہت ہی مفید ہے اور مالش کا روغن ہے۔

# گھریلو نسخہ بواسیر

مغز تخم کپاس، مغز تخم نیم، رسوت، نکر کوتی، ہلیلہ سیاہ، گوگل، ہم وزن مساوی سفوف کر کے 3 ماشے آب سرد سے کھا دیں۔ اس پر تھوڑے نخود بریان چاہیں۔ عرق سے آب دست لینا مفید ہے۔

# ہڈیوں جوڑوں کا مرض

سرگین گاؤ گائے کا گوبر حسب ضرورت مقام پر لیپ کر کے تھوڑی مدت آفتاب میں رکھیں اور گرم پانی سے دھو ڈالیں۔ اسی روز فائدہ محسوس ہوگا۔

# برائے زحیر مزمن

افیون خالص 6 ماشہ، جدوار اصلی 6 ماشہ، رومی 7 ماشہ، پوست دوڈہ 3 ماشہ، تنکار عمدہ 3 ماشہ سب کو خوب باریک کر کے بقدر ماش حبوب بنائیں اور ایک ایک گولی چاروں کے دھون کے ساتھ صبح اور شام کھلائیں۔

# سفوف بخار

ہر قسم کے بخار میں مفید ہے۔ اور ابتدائے دق کو دور کرتا ہے۔ صفتہ کونین، ست گلو، طباشیر، دانہ الائچی خورد، کیکر کے درخت کے پتے کا میدہ ہر ایک ایک تولہ، شنگرف، بیضہ مرغ میں کشتہ کیا ہوا، 3 ماشہ، فتکین 9 ماشہ، ورق نقرہ 40 عدد سب کو سفوف کر کے رکھیں۔

خوراک: 4 رتی صبح 4 رتی شام شربت مناسب یا عرق شیر سے دیں۔

## گلے کے درد کیلیے

اس کے پتوں کو جوش دے کر غرغرہ کرنے سے گلے کا درد مٹتا ہے۔اس کا گودا منہ میں رکھنے سے رطوبت کا گرنا بند ہوتا ہے۔

## تبخیر معدہ کے لئے

گیس اور تبخیر معدہ میں مبتلا لوگ حسب برداشت تین سے سات چھوہارے تھوڑے سے پانی میں ڈال کر رات بھر کھلی جگہ پر کھ دیں صبح اُٹھ کر انہیں کھالیا کریں اور ان کا پانی بعد میں پی لیں۔اس کے بعد ہلکا پھلکا ناشتہ کرلیں۔

## سرعت انزال سے چھٹکارہ

ثعلب مصری ۱۰۰ گرام، موصلی سفید ۱۰۰ گرام، مغز پنبہ دانہ ۱۰۰ گرام، چھلکا اسبغول ۱۰۰ گرام۔تمام ادویات کا سفوف بنالیں اور محفوظ کرلیں۔(مزاج تر گرم ہے)

خوراک: ایک تولہ یہ دوا ایک کپ دودھ میں پکا کر میٹھا ڈال کر روزانہ خالی پیٹ کھالیا کریں۔ایک ماہ تک یہ ادویہ استعمال کروا کر پھر یہ نسخہ استعمال کروائیں۔

نسخہ:

عضلاتی اعصابی اکسیر ۳ ماشہ، عضلاتی غدی اکسیر ۳ ماشہ، دونوں کو ملا خوب کھرل کریں۔

خوراک: ۲ رتی صبح وشام ہمراہ دودھ کھانے کے بعد یہ دوا ایک ماہ استعمال کریں۔

فوائد: سرعت انزال کے لئے بہترین دوا ہے۔

# خون کی کمی کے لئے

جو لوگ خون کی کمی اور کمزوری کی شکایت میں مبتلا ہے، وہ پانچ موٹے چھوہارے لے کر آدھ کلو دودھ میں ڈال کر خوب پکائیں۔ جب چھوہارے نرم ہو جائیں تو اتار کر نیم گرم کھا لیں۔

# مردوں کے لئے خاص سفوف

تالمکھانہ، بیج بند، تخم اٹنگن، ثعلب مصری، اشقاقل مصری، موصلی سفید، موصلی سیاہ (ہر ایک دو تولہ) پھول مکھانہ، آرد سنگھاڑہ کمرکس (ہر ایک ۶ تولہ)۔ چینی تمام ادویات کے ہم وزن لے کر تمام ادویات کا سفوف بنا لیں۔ (مزاج تر سرد ہے)

خوراک: ۹ ماشہ صبح و شام ہمراہ دودھ خالی پیٹ کھلائیں۔

فوائد: بے حد مولد و مغلظ منی ہے۔ منی کو گاڑھا کر کے امساک پیدا کرتا ہے۔ سرعت انزال کے لئے بے حد مفید ہے۔ ایسے مریض جن کی مادہ منویہ میں اولاد پیدا کرنے والے جراثیم کم ہوں ان کے لئے بھی یہ سفوف بے حد مفید ہے۔

# پچکاری سوزاک

مردہ سنگ ۲ تولہ، رسونت ۲ تولہ، سرمہ سیاہ اڑھائی تولہ، کتھ سفید اڑھائی تولہ، پھٹکڑی سفید بریاں اڑھائی تولہ، رسکپور ۳ ماشہ، نیلا تھوتھا بریاں ۳ ماشہ۔ تمام ادویات کو اتنا باریک پیس لیں کہ مانند غبار ہو جائے۔

خوراک: ۳ ماشہ یہ دوائی دہی کے تازہ پانی میں ملا کر پچکاری کریں۔ دن میں دو تین بار بھی

عمل کریں۔ دو تین دن کے اندر سخت سے سخت اور پرانے سے پرانا سوزاک کا قرحہ بھی دفعہ ہو جائے گا۔

## استقاط حمل کا علاج

مشک خالص 2 سرخ، افیون، جوز بوا، زعفران کشمیری ہر ایک مانع ایک ماشہ، برگ بھنگ خالص 3 ماشہ فوفل گجراتی 3 عدد، قرنفل 4 عدد قند سیاہ کہنہ ماشہ، ادویات کو باریک پیس کر قند سیاہ میں جلا کر جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنائیں اور ختم حیض کے بعد پاکی روز سے تین روز تک روزانہ ایک ایک گولی کھلائیں۔

## سفوف دافع سوزاک

کشتہ قلعی، سلاجیت، آفتابی 2 تولہ، ست گلو اصلی 2 تولہ ست 2 تولہ، عروس آملہ سار 3 تولہ، دانہ الائچی خورد 2 تولہ، طباشیر 2 تولہ، کباب چینی 2 تولہ، کتھ کانپوری مصفیٰ 2 تولہ، گیرو گوالیاری 2 تولہ، کوٹ چھان کر سفوف بنالیں۔ 6 ماشہ روزانہ شربت نیلو فریا شربت بزوری بارد 4 تولہ میں ملا کر کھلایا کریں۔ حتیٰ کہ سب دوا ختم ہو جائے اور دن بھر میں کم از کم تار شیر گاؤ بتدریج پی لیا کریں۔ پرہیز تیل اور ترش چیزوں سے پرہیز کریں۔

## فربہی بدن سے نجات

جو شخص بد افعالیوں کا مرتکب ہوا ہو یا اس سے جس سے اس کے قویٰ کمزور ہو گئے ہوں۔ وہ معجون ذیل جو کہ قوی الجسم ہے۔ تیار کر کے استعمال کریں۔ ورزش سے کوئی مضائقہ نہیں ہے۔

یاقوت سرخ 5 ماشہ، کہربا شمعی 5 ماشہ، مروارید ناسفتہ 3 ماشہ، سنگ یشب لیب 5 ماشہ، مرجان 9 ماشہ، مغز شہ بوز 2 تولہ، مغز خیارین 3 تولہ، شقاقل 2 تولہ، ثعلب 1 تولہ، دین 2 تولہ، تخم بلیون 2 تولہ، کباب چینی ½1 تولہ، بوزیدان 2 تولہ، دار چینی ½1 تولہ، اندر جو 1 تولہ، بادنجویہ ½1 تولہ، گل سرخ 2 تولہ، گل گاؤزبان ایک تولہ، صندل سفید، طباشیر ایک تولہ، ورق نقرہ 10 عدد، ورق طلا 7 عدد، ابریشم خام 3 تولہ، مربہ سیب، شربت انار شیریں، عرق کلک، قند سفید ایک سیر پختہ معجون بنائیں۔

خوراک: ایک تولہ ہمراہ شیر صبح وشام ایک تولہ۔

## موٹاپے کو شکست دے

الائچی خورد 2 تولہ، بیخ بادیان 4 تولہ، ثعلب مصری 4 تولہ، تخم خرما 4 تولہ، شیر بڑ 12 تولہ۔ ادویہ کو کوٹ چھان شیر مذکورہ گوندکر حبوب 80 عدد بنالیں ایک گولی صبح بعد ورزش یا شیر گاؤ۔

بالا ترکیب سے ورزش نقصان نہیں البتہ یکبارگی کرنی نقصان دہ ہے۔

## گھریلو نسخہ برائے فربہی

چنے 3 تولہ، گائے کے دودھ میں بھگودیں اور اس طرح تین روز تک بھگوتے رہیں۔ اور پہلا دودھ نکال پھینکتے رہیں۔ تین روز کے بعد چاول تخم خشخاص مقشر ہر ایک 9 ماشہ، مغز بادام 15 تولہ، پیس کر روغن گاؤ میں بھون لیں اور دودھ کے ساتھ کھادیں۔ اکیس دن تک پھر اپنی طاقت دیکھیں اور وزن کریں۔

# گیس واپھارہ کیلئے

اس مرض میں مبتلا لوگ کھٹے کا تازہ رس ایک چھٹانک لے کر اس میں کالی مرچ، سفید زیرہ اور اجوائن دیسی ہم وزن پسی ہوئی حسب ذائقہ ڈال کر صبح وشام پئیں۔ دو دن میں ہی فائدہ ہوگا۔

# ہر قسم کی کمزوری کیلئے ٹانک

کشتہ فولاد ۱۰۰ گرام، کشتہ مرگانگ ۲۰ گرام، کشتہ بیضہ مرغ ۲۰ گرام، کشتہ مرجان ۲۰ گرام، کشتہ صدف مروارید ی ۲۰ گرام، کشتہ زمرد ۱۰ گرام، کچلہ مدبر ۱۰ گرام۔ تمام ادویات کا سفوف بنا کر بڑے خالی کیپسول بھر لیں۔ (مزاج خشک سرد ہے)

خوراک: ایک کیپسول روزانہ ہمراہ دودھ کھانے کے بعد کھلائیں

فوائد: عام کمزوری، جسمانی کمزوری، اعصابی کمزوری اور جملہ امراض کی وجہ سے ہونے والی کمزوری کے لئے بے حد مفید فارمولا ہے۔

# دافع جریان

بوپھلی دبھگی 3 ماشہ، آرد سنگھاڑا 2 تولہ، اندر جو 9 ماشہ، مغز املی مقشر تولہ، الائچی سفید 9 ماشہ، عود صلیب 9 ماشہ، بیخ پان 9 ماشہ، موصلی سفید تولہ، موصلی سیاہ ، بہمن سرخ 9 ماشہ، مصطگی رومی 9 ماشہ، زنجبیل 9 ماشہ، بوزیدان 9 ماشہ، کشتہ قلعی، کشتہ مرجان 6 ماشہ، آب برگ پان میں گولیاں بقدر کنار صحرائی بنائیں۔

خوراک: ایک گولی صبح وشام باشیر ایک ہفتہ تک استعمال کافی ہوگا۔

## داد کا کامیاب علاج

باپچی، زیری سیاہ، تخم پنوار، گندھک آملہ سار، مساوی اجزاء کوٹ کر رات کو پانی میں ڈال دیں۔ صبح کو کھرل میں ڈال کر روغن کنجد جب ضرورت میں ملا کر ماؤف پر ضماد کریں۔ بعد ایک ساعت نیم گرم پانی اور سرکہ اور سبوس گندم سے غسل کریں۔

## ضعف دماغ واعصاب

حسب ذیل اشیاء کا نقوع بنا کر صبح وشام ایک یا دو ہفتہ تک متواتر استعمال کرائیں۔

ہلیلہ کابلی 4 ماشہ، ہلیلہ زرد 4 ماشہ، اسطوخودوس 5 ماشہ، مویز منقیٰ 4 ماشہ، بادیان 4 ماشہ، گل بنفشہ 6 ماشہ۔ شہد ملا کر استعمال کریں۔ صبح وشام ہمراہ اطریفل کشنیز۔

## مقوی معدہ

مصطگی رومی، سونف، الائچی خورد، ہلیلہ زرد، کشنیز خشک، کالا نمک، الائچی کلاں ہر ایک تولہ۔ خوراک 6 ماشہ صبح وشام۔

## سر درد فوراً دور

یہ نسوار جس سے چند منٹ میں ہر قسم کا سر درد سوائے خرابی وضعف دماغی کے فی الفور ہی دور ہو جاتا ہے۔

دانہ الائچی خورد 9 ماشہ، مرچ سیاہ 9 ماشہ، اسطوخودوس، نوشادر پاپڑی 1½ تولہ، چاروں ادویہ کو کھرل کر کے اول 5 تولہ آب گل کے ساتھ کھرل کریں۔ جب خشک ہو تو جاوے تو پھر 7½ تولہ شیر مدار ڈال کر کھرل کر لیں۔ جب ٹکیاں بنانے کے قابل ہو جائے تو دو تین ٹکیہ بنا کر سایہ میں خشک کر کے دو پیالوں میں حسب دستور جوہر اڑائیں

۔ جتنا جوہر نکلے۔ اس کے مساوی الوزن کافور ملا کر شیشی میں رکھیں۔ بس طلسمی نسوار تیار ہے۔ جس کے 2 چاول سے ایک رتی بھر سونگھنے سے فی الفور ہر قسم کا درد دور ہوتا ہے۔ بلکہ درد۔ کان درد نزلہ، زکام اور مرگی تک دور ہوتی ہے۔

## دودھ کے کرشمات

### بیشمار بیماریوں کا علاج بذریعہ دودھ

1- گائے کے آدھ سیر دودھ میں لیموں کا رس ڈال کر فوراً پی جائیں۔ اس طرح تین دن پینے سے بواسیر کا خون بند ہو جاتا ہے۔

2- بکری کا دودھ کان میں ڈالنے سے کان کی درد مٹ جاتی ہے۔

3- عورت کا یا بکری کا دودھ پیشانی پر ملنے سے درد اور ہزیان مٹتا ہے۔

4- عورت کا دودھ کان میں ڈالنے سے درد کان دور ہوتی ہے۔

5- مثانہ میں جلن یا کھجلی ہو تو گدھی کا دودھ پلانا مفید ہے۔

6- گدھی کے سیر بھر دودھ میں ایک ماشہ ہینگ ملا کر گرم کر کے پینے سے پیشاب کی رکاوٹ دور ہوتی ہے۔

7- چیچک نکلنے سے پہلے گھوڑی کا دودھ پلانے سے شتیلا کم نکلتی ہے۔

8- دودھ میں گھی ملا کر کئی بار پلانے سے زہر کا اثر دور ہوتا ہے۔

9- مزمن بخار اور جلن میں دودھ کا استعمال مفید ہے۔

10- مقعد کے پکنے اور جلن میں بکری کے دودھ میں شہد اور شکر ملا کر دھونا، سینکنا اور پلانا مفید ہے۔

11- گائے کے دودھ میں سونٹھ ملا کر پلانے سے کالا (یرقان) مٹتا ہے۔

12- عورت کے دودھ میں سیاہ مٹی ملا کر سونگھانے سے نکسیر بند ہوتی ہے۔

13- گرم دودھ پلانے سے ہچکی بند ہوتی ہے۔

-14 عورت کے دودھ میں صندل سرخ' سیندھا نمک ملا گرم کر نسوار دینے سے ہچکی رکتی ہے۔

-15 دودھ میں پانی ڈال کر پلانے سے تپ دق سے پیدا ہوئی پیاس مٹتی ہے۔

-16 دودھ میں شکر ملا کر پلانے سے دھتورے کا نشہ اتر جاتا ہے۔

-17 دودھ میں گھی ملا کر پلانے سے کچلے کا نشہ اترتا ہے۔

-18 دودھ پلانے سے صفرا کی جلن مٹتی ہے۔

-19 دودھ میں ارنڈ کا تیل ملا کر پلانے سے قبض مٹتی ہے۔

-20 بائی گولا دور کرنے کے لئے دودھ میں ارنڈ کا تیل اور چھوٹی ہرڑ کا سفوف ملا کر پلانا چاہئے۔

-21 گرم کئے ہوئے دودھ میں گڑ ملا کر پلانے سے حبس البول دور ہوتا ہے۔

-22 ورم شکم میں گائے کے یا بھینس کے دودھ میں تر پھلا کا سفوف ملا کر پلانا چاہئے۔

-23 دودھ میں مکھن تل اور ملٹھی پیس کر ضماد کرنے سے بھلانوے کی سوجن اترتی ہے۔

-24 نیم گرم دودھ میں سیندھا نمک ملا کر سینک کرنے سے وات پیڑ اٹھتی ہے۔

-25 بکری کے دودھ میں ارنڈ کے پتے اور چھال کو پیس کر نیم گرم لگانے سے رمد چشم دور ہوتی ہے۔

-26 دودھ میں ہلدی دیوار اور سیندھا نمک ملا کر دھونے سے رڑک چشم دور ہوتی ہے۔

-27 دودھ میں سونٹھ کی پلیٹھی ملا کر نسوار دینے سے بہت تیز سر درد مٹتی ہے۔

-28 دودھ میں گھی ملا کر پینے یا نسوار لینے سے درد شقیقہ دور ہوتا ہے۔

-29 دودھ میں اوندرے (ایک جانور از قسم نیولا ہوتا ہے) کی مینگنیاں ملا کر

حسب مزاج دو تین دن پلانے سے پرورد رگ دور ہوتا ہے۔

30- دودھ اور چاولوں کی کھیر بنا کر کھانے دے دیرج بڑھتا ہے۔

## آدھے سر کا درد

آدھے سر کا درد ہو تو چاہئے کہ تین دن رات مریض دیگر ہر قسم کی غذا اناج چھوڑ دے اور صرف دودھ اور جلیبیاں کھائے۔ صبح و شام کو ایک وقت دس چھٹانک دودھ اور پاؤ بھر جلیبی جوان آدمی کو کافی ہیں۔ گرم گرم دودھ میں ڈالے اور خوب ٹھنڈا کر کے کھائے۔ اکثر برسوں کا پرانا درد دور ہو جاتا ہے۔

## دوسرا نسخہ

مغز تخم سرس کا سفوف چار ماشہ گائے کے تازہ خام دودھ میں حسب خواہش مصری ملائے اور سفوف پھانک کر دودھ پی لیا کرے۔ دو تین دن میں شفا حاصل ہوگی۔

## مرگی والے مریض کے لئے

اگر اونٹنی کے دودھ تازہ بتازہ تین پاؤ وزن میں سرکہ انگوری چار تولہ ملا کر آگ پر جوش دے۔ جب دودھ پھٹ جائے تو اتار کر چھان کر پنیر پھینک دے اور پانی میں چھ تولہ شربت زوفا ملا کر ہر روز صبح کو نہار شکم پی لیا کرے اور روٹی دونوں وقت مربہ بادام کے ساتھ کھائے تو دو ہفتہ میں ضرور شفایاب ہوگا۔

## جسم کی کمزوری کیلیے

مغز اخروٹ 5 تولہ، مغز چلغوزہ 2 5 تولہ، مغز بادام 1 تولہ، تخم زعفران 2 تولہ، گل بابونہ 2 تولہ، کشتہ فولاد سفید ایک تولہ، کشتہ مرجان ایک تولہ، کشتہ نقرہ ایک تولہ

، کشتہ عقیق ایک تولہ، زنجبیل ایک تولہ، فلفل دراز ایک تولہ، چاول کشنیز 6 تولہ۔

تمام ادویہ کو جدا جدا پیس کر رکھ لیں اور شہد خالص وزن سہ چند میں حل کر کے بطریق معجون بنا کر رکھ لیں اور صبح وشام بموزن تین تین ماشہ، ہمراہ شیر گاؤ کے استعمال کریں۔

پرہیز: ترشی، مچھلی، تیل سے پرہیز کریں۔

## پرسوت کا بخار

شیطرج ہندی آدھ پاؤ، آملہ ½ پاؤ، ہرڑ بھیڑہ ½ پاؤ، نمک سیاہ ایک چھٹانک، نمک سفید ½ چھٹانک ۔ ان سب اشیاء کو کوٹ چھان کر سفوف بنا لیں ۔ طلا 3 خوراک روزانہ صبح وشام ہمراہ پانی دیں۔

## ضعف قضیب

کیچوے خشک 9 ماشہ، بیر بوٹی 6 ماشہ، عقرقرحا 4 ماشہ، لونگ 3 ماشہ، جائفل 3 ماشہ، شیر کی چربی، روغن چنبیلی کو کھرل کر کے عضو مخصوص پر مل کر پان کا پتا باندھ دیں اور سستی قضیب کے لئے مفید ہے۔

## کشتہ مرجان برائے بواسیر

کول ڈوڈا ایک چھٹانک کو خوب پیس کر اور پانی میں ملا کر لئی سی بنا لیں ۔ مرجان ایک تولہ درمیان میں رکھ کر لئی ارد گرد لپیٹ کر اور گل حکمت کر کے 20 سیر اوپلوں کی آگ دیں ۔ سفید ہوگا ۔ مجرب اور آزمودہ ہے۔

مکھن کے ساتھ ایک رتی سے 2 رتی تک دیویں۔

## دانت درد کی بہترین دواء

جن دانتوں سے خون اور پیپ آتی ہو۔ ان پر ہفتہ تک ٹنکچر آیوڈین کی پھریری لگائیں۔ بعدہٗ یہ منجن صبح و شام استعمال کریں۔

صفت

کتھ، مازو بریان، سپاری بریان، تمباکو خوردنی، عاقر قرحا، مرچ سیاہ، الائچی سفید، پوست نیم، پوست کیکر، پوست انار، پھٹکڑی بریان ہر ایک ایک تولہ، کافور چھ ماشہ باریک پیس کر منجن بنالیں۔

## درد قولنج

روغن جمال گوٹہ 3 قطرہ، دودھ ملا کر دیں۔ فوراً درد قولنج کو دور کرتی ہے۔

## درد پتہ پتھری

مصبر زرد 2 تولہ، کالی مرچ 2 تولہ، اجوائن 2 تولہ، ملٹھی 2 تولہ، سہاگہ سفید باریک پیس کر شیرہ کوارگندل سے گولی بنائیں۔ گولی صبح و شام ہمراہ پانی۔

## درد گردہ

تخم کلتھی، تخم خربوزہ، تخم خیارین پانی میں پیس کر ملالیں وزن سب کا چھ ماشہ اس کے ہمراہ شورہ قلمی 2 رتی۔

## درد پتہ، درد گردہ، پتہ کی پتھری

ایلوا، اجوائن خراسانی، سورنجاں شیریں۔ ہر ایک 2 تولہ، ہرڑ زرد پیس کر حب بقدر نخود بنالیں۔ 4 گولی صبح و شام ہمراہ آب نیم گرم۔

# درد کان کے لئے

اونٹنی کے دودھ میں ہموزن انگوری سرکہ اور بیسواں حصہ وزن ہینگ خالص ملا کر نیم گرم کانوں میں ڈالا کریں۔

# حب فالج

واسطے ایسے شخص کے کہ جس کے دائیں طرف فالج ہو اور کلام نہ کر سکتا ہو اور زبان سن اور بھاری ہوگئی ہو۔ مجرب ہے۔

تربد موصوف ایارج فیقرا ہر ایک چھ مثقال، سورنجاں، حب النیل ہر ایک 3 مثقال، تخم حنظل شیطرج ہر ایک 2 مثقال۔ بوزیدان، عقرقرحا، دارفلفل ہر ایک ڈیڑھ مثقال، جاؤشیر مقل، فرفیون ہر ایک آدھا مثقال۔ ادویہ کوٹ چھان کر اور سب کو پانی میں حل کر کے گولیاں بنائیں۔ روزانہ 2 گولی صبح وشام۔

# مرگی کا علاج

ایارج فیقرا، ایلوا، کالی مرچ، اجوائن خراسانی، ہلیلہ زرد کا سفوف ایک مثقال، اسطوخودوس، لبفانج، نمک ہندی، غاریقون، ہر ایک آدھا آنگ تربد موصوف، پوست ہلیلہ زرد، تخم حنظل، کتیرا، سقمونیا ہر ایک ایک دانگ کوٹ چھان کر پانی میں گولیاں بنائیں۔ جوشاندہ اسطوخودوس کے ساتھ کھائیں۔

نوٹ: (دانگ) آدھی رتی کو کہتے ہیں۔

## بہرہ پن

گدھی کے دو سیر دودھ میں رتن جوت دو تولہ خطیانہ تین تولہ ملا کر رات کو دہی جما دیں۔ صبح کو ہلا کر مکھن نکالیں اور اس کو گرم کر کے گھی بنالیں۔ صبح و شام دو دو قطرے کانوں میں ڈالا کریں۔

## ہتھیلیوں کی جلن

شربت عناب 2 تولہ، شیر یوز 7 تولہ سے شروع کریں۔ ایک تولہ۔ اور تھوڑا سا شربت روزانہ بڑھائیں۔ یہاں تک کہ 41 تولہ دودھ اور 4 تولہ، شربت کی مقدار پہنچ جاوے۔ پھر ایک تولہ روزانہ گھٹائیں۔ جب مقدار اول پر پہنچیں تو تین یوم استعمال کر کے بند کر دیں۔

## شربت افسنطین

مراقی کو فائدہ مند ہے اور برائے معدہ بارد دوسرا لقیہ کیلئے نہایت آزمودہ ہے۔ افسنطین رومی دس درم، گل سرخ 2 درم، ترید سفید غاریقون ہر ایک چار درم سنبل الطیب 2 درم سب ادویہ کو چار رطل پانی میں بھگو کر جوش کریں کہ تہائی رہ جائے پس صاف کر کے ایک سو بیس درم قند کے یا شکر کے قوام کریں۔

## معجون مفرح

مالیخولیا و توحش کو نافع اور دل کو قوت دیتی ہے۔ اور نشاط لاتی ہے گل سرخ، معد قرنفل ہر ایک 5 درم، لیباسہ، پوست فرنج خرقہ، تخم فرنجمشک ہر ایک 3 درم، مشک ایک دانگ کوٹ کر چھان کر شربت سیب میں معجون بنائیں۔

# چہرے کے ہر قسم کے داغ

اور کیل (مہاسے) چھائیاں' کلف وغیرہ کے نشانات بھی دودھ سے دور ہوتے ہیں۔رنگت نہایت خوبصورت نکل آتی ہے۔چہرہ چمکدار ہوجاتا ہے۔عورت کا یا گدھی یا بھینس کا دودھ پکائیں' جب تیسرا حصہ وزن سوکھ کر رہ جائے تو رات کو سوتے وقت گاڑھا لیپ کرکے صبح کو گرم دودھ ہی سے منہ دھویا کریں یا دودھ میں تخم بکائن کا سفوف گھول کر رات کو چہرہ پر لیپ کرکے صبح کو گرم پانی سے یا گرم دودھ سے دھوئیں یا گرم دودھ میں حسب ذیل ادویہ کا نہایت ہی باریک سفوف کپڑے سے چھنا ہوا ملاکر رات کو لیپ کرکے صبح کو چہرہ دھوئیں تو چیچک کے داغ بھی اڑ جائیں گے اگر زیادہ گہرے نہ ہوں گے۔

# تقویت دل ومعدہ

گاؤزبان، کشنیز خشک، صدف مروارید، بہمن سفید، پوست ترنج، کہربا، ابریشم سوختہ، تخم خرفہ، جملہ برابر شیرہ کافور نصف جز وکوٹ کر چھان کر شہد اور ہرڑ کے مربے بنائیں۔

مقدار خوراک:2درم۔

# فقوع حلو

برائے گرمی وخشکی دماغ۔تیز خون کے جوش کو کم کردینے کے لئے خصوصاً گرمی میں یا گرم علاقوں میں کشمش، عناب، آلو ہر ایک پندرہ عدد، گل نیلوفر 3عدد، گل بنفشہ 4درم مقشر، کشنیز خشک ہر ایک 3درم، تخم کاسنی نیم کوب ایک مثقال اور اگر صفرا غالب ہو تو آلو بخارا کلاں 5عدد اضافہ کریں۔جہاں قبض کشائی مطلوب ہو۔ترنجبین پندرہ درم اضافہ

کریں۔

## نسخہ سفوف

حسن یوسف' زراوند مدحرج' لودھ پٹھانی' رائی' زیرہ سیاہ' غاریقون' جدوار' برادہ عاج سب ہموزن اور زعفران کشمیری چوتھائی وزن دودھ اس قدر ہو کہ گاڑھا لیپ ہو جائے صبح کو چہرہ دودھ ہی سے دھونا چاہئے۔

## خناق والا مریض

اگر آدھ سیر دودھ میں (بھینس کا دودھ) آدھ سیر پانی اور تین تولہ گوڈا ملتاس اور دو تولہ جو کا چھان (بھوسی) ملا کر جوش دے کر غرارے کرے تو پھنسی خناق کی پھوٹ جائے گی یا بھینس کے دودھ میں توت کی نازک پتیاں ملا کر پکائے اور غرارے کریں یا ویل مچھلی کا دودھ جو ولایتی بکسوں میں بند ملتا ہے اس کو پانی ہموزن میں ملا کر جوشا کر غرارے کرے تب بھی خناق کا دنبل پھوٹ جاتا ہے اور مرض سے نجات ملتی ہے۔

## قرحہ چشم

قرحہ چشم کے لئے نافع ہے۔ جوشاندہ ترپھلہ کا ساتھ مصری کے پانی ساتھ پلائیں اور لسی اور میٹھی پانی میں تر کر کے لعاب اس کا آنکھ میں ٹپکائیں اور جس طرح بھی ہو۔ خون کا تنقیہ اور خون کے نکالنے کو مقدم جانیں اور جب شفا ہونے لگے۔ زردی انڈے مرغ کی اور زعفران پیس کر طلا کریں۔ بالکل شفا ہو جائے گی۔

## حب بنفشہ

اخلاط غلیظ کے سینے سے پاک کر لے اور بوضیق النفس کو فائدہ کرے اور صفرا کو نکالے۔ بنفشہ دو درم۔ ترید ایک مثقال۔ محمودہ ڈیڑھ دانگ رب السوس نصف درم پانی میں

گولیاں بنا دیں یہ سب ایک مقدار کی خوراک ہے۔

## یرقان کے مریض

اگر ہر روز صبح کو آدھ پاؤ دودھ سورنی لے اور اس میں چار تولہ رب انار یا کابلی انار کا پانی ملائے اور اس کے ساتھ تین ماشہ سوڈا اسفید پھانک لیا کرے تو دس دن میں کامل شفایاب ہو جاتا ہے۔ساتھ غذا زود ہضم ہو اور ترشیات سے پرہیز ضروری ہے

## حب غاریقون

برائے خلل بارہ سینہ کے لئے نافع ہے۔

غاریقون 30 درم، ترید 5 درم، رب السوس ایک درم، یارج فیقرا انجم ہر ایک دو درم،کوٹ چھان کر پانی خالص یا جوشاندہ، تخم کتان، ہی گولیاں بنا دیں،

مقدار خوارک:ایک مثقال سے دو درم تک۔

## گھریلو نسخہ برائے خشک کھانسی

صمغ عربی کتیرا،مغز بہیدانہ،تخم خطمی،رب السوس،خشخاش،سفید،تخم خرفہ،قند سفید ہر ایک 3 درم،مغز بادام،مغز باتلا،مغز تخم خیار،مغز کدو، ہر ایک 5 درم اسبغول کے لعاب میں گولیاں بنائیں۔

## حب برائے اطفال

یہ حب ان بچوں کے لئے نہایت مفید ہے جو کھانسی کی شدت سے قے کر دیتے ہیں۔اور ایسی کھانسی جو نیند بھی اچاٹ کرنے کے لئے نافع ہے۔نوجوان اور لڑکیوں کی خشک کھانسی کیلئے مفید ہے۔نوازل حادہ کیلئے بھی مفید ہے۔نشاستہ صمغ عربی۔رب

السوس۔ خشخاش اور سفید افیون مساوی الوزن کوٹ کر چھان کر لعاب بہدانہ کے ساتھ گولیاں بنائیں۔ ہر ایک گولی بقدر نخود بنائیں۔

## سونف اور پیٹ

معمولی درجہ میں گرم، خشک جگر تلی کے رکاؤ کو کھولتا ہے۔ پیٹ درد کو دور کرتا ہے۔ بادی کو مٹاتا ہے۔ پیٹ کی ہوا خارج کرتا ہے۔ بلغم کو چھانٹتا ہے۔

## ہنگوا آدی گھرت

ہینگ، سیاہ نمک، زیرہ، وٹ نمک، انار دانہ، اجموذ، پوہکر مول، اجوائن، سونٹھ، دھنیا، امل بیت، جواکھار، چیتہ، کچور، بیج، اجکندھ، الائچی، تلسی ہر ایک دو تولہ دہی سب ادویہ سے دگنا وزن، گھی تین پاؤ سب کو پکا کر گھی بنالیں یہ گھی گلم روگیوں کے شول اور اپھارے کو دور کردیتا ہے۔

## وادھک گھرت

وٹ نمک، انار دانہ، سیندھا نمک، چیتا، ترپھلا، زیرہ، ہینگ، کالا نمک، جواکھار، کٹھ، املی، امل بیت، بجورے کا رس ہر ایک چار تولہ، دہی سیر بھر گھی تین پاؤ ترکیب دہی ہے، مفید ہے گلم پلیہ اور شول کو۔

## برائے تقویت دماغ

پوست ہلیلہ کابلی، ہلیلہ سیاہ، پوست ہلیلہ، آملہ مقشر، فلفل، دار فلفل ہر ایک چھ درم، شقاقل، زنجبیل، تودریین سان الوصافیر، بہمن حب القلفل، سمسم مقشر، شکر زد خشخاش سفید، ہر ایک دو درم کوٹیں اور روغن گاؤزبان روغن بادام کہ چہار حصہ دواؤں کا ہو۔ چرب کر کے

سے چند عمل کف گرفتہ میں ملا دیں۔ اور بعد تین ماہ کے استعمال کریں۔ اس کی قوت تین برس تک باقی رہتی ہے۔

## لاثانی مقوی باہ نسخہ

کوڑیوں کے مول بنتے والا نسخہ جو اشرفیوں کے نسخوں سے بڑھ چڑھ کر ہے۔

اجزائے نسخہ:

(1) اجوائن دیسی حسب ضرورت (2) عرق لیموں کاغذی حسب ضرورت۔

ترکیب تیاری:

ایک چینی کے طابق میں اجوائن دیسی حسب ضرورت ڈالیں۔ اوپر سے لیموں کاغذی کا کپڑے سے چھانا ہوا عرق اتنا ڈالیں کہ اجوائن کے ایک انگل اوپر تک آ جائے۔ جب لیموں کا عرق اجوائن میں جذب ہو کر بالکل خشک ہو جائے تو دوسری مرتبہ اتنا ہی عرق اور ڈال دیں۔ اسی طرح کل سات بار عمل کریں۔ بس کوڑیوں کی لاگت میں وہ نسخہ تیار ہے جو اشرفیوں کی قیمت رکھتا ہے۔

افعال و خواص:

یہ لاثانی نسخہ ایک سینہ کا راز ہے۔ جو صرف ناظرین کرام کے پاس خاطر سے افشاء کیا جاتا ہے۔ کثرت مباشرت کی علت کے برباد کردہ نوجوان اس سے تھوڑے ہی عرصے میں گئی گزری قوت حاصل کر سکتے ہیں۔ جب معدہ کمزور ہو چکا ہو' بھوک بالکل نہ لگتی ہو' یا کھایا پیا جزو بدن نہ بنتا ہو۔ اس وقت یہ نسخہ خصوصیت سے زیادہ مفید ثابت ہوتا ہے۔ تجربہ بتاتا ہے کہ یہ نسخہ مریض کی توقعات سے بڑھ چڑھ کر مقوی ثابت ہوتا ہے۔

ترکیب استعمال:

ساڑھے دس ماشہ نہار منہ صبح' کھانا کھانے کے بعد دوپہر کو اور پھر شام کو یعنی تین

مرتبہ ہمراہ آب نیم گرم استعمال کریں۔

## قرص طباشیر

معدے کو قوت دیوے اور اسہال دقی کو روکے۔ طباشیر، انار دانہ، گل سرخ، کشنیز بریان ہر ایک دو مثقال، پوست بیرون پستہ، مصطگی ہر ایک نصف مثقال، سماق تین مثقال زیرہ کوفانی مدبر ہر ایک ایک مثقال کوٹ چھان کر گلاب میں قرص بنادیں۔ اور نسخہ ہائے خاص طباشیر، بیخ ادویہ امعاکے آئیں گے۔

## برائے بدہضمی

تخم اجوائن ایک تولہ، نمک سفید 10 تولہ، ہینگ 1 تولہ، ہلیلہ خورد ایک تولہ پیس کر سفوف بنائیں۔ بدہضمی اور قولنج کے لئے مفید ہے۔

خوراک: 10 گرین کھانے کے بعد۔

## جوارش ہندی

قولنج اور جماع تفاصل در پشت کے لئے مفید ہے۔

سقمونیا دس درم، سفید الائچی قاقلہ، دارچینی، زنجبیل، خرفہ، نارشک، قرنفل، فلفل ہر ایک پانچ درم، تربد موصوف 100 درم، کوٹ چھان کر شہد میں ملادیں۔

## حب ریوند

پیٹ درد قولنج بلغمی کے لئے عجیب ہے۔

ریوند، مغز بادام شیریں، پوست ہلیلہ زرد ہر ایک ایک درم انزرات نصف درم، زعفران مربع درم کوٹ کر اور چھان کر گولیاں بنائیں اور قوت کے لحاظ سے دیں۔

# روغن اجوائن برائے قولنج

قطرہ 3،

لعاب کیکر پونے 2ماشہ،

پانی 15تولہ،

یہ ایک خوراک ہے۔ شدید قولنج کیلئے مفید ہے۔

# انڈہ اور طاقت

فی بیضہ مرغ دوتولہ

گھی دوتولہ

لے کر خوب لت پت کریں۔ کوئلوں کی آگ پر رکھیں۔ چمچہ سے حرکت دیتے رہیں۔ جب پک جائے سرد کر کے کھائیں۔

# شکرقند کا حلوہ

منی کو پیدا اور گاڑھا کرتا ہے۔ شکرقند تازہ خشک کر کے کوٹ چھان کر گھی اور شکر ملا کر حلوا بنائیں۔

# جوارش جوزی برائے ہاضمہ

ہاضمہ کو قوت دیتی ہے۔

بالچھڑ، اجوائن، سونف،

گرموتھ ہرایک 5تولہ

گلنار مائیں بڑی الائچی کے دانے

ہر ایک 5 تولہ حب آلاس چھ تولہ شہد یا شکر میں قوام پکائیں۔

## شربت جامن

خونی و معدی اور پیچش و بواسیر کو نفع ہے۔ جامن پختہ نچوڑ کر تھوڑے گلاب میں برگ والے پانی میں قوام کریں۔ پھر چوتھائی قند ملا کر شربت بنائیں۔ آخر قوام میں اگر بعض دوائیاں قابض مثلاً طباشیر اور صندل کے گلاب میں گھس کر ملائیں۔ قوی العمل ہے۔

## حب شنگرف

دستوں کو روکتی ہے۔

| | |
|---|---|
| سہاگہ | ایک ماشہ |
| شنگرف | 2 ماشہ |
| افیون | 6 ماشہ |

کوٹ چھان کر سیاہ مرچ کے برابر گولیاں بنائیں۔ رات کو اگر زیادہ دست آجائیں تو یہ شہد میں ملا کر کھائیں۔

## عرق مرکب بادیاں

جس سے نفخ شکم رفع ہوتی۔ مقوی معدہ اور مشتہی بھی ہے۔ بادیان ایک سیر اجوائن دیسی۔ پودینہ ہر ایک 5 تولہ، عود عربی، چوب چینی، دارچینی، کرنفل ہر ایک 3 تولہ سب کو نیم کوفتہ کر کے حسب دستور عرق کشید کریں۔

خوراک: 2 تولہ صبح 2 تولہ شام پلا دیں۔ سفوف ہاضمہ جس سے قبض رفع ہوا کرتی ہے۔

# سفوف بادیان

جس سے پیچش اور اسہال مزمن کو ازبس فائدہ ہوتا ہے۔ ہلیلہ سیاہ، طباشیر بریان، مروڑ پھلی، مائیں مازو، صمغ عربی، کتیرا، نشاستہ، بیل گری افیون، دارچینی کمرکس ہر ایک چھ ماشہ، بادیان ایک تولہ سب کو باریک کر کے نصف سے ایک ماشہ تک لعاب ریشہ خطمی کے ہمراہ صبح وشام دیں۔

# زکام کا گھریلو علاج

سرف، اسہال، کی صورت میں یہ حبوب زیادہ مفید ہیں۔

جدوار، افیون، ریوند، زعفران، اجوائن خراسانی، زیرہ سفید ہر ایک 3 ماشہ، کتیرا 2 ماشہ، جوزبوا، برگ قضیب ہر ایک 6 ماشہ سب کو باریک کر کے حبوب بقدر زوانہ فلفل بنادیں اور صبح وشام ایک حب کھانے کو دیں۔

# جگر اور یرقان کیلئے سفوف بہیدانہ

جس سے حرارت جگر اور مرض یرقان کو فائدہ ہوتا ہے۔ نیز نفث الدم کیلئے مفید ہے۔

طباشیر، گل ارمنی، اصل السوس، نشاستہ، مغز خیارین ہر ایک 4 ماشہ، تک سنبل الطیب، مصطگی ہر ایک 2 ماشہ، بہدانہ 9 ماشہ سب کو باریک کر کے بقدر 2 ماشہ ہمراہ شربت انجبار استعمال کریں۔

# برائے چنبل اور خارش

رال ایک تولہ ، نیلا تھوتھا ایک تولہ

میٹھا تیل دیسی پاؤ بھر۔

رال اور نیلا تھوتھا کو الگ الگ پیس لیں۔دونوں کو باہم ملا کر تیل شامل کرتے ہوئے ہلاتے جائیں۔لسی سی بن جائے گی تو ایک سیر پانی تھوڑا تھوڑا ڈالتے جائیں اور رگڑتے جائیں۔تھوڑی دیر میں مکھن بن جائے گا۔اس سے پانی الگ کر دیں اور استعمال میں لائیں۔

# پھوڑے پھنسیوں کا علاج

نوشادر 6 ماشہ

گرم پانی ایک پاؤ کپڑا بھگو کر گلٹیوں پر ٹکور کریں۔یہی ٹکور پھوڑے پھنسیوں کو دبا لیتی ہے۔سونف 6 ماشہ پانی ½ سیر پکا کر رکھ لیں۔تھوڑا تھوڑا پلایا جاوے ضعف جگر کیلئے مفید ہے۔

# مزمن کھانسی

اڑوسا کے تازہ پتوں کا نچوڑ 2 تولہ، شہد 2 تولہ ملا کر ایک چمچہ دیں۔

کھانسی کیلئے مفید ہے۔

(2) اڑوسا کے خشک پتے ایک اونس پانی ایک پاؤ سے جوش دیں اور چھان کر صاف کرلیں اس کے بعد اس میں سونٹھ ایک ماشہ، مرچ سیاہ 2 ماشہ اور چینی 7 ماشہ کا اضافہ کریں۔یہ شربت ایک 2 اونس دوا میں دو تین دفعہ دینے سے مزمن کھانسی کیلئے

مفید ہے۔

## پیٹ درد اب نہیں رہے گا

میٹھا تیلیا مصفیٰ، قلفل دراز 2 تولہ،
نمک سونچل 4 تولہ، لونگ ایک تولہ،
بارہ مصفیٰ ایک تولہ، گندھک آملہ سار ایک تولہ،
پہلے پارہ اور گندھک کی مکیجی کریں۔

بعدہ باقی چیز ملا کر کوار گندل میں کھرل کریں۔ تین روز ادرک کے پانی میں کھرل کر کے گولیاں چنے کے برابر بنا دیں۔ ایک گولی یا دو گولی ہمراہ گرم پانی دیں۔

## دانتوں کی صفائی

عرق لیموں میں مسواک تر کر کے دانتوں پر لگانے سے دانت موتیوں کی طرح سفید ہو جاتے ہیں۔ پائیوریا بھی دور ہو جاتا ہے۔

## برائے سرفہ

مغز کدو، مغز خیارین، خشخاص و نشاستہ، مغز بادام، کتیرا، صمغ عربی، رب السوس ہر ایک ایک تولہ، نبات سفید سوا پاؤ سب کو باریک کر کے حسب دستور حلوہ تیار کریں۔ اور بقدر ایک تولہ صبح و شام کھانے کو دیں۔ اگر سرفہ اور ضیق میں اس سفوف کو استعمال کیا جائے تو کمال فائدہ ہوتا ہے۔

## قرص خشخاص

جس سے سرفہ، نزلہ اور نفث الدم کو فائدہ ہوتا ہے۔ تیز اسہال دق کو مفید ہے۔

نشاستہ، کتیرا، صمغ عربی، طباشیر، الائچی خورد ہر ایک دو تولہ، مغز کدو، مغز خیارین ہر ایک تولہ، کافور 4 ماشہ، خشخاش 3 تولہ، سب کو باریک کر کے لعاب اسبغول میں حسب دستور اقراص تیار کریں اور صبح و شام کھلائیں۔

## صفائی جلد

روغن کنجد ایک، موم سفید پاؤ بھر، روغن تارپین۔ ایک چھٹانک سب کو پکا کر ذات کریں اور بوقت ضرورت جلد پر لگائیں۔ نہایت عمدہ نکھار جلد پیدا ہوگا۔

## سفوف مسہل

جس سے پانی کی طرح دست نہایت پتلے آتے ہیں۔

برگ سنا، تربد موصوف، حب النیل ہر ایک ایک تولہ۔ ہلیلہ زرد، نمک لاہوری، زنجبیل کتیرا ہر ایک آدھ تولہ

سب کو باریک کر کے روغن بادام سے چرب کریں اور بقدر ایک تولہ ہمراہ شربت نبات کھانے کو دیں۔

### سفوف مسہل نمبر 1

جس کا استعمال زیادہ ترحمیات میں کیا جاتا ہے۔ تربد موصوف 9 ماشہ، حب النیل 6 ماشہ، مصطگی، زنجبیل ہر ایک 2 ماشہ سب کو باریک کریں اور روغن بادام سے چرب کر کے دو ثلث ہمراہ شربت بنفشہ استعمال میں لادیں۔ اگر تین گھنٹہ تک دست بخوبی آجاویں تو بہتر ورنہ باقیماندہ بھی حسب دستور مذکورہ کھلادیں۔

# طبی چائے شربت

الائچی خورد 2 ماشہ، بادیان خطائی، دار چینی 9 ماشہ، سب کو سیر بھر پانی میں جوش دیں جب اجزا سے عرق مذکورہ نکل آوے تو حسب مناسب چائے داخل کریں اور جوش دیں۔ بعدازاں آگ سے اتار کر بلونی سے خوب ہلائیں صاف کر کے دودھ مصری ملا کر پیویں۔ اس سے دماغی تقویت اور اعصابی کمزوری دور ہوتی ہے۔ کثرت استعمال نقصان دہ ہے۔

# گنج

تخم لیموں حسب ضرورت لے کر پانی میں پیس کر روزانہ سر پر لیپ کرائیں ایک ماہ کے بعد استعمال سے فوائد ظاہر ہوں گے۔

# بال لمبے کرنا

لیموں کا رس حسب ضرورت لے کر اس میں آملہ کا سفوف پیس کر ڈالیں اور بالوں کی جڑوں میں ملیں چند بار کے استعمال سے بال لمبے سیاہ اور چمکیلے ہو جائیں گے۔

# سر کی خشکی اور سیکری

لیموں کا رس پانی گرم کر کے ڈال کر سر میں لگانے سے ہر قسم کی میل خشکی اور سیکری دور ہو جاتی ہے۔

# چکر آنا

ایک لیمن پانی یا شربت میں نچوڑ کر پانی پینا چکر آنے کے لئے مجرب دوا ہے۔

## حبوب اکسیر معدہ

آک کے لونگ، نمک سیاہ، مرچ سیاہ، ہموزن لے کر باریک پیس کر گولیاں نخود ی بنالیں۔ یہ گولیاں بہت سی امراض معدہ کو مفید ہیں پیٹ اور بدہضمی بھوک کا نہ لگنا، وغیرہ امراض کے لئے عرق سونف کے ہمراہ دیا کریں۔

## ورم جگر کا ٹوٹکہ

جگر کی سوجن، بخار، چلتے پھرتے سے دم پھول جانا، کمی خون کے لئے۔

آک کے زرد پتے اور ہلدی ہم وزن لے کر باریک پیس اور رتی رتی گولیاں بنالیں پھر مندرجہ ذیل جوشاندے سے پہلے روز 5 گولی دوسرے دن چھ اسی طرح بارہ کے بعد پھر روزانہ ایک کم کر کے 5 تک لے آئیں۔

سونف۔کاسنی۔مکو۔کنوار گندل۔ہر ایک تولہ تولہ پاؤ بھر پانی میں جوش دیں تین چھٹانک رہ جانے پر پلائیں۔یہ نسخہ نہایت ہی مجرب ہے اور کبھی خطا نہ جانے والا ہے۔

یرقان میں آک کی جڑ کا چھال 6 عدد مرچ سیاہ بارہ عدد پانی میں گھوٹ چھان کر دن میں تین مرتبہ پلائیں اور گرم اور روغنی چیزوں سے پرہیز۔

## سفوف قوت باہ

جس سے امساک کا فائدہ ہوتا ہے۔ اعضائے رئیسہ کے لیے قوت بخش ہے۔

کنجد سیاہ، مسیار، خشخاش، سلوس اسبغول، مغز پنبہ دانہ، ثعلب مصری، ثقاقل، ابریشم مقرض، بہمن سفید، خولنجان، دانہ الائچی ایک تولہ، اندر جو شریں، دارچینی، خارخسک، ہر ایک 3 تولہ، ہم وزن لے کر باریک کریں اور صبح شام ہمراہ دودھ گائے استعمال کریں۔

## برائے بخار ہر قسم

اتمیں 5 گرین، کربخوہ 5 گرین لے کر سفوف بنا دیں۔ یہ ایک خوراک ہے۔
صبح و شام ہمراہ شربت بنفشہ استعمال کرائیں۔

## بال پیدا کرنے والا روغن آم

آم کا پرانا اچار تلاش کریں اچار جتنا پرانا ہوگا اتنا ہی اچھا ہے ورنہ کم از کم ایک برس کا ضرور ہو۔ اس میں سے تیل علیحدہ کر لیں اور کسی شیشی میں ڈال رکھیں۔ روزانہ مالش کیا کریں۔

چند ہفتوں کے استعمال سے بال از سر نو پیدا ہو جائیں گے۔

## خضاب لاجواب

آم کی گری، برادہ فولاد، پوست انار، آملہ، ہر ایک چالیس تولے۔ مصطگی، سماق، کاہی سرخ، برگ، وسمہ، مازو سبز، بسلوچن، سپاری، پوست ہرڑ ہر ایک دس تولے۔ گلاب اور مہندی کے سبز پتے ایک سیر۔

جملہ ادویات کو چار گنا پانی میں پکا کر تین حصہ جل جانے پر روغن کنجد خالص میں نرم آنچ پر جوش دیں ضرورت کے وقت نیم گرم پانی میں چند لیموں نچوڑ کر بالوں کو خوب دھوئیں۔ پھر تیل مذا لگائیں۔ تمام بال ملائم اور چمکدار ہو جائیں گے۔

## حبوب الرحمن

جس سے خوبی بواسیر کو کمال فائدہ ہوتا ہے۔ پوست بلیلہ زرد، زرکچور، بلیلہ سیاہ

، ہلیلہ مقل ، ارزق ، زیرہ سفید ، برگ گل انار روم الاخوائن ، سلارس ، مغز تخم نیم ، مغز تخم بکائن ہم وزن لیں اور سب کو باریک کر کے حبوب بقدر نخود بنائیں ۔ ایک حب صبح اور ایک حب شام کو دیں ۔

حبوب :

جس سے بواسیر خونی کو از حد فائدہ ہوتا ہے ۔

مازو سنگ ، جراحت ، کیترا کتھ ، گل ارمنی ، طباشیر ہر ایک 2 تولہ ، سندورس ہر ایک ایک تولہ ۔ عقل ارزق 3 تولہ ، رسونت 5 تولہ سب کو باریک کر کے آب گگر وندہ میں کھرل کریں اور حبوب بقدر نخود بنا کر استعمال کریں ۔ شربت سادہ میں دس حبوب بنا دیں اور ایک یا دو حب کھانے کو دیں تا کہ قبض کھل جاوے ۔

## گھریلو نسخہ ورم جگر

سیر زرد ، ریوند چینی ، مصطگی رومی ، ہر ایک 2 تولہ ، کالی مرچ ایک تولہ ، اجوائن خراسانی 2 تولہ لیکر حب بقدر نخود بنالیں ۔ ایک تولہ صبح و شام ہمراہ پانی تازہ دیں ۔

## معدہ کیلئے چٹنی

درج ذیل اشیاء کو جلد ہضم کرتی ہے اور معدہ میں کسی قسم کی خرابی وقوع میں نہیں آتی ۔ یہ چٹنی نہایت لذیذ ہے سہل الوجود ہونے کی وجہ سے ہر قصبہ کے آدمی کو دستیاب ہو سکتی ہے ۔

ترکیب : سبز ادرک ، پچور ہر ایک پاؤ ، خرما ، مغز بادام ہر ایک 5 تولہ ، سرخ لاہوری ہر ایک 2 تولہ ، سرکہ انگوری ایک بوتل اول انجیر کو پانی سے صاف کر کے رات بھر قدرے سرکہ میں

بھگو دیں علی الصبح پیس کر باریک اور باقی ماندہ سرکہ ملا دیں۔ بعد ازاں دیگر اشیاء نیم کوفتہ کر کے قند سیاہ کے قوام میں داخل کریں اور سرکہ مذکورہ میں ملا کر چینی کے برتن حفاظت تمام سے رکھ دیں۔ خوراک 2 تولہ تک دیں۔

## داغ اور چھائیاں

اگر چہرے پر آب لیموں اور سمندر جھاگ پیس کر لگایا جائے تو چھائیاں اور کیل دور ہو جاتے ہیں۔

مرداسنگ کو عرق لیموں میں باریک پیس کر چہرہ کے داغوں پر لیپ کیا کریں چند بار کے لگانے سے داغ مٹ جاتے ہیں۔

## معدہ کیلئے معجون

جس سے امراض معدہ اور دماغی کو از بس فائدہ ہوتا ہے۔ قبض دائمی اور دردسر بدائی کو زیادہ تر مفید ہے۔ سماعت اور بصارت کے لیے بہت مفید ہے۔

(نسخہ)

پوست ہلیلہ زرد، پوست ہلیلہ کابلی، ہلیلہ زنگی، پوست ہلیلہ آملہ، بسفائج ہر ایک دو تولہ، زنجبیل سورنجاں، الائچی دانہ، رب السوس، دارچینی ہر ایک ایک تولہ، مغز بادام 3 تولہ، برگ سنا مکی 14 تولہ، تربد 2 تولہ۔ سب کو باریک کر کے روغن بادام یا روغن گاؤ سے چرب کریں۔ بعد ازاں اسطوخودوس، گاؤزبان، بادیان، افتیمون، گل بنفشہ، ہر ایک ایک تولہ۔ مویز منقی 3 تولہ، سب کو پانی میں جوش دیں۔ بعد ازاں صاف کر کے اور کچھ دیر کے بالائے سقاف عرق کو نتھاریں اور 3 پاؤ خمیرہ بنفشہ خوب کوٹ کر داخل کریں۔ آگ سے نیچے اتار کر ادویہ مسحوقہ شامل کر کے بخوبی آمیزہ کریں اور بقدر 2 مثقال کھلا دیں۔

خوراک: ایک سے دو تولہ تک۔

## عرق گلاب

5 سیر تازہ پھولوں کی پنکھڑیوں کو دس سیر پانی میں ڈال کر حسبِ دستور پانچ سیر عرق کشید کریں۔

## مسوڑھوں کے لئے

جب مسوڑھے پھول جائیں تو دانتوں کی خرابی سے خون یا پیپ آنے لگے، تو آپ کینو (پھل) سے فائدہ اٹھائے۔ قدرت نے اس میں وٹامن سی کی وافر مقدار سمو دی ہے۔ کینو کا رس پیئے اور مرض خود بخود ختم ہو جائے گا۔

## حبوب برائے ہاضمہ

جو خوش ذائقہ ہے۔

نسخہ: چوک ترش، زنجبیل، دارچینی، انار دانہ، اچور، بادیان ہر ایک 2 تولہ، نمک لاہوری، نمک سیاہ، نمک سنگ اشخار، جوکھار، ہر ایک سہاگہ ہر ایک 5 تولہ، قرنفل، الائچی دانہ، فلفل گرد، پیل موبہ، اجوائن دیسی، پودینہ ہر ایک 2 تولہ۔

سب کو باریک کر کے لیموں کے رس میں کھرل کریں۔ جب مقدار نخود تیار کریں۔ صبح و شام ایک ایک حب کھانے کو دیں۔

## دانتوں کے لئے سفوف

جس سے تحرک الاسنان وغیرہ امراض کو ازبس فائدہ ہوتا ہے۔

نسخہ: الائچی دانہ، کتھہ زرد، مازو، مرداسنگ، پھٹکڑی بریاں، کتھ سفید، پوست مغیلاں،

مصطگی رومی، رندالجر ہرایک ایک تولہ، قرنفل، تو تیر بریاں، فلفل گرد، کسپس عاقرقرحا، نمک، نوشادر ہرایک 6 ماشہ، نوفل 1 عدد باریک کر کے صبح وشام لثہ پر لگادیں۔

منہ سے لعاب جاتے دیں اور قرنفل کو اثر خوشبو کیلئے ادویات میں ملایا جاتا ہے غشاں اور قے روکنے کے لیے بھی اس کے جوشاندہ کو پلاتے ہیں۔ جس سے ازبس فائدہ ہوتا ہے اور ہاضم غذا کے طور پر درد معدہ میں دیا کرتے ہیں اور محرک باہ بھی کہتے ہیں۔

## منہ کی بدبو دور کرنا

رات کو ایک چٹکی نمک لے کر اس میں دو قطرے سرسوں کا تیل اچھی طرح سے ملا لیں انگلی سے دانتوں پر خوب اچھی طرح سے ملیں منہ کو ڈھیلا چھوڑ دیں تاکہ گندہ پانی نکل جائے۔ بغیر کلی کیے سو جائیں پانی بالکل نہیں لگانا اس سے دانت بہت صاف اور مسوڑھے مضبوط ہو جائیں گے۔

## عام کمزوری کے لئے سفوف

جس سے عام کمزوری کو ازبس فائدہ ہوتا ہے۔

نسخہ: نخود بریاں مغز بادام، مغز پستہ ہرایک 4 تولہ، دانہ الائچی خورد 2 تولہ، مصطگی تولہ، کشمش 3 تولہ، نہایت سفید ہم وزن ادویہ سب کو باریک کر کے بقدر ایک تولہ کھاویں۔

## مقوی بدن

بہت اعلیٰ، تجربہ شدہ اور باقاعدہ طاقت کا سیلاب پیدا کرنے والی دوا ہے جو کم خرچ، بے نقصان دیرپا، طاقت بخشنے والا اور بڑی اکسیر ہے۔

نسخہ: اسگند گوری ایک پاؤ، گری بادام ایک پاؤ، گوکھرو ایک پاؤ، گائے یا گھی 3 پاؤ، شہد خالص 3 ماشہ، مصفی ملا کر روح کیوڑہ سے معطر کر لو تیار ہے۔

ایک تولہ صبح وشام دو پہر دن میں 3 بار ہمراہ دودھ گاؤ۔ پندرہ یوم تک جماع سے پرہیز کریں۔

## پیشاب کی جلن

فالسہ کی جڑ کی چھال 14 ماشہ کچل کر رات میں تازہ پانی میں بھگو دیں صبح اس کا زلال استعمال کریں سوزاک اور پیشاب کی جلن کو دور کرتا ہے۔

## زکام کا گھریلو علاج

نوشادر ایک حصہ، چونہ قلعی ایک حصہ، مشک کافورہ ½ حصہ سب کو علیحدہ علیحدہ پیس کر چوڑے منہ کی شیشی میں ڈال کر مضبوط ڈھکنا لگا دیں۔ بوقت ضرورت شیشی ملا کر سونگھنا نزلہ وزکام

اور سر اور داڑھ کو فائدہ ہوتا ہے۔

مشک کافورہ ½ حصہ سب کو علیحدہ علیحدہ پیس کر چوڑے منہ کی شیشی میں ڈال کر مضبوط ڈھکنا لگا دیں۔ بوقت ضرورت شیشی ملا کر سونگھنا نزلہ وزکام، درد سر اور داڑھ کو فوراً فائدہ ہوتا ہے۔

## نزلہ وزکام کھانسی کا علاج

ذیل کا نسخہ نہایت ہی بہترین نسخوں میں سے ہے۔

دق، نزلہ، زکام کھانسی، کمزوری، میعادی بخار میں بہترین فوائد کا حامل ہے۔

نسخہ: سنکھ 2 تولہ، کوڑی زرد 2 تولہ۔

ترکیب: ہردو کو نیم اور کھٹی بوٹی کے نگدہ میں دس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سفید کشتہ ہو جائے گا۔ بعدازاں عرق گاؤزبان میں کھرل کریں۔

خوراک: 2 رتی یا چار رتی ہمراہ شربت اعجاز دیں۔

## بے چینی کے لئے

طبیعت میں اکثر بے قراری اور گرانی محسوس ہونے لگتی ہے، ایسے میں آدھ چھٹانک فالسے لیں۔ انہیں صاف ستھرے ہاتھوں سے خوب ملیں اور اس کا عرق کسی صاف برتن میں نکال لیں اس کے نچڑے ہوئے رس میں ایک پاؤ گلاب کا عرق خالص اور تین پاؤ شکر ڈال دیں۔ انہیں اچھی طرح یکجان کر لیں۔ چند دنوں کے استعمال سے طبیعت میں اعتدال پیدا ہو جائے گا۔

## دوائے خارش

سہاگہ سفید 4 تولہ، کمیلہ طوطیا ایک تولہ چونا سفید 6 ماشہ، سب ادویہ کو خوب باریک کریں اور بوقت ضرورت روغن سرسوں ملا کر لگوائیں۔

فوائد: تر خارش کیلئے مفید ہے۔

## برائے پرانی چھپاکی

چاکسو 3 ماشہ، صندل سرخ 3 ماشہ، کچور 3 ماشہ۔

ترکیب: پیس کر ایک ماشہ صبح و شام ہمراہ پانی استعمال میں نہایت مفید ہے۔

# خارش و کھجلی کے لئے

اگر کسی وجہ سے یا کسی مریض سے خارش یا کھجلی پڑ جائے تو ایسے میں برگ عناب جوش کر کے نبات سفید اضافہ کر کے ہر روز 14 تولہ پینے سے بدن کی کھجلی دور ہو جاتی ہے، پانچ روز تک برابر اسے استعمال کرتے ہیں۔

# بچوں کی جملہ بیماریاں

کچور ایک تولہ، ریوند خطائی ایک تولہ، سوڈا بائی کاربونیٹ۔

ترکیب: ہر سہ اشیاء کو باریک پیس کر 2 رتی ہمراہ شیر مادر یا عرق سونف میں حل کر کے دیں۔ بچوں کی جملہ امراض نزلہ زکام، اپھار، ہرے پیلے دست، الٹیاں اور گلے پڑنا وغیرہ میں نہایت مفید ہے۔ مجرب اور معمول طب ہے۔

# اکسیر دق اطفال

نسخہ: مروارید 4 رتی، زہر مہرہ خطائی 6 ماشہ باریک پیس کر استعمال کریں۔

# برائے درد گردہ

جوکھار، لوٹا سجی، سہاگہ خام، نوشادر، مرچ سیاہ، نمک سفید، ہیرا ہینگ، قلمی شورہ۔

ترکیب: یہ تمام چیزیں ہم وزن لے کر باریک سفوف بنائیں۔ اسی میں قدرے سرکہ ولائتی ملا کر حل کریں۔

## مطبوخ ہفت روزہ

بیخ اندرائن یا جڑ تمہ 5 تولہ، پوست درخت کیکال 5 تولہ، تخم ببول 5 تولہ، گڑ 5 تولہ۔

ترکیب: دو سیر پانی میں جوش دے کر جب 3 پاؤ پانی رہ جائے تو چھان کر بوتل میں محفوظ رکھیں۔ اس کی سات خوراکیں بنالیں۔ امراض جلدیہ کے لئے اکسیر اعظم ہے۔ ایک خوراک روزانہ پلائیں۔

## زیرہ ہاضم

یہ زیرہ پیٹ درد، بدہضمی اور اپھارہ کیلئے نہایت مفید ہے۔

نسخہ: زیرہ سفید 4 تولہ، سرکہ خالص 10 تولہ، تیزاب گندھک 3 ماشہ، نمک سیاہ 2 تولہ۔

ترکیب: ان تمام ادویات کو سفید بوتل میں ڈال کر تین روز تک گرد وغبار سے محفوظ رکھیں۔ پھر نکال کر سایہ کر کے ڈبوں میں بند کریں۔ سفوف تیار ہے۔

## اکسیر سوزاک

الائچی کلاں، ست بیروزہ، کباب چینی، طباشیر ہر ایک 6 ماشہ، مصری 2 تولہ۔

ترکیب: سب کو پیس کر سفوف بنائیں۔

خوراک: 3 ماشہ سفوف روغن صندل میں ملا کر دن میں دو مرتبہ کھلائیں۔ سوزاک میں نفع ہوگا۔

## برائے چنبل اور خارش

رال ایک تولہ، نیلا تھوتھا ایک تولہ، میٹھا تیل دیسی پاؤ بھر۔

ترکیب: رال اور نیلا تھوتھا کو الگ الگ پیس لیں۔ دونوں کو باہم ملا کر تیل شامل کرتے ہوئے ہلاتے جائیں۔ لسی سی بن جائے گی تو ایک سیر پانی تھوڑا تھوڑا ڈالتے جائیں اور رگڑتے جائیں۔ تھوڑی دیر میں مکھن بن جائے گا۔ اس سے پانی الگ کردیں اور استعمال میں لائیں۔

## پیچش

سونف بریاں تولہ، شکر سیاہ 6 ماشہ، پیس کر 3,3 ماشہ صبح و شام ہمراہ پانی دیں۔ مزید ہلیلہ سیاہ سفوف پیس کر رکھیں۔

خوراک: تین تین ماشہ صبح و شام ہمراہ پانی۔

## لکنت زبان

درج ایک ماشہ پیس کر شہد تولہ صبح و شام استعمال ہمراہ پانی۔

## نفخ شکم

ایلوا 6 ماشہ، بھنگ 6 ماشہ، باریک پیس کر گولیاں بنائیں ایک گولی صبح و شام ہمراہ پانی کھائیں۔

## برائے کنٹھ مالا

ہیجراں، ہلیلہ کابلی، پھل کتھ، طوطیا سبز ہم وزن لے کر سوا سیر عرق لیموں میں کھرل کریں۔ گولیاں بمقدار نخود تیار کریں۔

خوراک: ایک گولی صبح ایک چھٹانک گھی کے ہمراہ استعمال کریں۔ اگر ہیجراں میں بس

پڑجانے کا باعث مواد بہہ رہا ہو۔ تو گولی عرب گلاب کھا کر زخموں پر لگائیں۔ علاوہ ازیں آتشک سوزاک میں مفید ہے۔ معمول مطب ہے اور دعائے بخیر ہیں۔

## برائے امراض سوکڑا اطفال

مروارید 2 رتی، طباشیر 2 رتی، مصطگی رومی 2 رتی، زعفران 2 رتی، ریوند خطائی، مروڑ پھلی 6 ماشہ، گل سپچارا ایک ماشہ، ورق نقرہ 2 عدد، مربہ سیب 2 عدد تمام اشیاء کو کوٹ کر سفوف بنائیں۔ مربہ سیب میں حبوب مقدار فلفل سیاہ بنالیں۔

خوراک: ایک گولی ہمراہ عرق گاؤزبان یا گلاب صبح و شام دیں۔ بچوں کے سوکڑا کیلئے آزمودہ اور مجرب ہے۔

## حب قولنج

معدہ اور متلی کے درد کو رفع کرتی ہے اور نفخ اور قبض کو نافع ہے۔ ایلوا، پوست ہلیلہ زرد، اجوائن بدھارا، سیاہ مرچ ہر ایک دس تولہ کوٹ کر چنے کے برابر گولیاں بنا کر وقت حاجت کے استعمال کریں۔

## جوارش جوزی

قابض اور اسہال معدی اور تخمی کو نافع ہے اور ہاضمہ کو قوت دیتی ہے۔ بالچھڑ، اجوائن، سونف، گرموتھ ہر ایک 5 تولہ گلنار مائیں بڑی الائچی کے دانے ہر ایک 5 تولہ حب آلاس چھ تولہ شہد یا شکر میں قوام پکائیں۔

# شربت جامن

خونی ومعدی اور پیچش و بواسیر کو نفع ہے۔ جامن پختہ نچوڑ کر تھوڑے گلاب میں برگ والے پانی میں قوام کریں۔ پھر چوتھائی قند ملا کر شربت بنائیں۔ آخر قوام میں اگر بعض دوائیاں قابض مثلاً طباشیر اور صندل کے گلاب میں گھس کر ملائیں۔ قوی العمل ہے۔

# حب شنگرف

دستوں کو روکتی ہے۔

سہاگہ ایک ماشہ، شنگرف 2 ماشہ، افیون 6 ماشہ کوٹ چھان کر سیاہ مرچ کے برابر گولیاں بنائیں۔ رات کو اگر زیادہ دست آجائیں تو یہ شہد میں ملا کر کھائیں۔

# سفوف ہلیلہ نافع زحیر

اس سے معدہ کے درد کو بھی فائدہ پہنچتا ہے۔ ہلیلہ سیاہ کو کڑوے تیل میں بریاں کرکے صمغ عربی بریاں کرکے سیاہ بر بریاں بادیاں روغن میں بریاں کرکے ہر واحد ایک تولہ۔ اسبغول ثابت ہم لم کی جڑ ہر ایک دو درم کوٹ چھان کر سفوف بنا دیں۔

خوراک: 4 ماشہ، 6 ماشہ۔

مندرجہ ذیل حب اسہال اور زحیر بلغمی کو فائدہ مند ہے۔

سونٹھ، بادیاں، خشخاش تینوں بریاں کرکے دو تولہ کوٹ چھان کر قند سیاہ اور گھی ملا کر گولیاں بنا رکھیں۔ دیگر انار کی پتیاں پینے سے بھی فائدہ ہوتا ہے۔ وہ اس طرح کی انار کی پتیاں پانی میں پیس کر پئیں۔

# اطریفل برائے اخراج ویدان شکم

پوست ہلیلہ، کابلی پوست، بھیڑہ آملہ سیاہ برنگ، کابلی ہر ایک دس تولہ تربد موصوف۔حب النیل ہر ایک آدھا تولہ، کیلا قسط تلخ نمک ہندی ہر ایک 3 تولہ، کوٹ چھان کر سہ چند شہد میں ملائیں۔
خوراک:4 تولہ تک۔

# علاج بواسیر

بواسیر دو قسم کی ہے۔ایک وہ کہ مقعد کے کنارے مسوں کی فزونی ہو اور اس سے خون نکلے۔اس کو خونی بواسیر کہتے ہیں۔دوسری وہ کہ مقعد میں مسے نہ ہوں پیٹ میں ہو جائے اگر مقعد پر فزونی ہووے اور تشنج ہو جاوے اور خون نہ نکلے اس کو بادی بواسیر کہتے ہیں۔
علاج:چوتڑ کی ہڈی پر سینگی لگانا بہترین علاج ہے۔بواسیر کے خون کو ابتدا میں بند نہ کریں۔مگر جب زیادہ نکلے اور مریض کو قوت ضعف ہو جاوے بند کر دیں۔

# جوارش کلونجی

سنگ گردہ اور درد گردہ کو نافع کرتا ہے۔پتھر پھوڑی کا ایک درخت ہے اس کی پتی ایک تولہ پیس کر چھان کر تھوڑی شکر ملا کر پییں۔دافع سنگ گردہ ہے اور برگ خشک برگ تازہ سے کم نفع رکھتا ہے۔دیگر سنگ گردہ کو نافع ہے اور پیشاب جاری کرتا ہے۔جھاڑو کی سینک پھول 2 تولہ لے کر دو پہر پانی میں تر کرکے اس کا صاف پانی لے کر اس پانی میں خیارین گوکھرو جواہر ہر ایک 6 ماشہ بھنگ ایک دو ماشہ پیس چھان کر ملائیں اور تھوڑی شکر ڈال کر نوش کریں۔دیگر مولی کے پتوں عرق چار تولہ نچوڑ کر اجمود 3 ماشہ تھا تک

کراسی عرق سے نگل لیں۔

## دافع سوزاک

دو پتاشے لے کر اس میں برگد کا دودھ بھر کر 3 روز صبح کے وقت کھائیں۔

### دیگر نسخہ

نافع سوزاک برگ بل پیس کر موافق مزاج کے تھوڑی شکر ملا کر نوش کریں۔

سوزاک کے لئے زورق یعنی پچکاری کا استعمال۔

مندرجہ ذیل جوشاندہ بنا کر شیشہ میں رکھ کر پچکاری لیں۔ توتیا 3 ماشہ، پھٹکڑی 6 ماشے آدھ سیر پانی میں جوش دیں۔ جب آدھا رہ جاوے شیشہ میں رکھ کر پچکاری کریں۔ اگر اس دوا سے خون آنے لگے تو کچھ اندیشہ نہیں تو عورت کے دودھ کی پچکاری لے لیں ۔اس میں لوگ اس دوا میں ایک تولہ سفید کتھ بھی زیادہ کرتے ہیں۔

## کثرت بول

یعنی زیادتی پیشاب کی اگر مثانہ کی سستی اور سردی کی زیادتی ہو۔ ادویہ گرم قابض استعمال کریں۔ جوارش روکنے والے پیشاب کی۔ یعنی یہ جوارش پیشاب کو روک دیتی ہے۔

نسخہ: پوست ہلیلہ زرد، پوست بہیڑہ آملہ، روغن میں چرب کر کے گلنار و نا گرموتھ ہر ایک د وشتقال کندر اجوائن ہر ایک ایک مثقال شہد میں جوارش بنائیں۔

## احتباس بول

رائی، شورہ قلمی ہر ایک ایک ماشہ شکر برابر ملائیں یہ دو خوراک ہیں۔ صبح کو کھائیں

۔پیشاب جاری ہوجاوے۔دواپیشاب کے بند ہوجانے کوکھول دے۔گیندے کی پتیاں 2تولہ پانی میں شیرہ نکال کرتھوڑی سی شکر ملائیں۔جس سے پیشاب کھلنے میں مدد دیتی ہے۔پیشاب کھولے۔چوہے کی مینگنیاں دوتولہ پانی میں پیس کرنیم گرم ناف کے نیچے لگائیں۔

# بول الدم

پیشاب میں خون آنا۔

علاج: پھٹکڑی کا قرص استعمال کریں۔اس کا نسخہ یہ ہے۔پھٹکڑی بریاں۔بارہ سنگھے کا سینگ جلایا ہوا۔کتیرا، گیرو گلنار، صمغ عربی ہرایک ایک تولہ کوٹ چھان کر قرص بنائیں۔

خوراک:ایک رتی شیر تخم حرفہ کے ساتھ۔ادویہ قرص سوزاک کو بھی نافع ہے۔

# سفوف حکمرانہ

یعنی کڑ کا سفوف مقوی باہ مولد منی ہے۔گڑ 2تولہ، سیاہ تل 7تولہ،خشخاص سفید 5تولہ،مغز بنولہ، تج ،اندر جوشریں، چارتولہ مصری سب ادویہ کے برابر خوراک لے کرایک تولہ گائے کے دودھ کے ساتھ۔

## سفوف دیگر

رقت منی کو نافع ہے۔گولر کی اس جڑ کی چھال لے کراس کے ریشے زمین کے اندر ہوں۔گوکھرو تالم کھانہ، مغز کنول ،گوہڑ ہرایک 5تولہ، بھوپھلی مکھانہ بیج بند، تخم سریالی، چنبا گوہرایک 3تولہ کوٹ چھان کرسفوف بنا کرایک کف دست گائے کے دودھ کے ساتھ کھائیں۔

سفوف سیلان منی کو نافع ہے۔تالاب کی کائی ،پھٹکڑی پر رکھ کر سفوف آگ پر چڑھا دیں۔اس کی راکھ میں برابر شکر ملا کر چار چار ماشہ ہر روز کھائیں۔

## حب مقوی باہ

پوست کسوندی خشک کر کے باریک پیس کر کے شہد میں ملا کر گولیاں بنائیں اور دو تولہ کھا کر اوپر سے ایک پیالہ دودھ پیئیں۔حب باہ سیاہ دھتورا کے پھول خشک کر کے چنے کے برابر گولیاں بنائیں۔

خوراک :ایک گولی حب باہ کو قوت دیتی ہے۔چھوٹی دودھی سایہ میں خشک کر کے پیس کر جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنائیں اور صبح کو ایک گولی گائے کے دودھ کے ساتھ کھایا۔

## انڈے کا حلوہ

باہ کو طاقت ہے۔فی بیضہ مرغ دو تولہ اور دو تولہ گھی لے کر خوب لت پت کریں۔کوئلوں کی آگ پر رکھیں۔چمچے سے حرکت دیتے رہیں۔جب پک جائے سرد کر کے کھائیں۔

## شکر قند کا حلوہ

منی کو پیدا اور گاڑھا کرتا ہے۔شکر قند تازہ خشک کر کے کوٹ چھان کر گھی اور شکر ملا کر حلوا بنائیں۔

## خصیوں کے بڑھ جانے کیلئے

سہاگہ بریان چھ ماشہ پیس کر پرانے گڑ میں تین گولیاں بنائیں۔ایک گولی ہر صبح کھائیں۔اس کے اوپر تھوڑا گھی پیئیں۔

## تخم اجوائن

سیدھا نمک، ہینگ، ہرڑ جنگ سب ہم وزن لے کر پیس چھان کر ان کا سفوف بنائیں۔

خوراک: 5 رتی بعد خوراک، بدہضمی درد قولنج کیلئے بے نظیر چیز ہے۔

## روغن اجوائن

3 قطرہ، لعاب کیکر پونے 2 ماشہ، پانی 15 تولہ، یہ ایک خوراک ہے۔ شدید قولنج کیلئے مفید ہے۔

## عرق اجوائن

لائم واٹر ہر ایک اڑھائی تولے۔ ٹنکچر اوپیم 5 قطرے یہ ایک خوراک ہے دستوں کیلئے اکسیر ہے۔

(1) کیسیں آدھی رتی۔ عرق اجوائن جرائتہ ہر ایک آدھ چھٹانک۔

خوراک: دن میں دو دفعہ یہ ایک بہترین روح پرور ہے۔

(2) اجوائن پونے 2 ماشہ، الائچی ½3 ماشہ، مرچ سیاہ پونے 2 ماشہ، سونٹھ پونے 2 ماشہ سب کا سفوف بنائیں۔

خوراک: ½2 رتی دن میں دو دفعہ استعمال کریں۔ دافع ریاح و قولنج ہے۔

## قبض کیلئے

مقبر ½1 ماشہ، دارچینی پونے 4 ماشہ کو باریک کر کے شہد کی مدد سے گولیاں بقدار ایک رتی بنائیں اسے 2 گولی ہمراہ بدرقہ مناسب قبض کیلئے مفید ہے۔ حاملہ عورتوں اور بچوں کو نہ دیں۔

نوشادر 3 ماشہ پلیٹ میں گرم کر کے سکالیں۔ خناق میں مفید ہے اور وجع المفاصل میں مفید ہے۔

## پھوڑے پھنسیوں

نوشادر 6 ماشہ گرم پانی ایک پاؤ کپڑا بھگو کر گلٹیوں پر ٹکور کریں۔ یہی ٹکور پھوڑے پھنسیوں کو دبا لیتی ہے۔ سونف 6 ماشہ پانی ½ سیر پکا کر رکھ لیں۔ تھوڑا تھوڑا پلایا جاوے ضعف جگر کیلئے مفید ہے۔

## مزمن کھانسی

اروسا کے تازہ پتوں کا نچوڑ 2 تولہ، شہد 2 تولہ ملا کر ایک چمچہ دیں۔ کھانسی کیلئے مفید ہے۔

(2) اروسا کے خشک پتے ایک اونس پانی ایک پاؤ سے جوش دیں اور چھان کر صاف کر لیں اس کے بعد اس میں سونٹھ ایک ماشہ، مرچ سیاہ 2 ماشہ اور چینی 7 ماشہ کا اضافہ کریں۔ یہ شربت ایک 2 اونس دوا میں دو تین دفعہ دینے سے مزمن کھانسی کیلئے مفید ہے۔

## ہیضہ و دستوں کیلئے

ہینگ ½ رتی، مرچ سیاہ ½ رتی، افیون رتی کا آٹھواں حصہ۔ سب کو پیس کر ایک

گولی بنائیں۔ایسی ایک گولی دستوں وہیضہ کیلئے مجرب ہے۔

(2) ہینگ، ارقی، ایلوا، ارقی شہد کی مدد سے بارہ گولیاں بنائیں ایک گولی دن میں دو دفعہ دینے سے ہسٹریا کا دفعیہ ہوتا ہے۔

ہینگ، سونٹھ، مرچ سیاہ، پیلی اجوائن، زیرہ سیاہ ہم وزن لے کر سفوف بنائیں۔5 رتی سے 10 رتی کھانے سے ہاضمہ درست ہوتا ہے۔

(2) ہینگ، سیندھا نمک، الائچی خورد، سونٹھ ہم وزن لے کر سفوف بنائیں۔حسبِ طاقت بچوں کو کھلائیں۔تخمہ کیلئے اعلیٰ چیز ہے۔

بخار کی کمزوری کیلئے:

انیس کا سفوف بنا کر بقدر 2 ماشہ، ایسی تین پڑیاں بخار میں دینے سے درد ہوتا ہے۔

(2) انیس ½2 رتی چینی 5 رتی کی ایک پڑیا بنا کر کھانے سے بخار کمزوری دور ہوتی ہے۔

# برائے پیچش

بچ کی جڑ ½2 تولہ، چرائتہ ½2 تولہ، پانی ½2 پاؤ، میں رات کو بھگو دیں اور صبح چھان کر صاف کریں۔بقدر 2 تولہ استعمال کرنے سے طاقت بہت پہنچتی ہے۔

(2) بچ کا چھلکا 5 تولہ، کشنیز خشک ½3 ماشہ، مرچ سیاہ 2 ماشہ، پانی میں جوش دیں آدھا رہ جانے پر اتار کر ٹھنڈا کرلیں۔

خوراک: ½ چھٹانک، پیچش کے لئے مفید ہے۔بچوں کے لئے خوراک چائے کی دو چمچی کافی ہیں۔

## سوزش وسوزاک کیلئے

سفوف سپاری 7 ماشہ، کیچوے 7 ماشہ، دار چینی 5 رتی ملا کر سفوف بنائیں۔

(2) بھنڈی کی دو ڈیاں ڈیڑھ چھٹانک ڈیڑھ پاؤ پانی میں 10 منٹ تک ابالیں اور ٹھنڈا کر کے ایک چھٹانک سے ڈیڑھ چھٹانک تک بار بار پینے سے مثانہ کی سوزش اور سوزاک دور ہوتا ہے۔ سہاگہ 14 ماشہ باریک شدہ میں پانی ایک پاؤ حل کر کے غرغرہ کرنے سے منہ کے چھالے دور ہوتے ہیں اور اس سے دھونے سے سر پستان کی جلن بھی دور ہوتی ہے۔

(3) سہاگہ 3½ ماشہ، ویزلین 2½ تولہ میں حل کر کے مرہم کے طور پر لگانے سے زخم مندمل ہوتے ہیں۔ پستانوں کی سوزش درد ہوتی ہے اور بواسیر کے مسوں کی جلن دور ہوتی ہے۔

## برائے بدہضمی ودست

سہاگہ، گندھک ہم وزن لے کر سفوف بنائیں۔

(2)۔ پاپڑہ پلاس 4 ماشہ، چینی 2 ماشہ باریک سفوف بنائیں۔ ایک ماشہ صبح۔ تین دن پانی کے ساتھ کھلانے کے بعد چوتھے روز کسٹرائل 2 تولہ پاؤ دودھ میں پلائیں اس سے کرو دانے اور کیچوے خارج ہو جاتے ہیں۔

(3)۔ گوند پلاس ایک ماشہ، دار چینی 2½ رتی سفوف بنا کر یہ ایک خوراک کھانے سے دست بند ہو جاتے ہیں اور بدہضمی کیلئے مفید ہے۔

## بدن کی صفائی کیلیے

چرائتہ ½2 تولہ ڈیڑھ پاؤ پانی میں بھگو دیں چھ گھنٹے کے بعد چھان لیں ۔ یہ خون کی صفائی بھی کرتا ہے اور طاقت بخش بھی ہے۔

خوراک: ایک چھٹانک ۔

(2) چرائتہ ½2 تولہ ، لونگ ½3 ماشہ ، دارچینی ½3 ماشہ ، ابلتے ہوئے پانی میں ڈال کر چولہے سے اتار لیں چھ گھنٹہ تک اسی طرح رہنے دیں ۔ چھان کر صاف کریں۔

خوراک: 5 تولہ ، پیشتر غذا دن میں دو دفعہ دیں ۔ یہ بھی مندرجہ بالا صفات کا حامل ہے۔

دارچینی ½3 ماشہ ، 5 چھٹانک گرم پانی میں خیاندہ بنائیں ۔

خوراک: چائے کی دو چمچی اس سے دست دور ہوتے ہیں ۔

دارچینی کا سفوف ۔ کتھ باریک شدہ ہم وزن لے کر ملائیں ۔

خوراک: چار رتی یہ دستوں کو روکتا ہے۔

## کھانسی کیلیے

دارچینی ½3 ماشہ ، سفوف پودینے 2 ماشہ ، ملٹھی ½3 ماشہ ، منقی بیج سے صاف کیا ہوا ½3 ماشہ بادام شیریں ½3 ماشہ ، بادام ½3 ماشہ ، مصری سفید ½3 ماشہ سب کو کوٹ کر اڑھائی رتی گولیاں بنائیں ۔ ایک گولی بوقت ضرورت منہ میں رکھ کر چوسیں ۔ کھانسی کیلیے بہت مفید ہے۔

(2) لونگ ½10 ماشہ ابلتے ہوئے ڈیڑھ پاؤ پانی میں خیاندہ بنائیں ۔

خوراک: 2½ تولہ تبخیر معدہ کیلئے مفید ہے۔

## نفخ معدہ و بواسیر کیلئے

دھنیا 7 ماشہ، ابلتے ہوئے ڈیڑھ پاؤ پانی میں ڈال کر چولہے سے نیچے اتار کر ایک گھنٹہ تک پڑا رہنے دیں۔ پھر چھان کر محفوظ رکھیں۔

خوراک: 2½ تولہ دن میں دو دفعہ دیں نفخ کیلئے مفید ہے۔

(2) دھنیا 14 ماشہ، چینی 7 ماشہ دودھ ڈیڑھ پاؤ دیں ابالیں۔ دس منٹ کے بعد اتار لیں۔

خوراک: ایک چھٹانک نفخ معدہ و بواسیر کیلئے مفید ہے۔

دیگر نسخہ

(1) کبابہ چینی 3 تولہ، پھٹکڑی 6 ماشہ سفوف بنائیں۔

خوراک: 2 ماشہ مزمن آتشک اور سوزاک کیلئے مفید ہے۔

(2) دھتورہ کے خشک پتے ایک ماشہ حقہ میں رکھ کر پینے سے دمہ دور ہوتا ہے۔

## معدہ و قولنج

سونٹھ 2½ تولہ ابلتے ہوئے ڈیڑھ پاؤ میں ڈال کر چولہے سے نیچے اتار لیں اور ایک گھنٹہ کے بعد چھان کر استعمال میں لائیں۔ 2½ تولہ بوقت ضرورت استعمال کرنے سے نفخ معدہ اور قولنج دور ہوتی ہے۔

(2) سوڈا بائیکارب 2 ماشہ، ادرک کا پانی 5 تولہ دن میں دو دفعہ یا بوقت ضرورت بدہضمی اور تے آنے کو روکتا ہے۔

گلو 2½ تولہ چھٹانک پانی میں ڈال کر تین گھنٹہ بعد چھان لیں۔

خوراک: 2½ تولہ دن میں دو دفعہ بخاروں کے بعد بدہضمی کے لئے مفید ہے۔

(3) چرائتہ، سونٹھ ہر ایک 3½ ماشہ پانی ڈیڑھ پاؤ میں ابالیں۔ جب آدھا رہ جائے تو چھان کر رکھ لیں۔ 2½ تولہ استعمال کریں۔ بخار کے بعد کمزوری کے لئے مفید ہے۔

## پیچش کیلئے

اسبغول 3½ ماشہ، سونف 2 ماشہ، چینی 2 ماشہ باریک کر کے استعمال کریں۔ یہ ایک خوراک ہے۔ دن میں ایسی دو خوراکیں استعمال کرنے سے پیچش کو مفید ہے۔

کالا دانہ 10 رتی، مرچ سیاہ 2½ رتی، انیس ایک ماشہ، ایسی ایک خوراک دن میں دو دفعہ استعمال کرنے سے بخار کا دورہ رک جاتا ہے۔

## مزمن پیچش

اندر جو 2½ تولہ، نیم کوفتہ ابلے ہوئے ڈیڑھ پاؤ پانی میں ڈال کر آگ سے نیچے اتار لیں اور 2 گھنٹے تک پڑا رہنے دیں اس کے بعد مل چھان کر رکھ لیں۔

خوراک: 2½ تولہ مزمن پیچش میں مفید ہے۔

پوست، اندر جو 2½ تولہ ابلتے ہوئے پانی میں ڈال کر ٹھنڈا ہونے دیں چھ گھنٹے کے بعد چھان کر استعمال کریں۔

خوراک: 2½ تولہ۔ اس سے مزمن پیچش دور ہوتی ہے۔

کاکڑا سینگی 2½ رتی، اتیس 2½ رتی، پپلی 3½ ماشہ، یہ بچوں کی کھانسی و دیگر

پھیپھڑوں کی بیماریوں کے لیے مفید ہے۔

## ہڈیوں کا ٹیڑھا پن

تازہ لائم جوس آدھ پاؤ، پانی آدھ پاؤ چینی 7 ماشہ۔

خوراک: ایک خوراک روزانہ استعمال کرنے سے ہڈیوں کا ٹیڑھا پن دور ہوتا ہے۔

(2) تازہ لائم جوس آدھ پاؤ ملا کر غرغرے کرنا پہلے مسوڑھوں کو مفید ہے۔

کسٹرائیل اور جمال گوٹہ کا تریاق بھی ہے۔

لائم جوس مچھروں کے کاٹے پر لگانے سے زہر دور ہوتا ہے۔

## قبض کشا

آنولہ ½4 ماشہ، ہرڑ ½14 ماشہ، ریوند چینی ½3 ماشہ سب کو باریک کر کے ½1 پاؤ پانی میں دس منٹ تک جوش دے کر ٹھنڈا کریں۔

خوراک: 5 تولہ، بدہضمی کو دور کرتا ہے۔ قبض کشا ہے۔

(2) ہرڑ مگھاں، سیندھا نمک ہم وزن لے کر سفوف بنائیں۔

خورارک: 3 ماشہ ، دستوں اور بدہضمی کیلئے مفید ہے۔

## دافع قبض

15 رتی مصبر، 9 رتی شہد کی ایک ایک رتی کی گولیاں بنائیں۔ یہ بہتر طاقت کی گولیاں ہیں جو قبض کو بھی دور کرتی ہیں۔

خوراک: ایک گولی دن میں دو دفعہ۔

املی ½2 تولہ، خرما ½2 تولہ دودھ ایک پاؤ میں جوش دیں اور چھان کر استعمال

میں لائیں یہ بہترین قبض کشا ہے۔ ہلدی ایک تولہ سہاگہ بریاں ایک تولہ کالی مرچ 6 ماشہ، ہاضمہ کے لئے ہے۔ نہایت مفید ہے۔

تالمکھانہ ½2 تولہ ابلتے ہوئے ڈیڑھ پاؤ پانی میں ڈال کر پلائیں چھان کر استعمال کریں۔ خوراک 5 تولہ دن میں دو دفعہ استسقاء کو دور کرتا ہے۔

املی کا گودا ½2 تولہ پانی ڈیڑھ پاؤ میں بھگو دیں۔ اس کے بعد لونگ ½3 ماشہ، الائچی ½3 ماشہ، کافور ½1 رتی کا اضافہ کریں۔ اس کے استعمال سے بھوک عود کر آتی ہے اور ہڈیوں کے ٹیڑھے پن کو دور کر دیتا ہے۔

## برادہ دنداں

نیل، افسنتین ہر ایک 4 ماشہ، مازو، گلنار کہربا تخم لسبل، تخم انجدان ہر ایک 2 ماشہ گل ارمنی ایک ماشہ سب کو باریک کر کے بول فیل میں شیاف بنا دیں۔ طہارت کے بعد چوتھے روز بوقت خواب استعمال کریں اور رات کو عورت کے نزدیک جاویں۔ تین روز تک یہی عمل کریں۔

## نسخہ برائے سرفہ

سفوف مرچ سرخ 3 گرین، روغن زیتون 3 بوند یعنی سب آف ٹرپین ٹائن 13 اونس کیمپون ڈیکمفر منٹ 8 اونس سب کو ملا کر چھاتی پر لیپ کریں اگر زکام کی وجہ سے بہرہ پن پایا جاوے تو یہ مرکب بنا کر کھلا دیں۔

## روغن سیر

لہسن 2 تولہ کوٹ کر روغن کنجد ایک سیر میں پکائیں۔ جب پانی جل جاوے تو

روغن صاف کرلیں۔

فوائد: جوڑوں کے دردوں کے لیے مفید ہے۔ مقام ماؤف پر نیم گرم کر کے مالش کریں۔

## دست و پیچش

ماجو ایک تولہ، مائیں ایک تولہ، گوند کیکر 6 ماشہ، افیون، کل چیزیں باریک کر کے افیون کو پانی میں گھول کر گولیاں چنے کے برابر بنائیں۔ 2 گولی صبح 2 گولی شام استعمال میں لاویں۔

## دوائی خارش خشک وتر

گندھک ڈنڈا ایک تولہ، بابچی ایک تولہ، جوک ایک تولہ، پارہ ایک تولہ سب چیزیں باریک کر کے سیاہ کجلی کریں۔ ایک تولہ دوائی ترش دہی میں ملا کر بدن میں ملیں۔ تین گھنٹہ بعد نہائیں۔

## پھنسیاں سفید

کمیلہ ایک تولہ، مہندی ایک تولہ، مردار سنگ 1 تولہ، کافور 6 ماشہ، رال ایک تولہ، سفیدا ایک تولہ سب چیزیں باریک کریں۔ 3 ماشہ دوائی، مکھن ایک تولہ 101 دفعہ پانی میں دھلا ہوا ہو، میں حل کر کے استعمال میں لائیں۔

## دھات جریان کے لیے

موصلی سفید ایک تولہ، اٹنگن ایک تولہ، موچرس ایک تولہ، بہوپھلی ایک تولہ، سمندر سوکھ ایک تولہ، تخم کونج ایک تولہ، کمر کس ایک تولہ، تالمکھانہ ایک تولہ، بیج بند ایک تولہ، آرد سنگھاڑا ایک تولہ۔ پوست بیخ اٹنگن سب چیزیں باریک کر کے برابر مصری وزن ڈال کر

خوراک 6 ماشہ سے ایک تولہ تک ہمراہ دودھ گاؤ استعمال کریں۔

## کالی کھانسی

گل مدار 2 تولہ، مرچ سیاہ، چہار نمک، اجوائن خراسانی، برگ کیکر جھڑ بیری ہر ایک ½1 تولہ سب کو یکجا کر کے کوزہ گلی میں بند کر کے بارہ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر باریک کر کے رکھیں۔ چھوٹے بچے کو 3 رتی، بڑے بچہ کو 2 ماشہ تک ہمراہ عرق سونف یا شہد میں چٹائیں۔

## کرم کش

پیٹ میں اگر کیڑے ہوں تو پارہ مصفیٰ 3 ماشہ، گندھک مصفیٰ 6 ماشہ، سیاہ کجلی کر کے اجوائن خراسانی 9 ماشہ، تخم بکائن 13 ماشہ، ڈاک پاپڑہ 15 ماشہ ملا کر کھرل کریں۔ خوراک: 3 ماشہ سے 1 ماشہ شہد میں چٹائیں۔ اوپر سے گرم دودھ جب تک آرام نہ ہو روزانہ یا تیسرے روز دیا کریں۔

## حمل کی دوا

ہاتھی دانت کو باریک کر کے مصری ملا کر حیض آنے کی بعد سات روز تک 9 ماشہ خوراک کھلا دیں۔ نہانے کے بعد خاوند کے پاس جائے۔

## کشتہ تانبہ

پہلے تانبے کو تیل کوڑا، کانجی، گر پشان نسی گاڑھا کتھواں پانچ چیزوں میں سات سات دفعہ آگ میں سرخ کر کے سرد کریں یہ تانبا 1 تولہ، قلعی 10 تولہ کی کٹوری بنالیں۔ جو آپس میں برابر کی ہوں۔ مغز جمال گوٹہ 10 تولہ نیم کوفتہ کر کے کٹوری میں ڈال کر اس میں

1 تولہ تانبا درمیان دے کر اوپر دوسری کٹوری دھوکہ جوڑ کر گل حکمت کر کے آگ دیں۔ جب سرد ہو جائے نکال لیں۔ کمزوری دور کرنے کو اکسیر ہے۔ سفید رنگ کا ہوتا ہے۔

## مرگی کے لیے نسوار

عود صلیب 1 تولہ، تیز پات 1 تولہ، اسطوخودوس 1 تولہ، گل مولسری 1 تولہ، کندش 3 تولہ، مرچ سیاہ 1 تولہ سب چیزیں باریک کر کے روزانہ نسوار دیا کریں۔ دورہ رک جائے گا۔

## گھی کی ادویات

پرانے زمانہ کے آریہ لوگ اور ان کے آیورویدک چکتسا (حکمت) یا سننے والے مہاتما اور رشی منی تپسوی وغیرہ گھی میں ادویات پکا کر ان کو استعمال فرمایا کرتے تھے جو کہ نہایت مفید ثابت ہوتی تھیں۔ آج کل کے لوگ نیز یونانی اور ڈاکٹری معالج ویسے نسخے بنانا جانتے ہی نہیں۔ لہٰذا ہم پرانی آیورویدک سنسکرت کی مستند کتابوں سے چند نسخہ جات ترجمہ کر کے شامل کتاب ہذا کرتے ہیں۔ چونکہ مشہور نام وہی آیورویدک رکھے گئے ہیں۔ اس لئے عبارت و ترکیب بھی اسی ناگری طرز کی قلمبندی کی گئی ہے۔

## نیل گھرت مرض گشٹ یعنی جذام کے لئے

ملوہ، کٹو مر، کتکی ہر ایک 20 تولہ، ترپھلہ (ہرڑ، بہیڑہ، آملہ) 6 تولہ ان چاروں کو چھ سیر پانی میں جوکوب کر کے پکائیں۔ پکاتے وقت دو حصے کھیر سار ڈال دیں اور نیچے دھیمی آنچ رکھیں۔ جب پانی آدھا رہ جائے تو اس میں اندر جو، اجوائن، سونٹھ، دار چینی، دار ہلدی، املتاس، ہنس پدی، جمال گوٹہ کی جڑ، بانچی، مولسری، کیٹری ہر ایک 6 تولہ پانی میں گھوٹ کر ملا

دیں اور سیر بھر گھی ڈال کر پکائیں۔

اس گھی کے استعمال سے دوش اور دھاتوں تک پہنچا ہوا کوڑھ دور ہو جاتا ہے اور سڑنے سے چمڑے کا کوڑھ دور ہو جاتا ہے۔ یہ تیل گھرت آدمیوں کے اسادھیہ کشٹ کو بھی ہٹا دیتا ہے۔

## مہاتکت گھرت

ساتلا' املتاس' اتیس' پاٹھا' کٹکی' گلوء' ترپھلہ' پٹول' نیم' پت پاپڑا' جوانسہ' ترائمان' موتھا' چندن' پدماک' ہلدی' پیپل' اندرائن' مروڑ پھلی' شتاور' سرس' اندرجو' اڑوسہ' بچ' ملٹھی' چرائتہ' یار اہی کند سب ادویہ 2-2 تولہ گھی تمام ادویات سے چوگنا وزن اور گھی سے دگنا وزن آملے کا رس' آملوں سے چوگنا وزن پانی لے کر سب کو ملا کر آگ پر پکالیں یہ مہاتکت گھرت کہلاتا ہے۔ جو کوڑھ' ذشم جوڑ' رکت پت' ہر درد گ' اتماذ' اپسمار' گلم روگ' پڑکا' پروز' گل گنڈ' گنڈمالا' شلیپہ' پانڈو روگ' وسرپ' نامردی' کھجلی' پاما وغیرہ کئی روگوں (امراض) کو دور کرتا ہے۔

## تکت گھرت

ترپھلہ' پٹول' نیم' اڑوسہ' کٹکی' جوانسہ' ترائمان' پت پاپڑا' سب ادویہ 8-8 تولہ لے کر ساڑھے بارہ سیر پانی میں پکائیں۔ جب چوتھا حصہ رہ جائے تو کاڑھے کو چھان کر الگ کر لیں پھر ترائمان' موتھا' اندرجو' چندن' چرائتہ' پیپل ہر ایک 3 تولہ لے کر باریک پیس لیں اور مندرجہ صدر کاڑھے میں بحصہ تین پاؤ گھی ڈال کر پکائیں یہ تکت گھرت تیار ہے۔ کوڑھ' ذشم جوڑ' گلم' ارش' گرہنی' شوتھ' پانڈ روگ' وسرپ اور نامردی کو دور کر دیتا ہے۔

## مہانیل گھرت

ترپھلہ' دارچینی' سونٹھ' اجوائن' تلسی' مدتیق' السی' املتاس ہر ایک چار تولہ لے کر باریک کرلیں پھر مکو' آک کے پھول' برنا' جمال گوٹہ کی جڑ' کٹھ' چیتا' دار ہلدی' ہردو کیٹری ہر ایک چھ تولہ لیں۔ تمام ادویات کو چھ سیر پانی میں پکائیں۔ جب چھ سیر پانی رہ جائے تو اتار کر چھان کر اس میں گوبر کا رس' دہی' دودھ اور گئو موتر آدھ آدھ سیر وزن ملائیں بعدازاں چرائتا' چیتا' کنجا' کالی نسوت' باپچی' پپلو' نیل' نیم کے پھول' ہر ایک پانچ تولہ ڈالیں جب آدھا پانی رہ جائے تو سیر بھر گھی ڈال کر پکالیں۔ جب تمام ادویات جل جائیں تو گھی کو شیشی میں بھرلیں۔ اشیا مندرجہ بالا سے شدھ کیا ہوا گھی کوڑھ کا ناش کر دیتا ہے۔ اس گھی کو چپڑنے سے کوڑھ کے داغ بھی مٹ جاتے ہیں اور جسم کی رنگت صاف ہو جاتی ہے۔ یہ مہانیل گھرت بھگندر کی روگ اور ارش کو بھی دور کر دیتا ہے۔

## دھنونتر گھرت

بھلانوہ' بیل گری' رجل پیپل' پیلا مول' کنجا' بسکھپرا' ساٹھ' چیتا' سونٹھ' سینٹر' برنا' پوہکر مول' دتی' ہرڑ ہر ایک آدھ سیر' اور جو' بیر' کلتھی ہر ایک تین تین پاؤ لے کر ساڑھے بارہ سیر پانی ڈال کر آگ پر چڑھا دیں جب ایک چوتھائی رہ جائے' آگ پر سے اتار کر اس میں چج' تسوت' کبیلا' بہاڑنگی' جل بیت' گج پیپل اور بابڑنگ ہر ایک 2 تولہ لے کر ڈال دیں اور ساتھ ہی تین پاؤ گھی ڈال کر پکائیں۔

یہ گھی پرمیہ' سوج' کوڑھ' گلم روگ' اور روگ' ارش روگ' تلی' وودھی اور پڑکاؤں کو دور کر دیتا ہے اور اسے دھنونتری گھرت کہتے ہیں۔

## کھٹ پل گھرت

پیپل' پیلا مول' چیتا' ادرک' جو اکھار' اور سیندھا نمک ہر ایک 4 تولہ لے کر تین پاؤ گھی اور تین پاؤ دودھ میں پکائیں اسے کھٹ پل گھرت کہتے ہیں۔

یہ پلیہ' مندا گنی' گلم روگ' ادروگ' اودرت' شوتھیہ' کاس شواس' پرتی شیائے اور دھوواتاور دشم جور کو دور کرتا ہے۔

## کرنج آدی گھرت

کنجے کے پتے اور تازہ بتازہ کچے پھل' چمبیلی کے پتے' پٹول اور نیم کے پتے' مہوا ہردو ہلدی' کٹکی' پرینگو' کشا کی جڑ' جل بیت کی چھال' مجیٹھ' صندل' خس' کنول' ساروا' نسوت ہر ایک ایک تولہ' آٹھ گنا پانی میں ابال کر جب چوتھائی رہے مل چھان کر تین پاؤ گھی میں پکا لیں۔ یہ آنج آدی گھرت وشٹ کرتوں کی شناخت کرتا ہے۔ ناڑی برتوں کو شدھ کرتے ہیں اور نئے چھن برتوں کے لئے بڑا مفید ہے۔ وہ زخم جو خراب ہو گئے ہوں جن پر کوئی تدبیر کارگر نہ ہوتی ہو اور جو برے بھیب ہوں ایسے تمام بدن اس گھی سے بہت جلدی اچھے ہوتے ہیں۔

## وینگ آدی ناشک گھرت

لاکھ' لودھ ہردو ہلدی' سنبل' ہڑتال طبقی' ناگ کیسر' کتھ' برنا' گیرو' مجیٹھ' بچ پھٹکری' پتنگ' گوروچن' سرمہ' چوک کی چھال' بڑ کے زرد پتے' اگر' پدماکھ' کنول کا گودا' رکت چندن' سفید چندن' پارہ' دودھ میں پیا ہوا کاکولی آدی ورگ' میدہ' مہا میدا' گھی' دودھ اور دودھ والے درختوں کا کاڑھا لے کر سب کو ملا لیں اور بدستور آگ پر پکائیں۔

اس گھی کو منہ کے اوپر ملنے کے لئے استعمال کریں۔ چہرہ کی چھائیاں' تیلکا' کیل' پھنسیاں' پت دور ہو جاتے ہیں' کنول کی مانند خوبصورت نکل آتا ہے' نیز یہ گھی کوڑھ اور بوائیوں کے لئے بھی مفید ہے۔

## اجیہہ گھرت

ملٹھی' تگر' کٹھ' بھدر دارو' ہرینو' بناک' ایلوا' ناگ کیسر' اُت پل' مصری یا بڑنگ' صندل' تج پات' پریگنو' دھیا مک' ہر دو ہلدی' ہر دو کیڑی' ہر دو سارووا' شال پرنی' سہاگہ لے کر سب ہموزن جوکوب کر کے ان سے چوگنا پانی ملا کر پکالیں۔

جب ہموزن ہی پانی رہ جائے تو آدھا وزن گھی ملا کر پکائیں۔ اس گھی کو اجیہ گھرت کہتے ہیں۔ یہ کل ستھاور جنگم اور مصنوعی تینوں اقسام کے زہروں کو دور کر دیتا ہے اور ہر قسم کے وش میں فتح پاتا ہے۔

## کلیان گھرت

واوڑنگ' ترپھلہ' دنتی' بھدر دارو' ہرنو' تیالیس پتر' مجیٹھ' کیسر' ات پھل' پدماک' انار' مالتی کے پھول' ہلدی' ہر دو سارووا' شال پرنی' موشک پرنی' پریگنو' تگر' کٹھ' ہر دو کٹیری' ایلوا' چندن' اندرائن سے شدھ کیا ہوا گھی' کلیان گھرت کہلاتا ہے۔ ہر ایک دوائی کا وزن 4 تولہ پانی 10 سیر' گھی ایک سیر جب پانی آگ پر تین حصے جل جائے تب گھی ڈالیں' یہ گرزی' ایسمار' پانڈو روگ' شواش' مندا گنی' بخار اور کھانسی وغیرہ سب روگوں کو دور کرتا ہے۔ نیز شوش روگی' کم شکر والی اور بانجھ عورت کے لئے مفید ہے۔

# امرت آکشیہ گھرت

اونگا کے بیج' سرس کے بیج' ہر دو شوتیا اور مکوہ کو گائے کے پیشاب میں پیس لیں' پھر چار گنا پیشاب گائے اور آدھ سیر گھی ڈال کر دھیمی آنچ پر پکائیں' جب پیشاب گائے کا اور ادویہ جل جائیں تو یہ گھی تیار ہے۔ شیشی میں بھر لیں یہ گھی تمام زہروں کا تریاق ہے۔ کھانے میں اور مالش کرنے میں کام آتا ہے۔ سشرت رشی مہاراج نے بہت تعریف لکھی ہے۔ حتیٰ کہ ان کے الفاظ ہیں کہ اس گھی سے مار گزیدہ مردہ بھی جی اٹھتا ہے۔

# کلیانک گھرت

بابڑنگ' ترپھلہ' موتھا' مجیٹھ' انار' کنول' پرینگو' الائچی' ایلوا' چندن' دیودار' نیتر بالا' ہر دو ہلدی' پرشٹ پرنی' سارو' اُت پل سار' دلہ' ہرینوکا' سونٹھ' دنتی' بیج' تالیس پتر' کیسر' اور ملٹھی کے پھولوں کو گائے اور بکری کے دودھ کے ساتھ اس ترکیب سے شدھ کریں یعنی ادویات بابڑنگ وغیرہ ہر ایک 8 تولہ گھی سیر بھر' دودھ گائے کا دو سیر' بکری کا دودھ دو سیر' پانی چار سیر یہ گھی حسب ذیل امراض کو مفید ہے۔ وشم جور' کھانسی' دمہ' گلم' انماد اور دوش روگوں کو دور کرتا ہے۔ منگل کارک ہے اور اتم ہے' افلاس گرہ' راکھش' اگنی مانند یہ مرگی اور پاپوں کو دور کرتا ہے۔

# چترک آدی گھرت

سونٹھ' چیتا' اجوائن' سیندھا نمک' جنگو بیری' چیب' انار' اجمود' پپلا مول' زیرہ' ہاؤبیر' دھنیا' تمام ادویات 4-4 تولہ' دہی کا تجی' بیروں کا رس' مولی کا رس ہر ایک 20 تولہ' گھی 50 تولہ۔

اول تمام ادویات کو جوکوب کر کے چار گنا وزن پانی میں پکائیں' جب پانی خشک ہو جائے تو دہی وغیرہ ڈالیں۔ سب کے بعد گھی ڈال کر جلائیں۔ یہ گھی وات گلم کو فوراً دور کرتا ہے اوراگنی ماندیہ ڈیلا پن' اپھارہ اور شول کو بھی جڑھ سے دور کر دیتا ہے۔

## ہنگوا آدی گھرت

ہینگ' سیاہ نمک' زیرہ' وٹ نمک' انار دانہ' اجموڈ' پوہکر مول' اجوائن' سونٹھ' دھنیا' امل بیت' جوا کھار' چیتہ' پچوڑنج' اجگندھ' الائچی' تلسی' ہر ایک دو تولہ دہی سب ادویہ سے دگنا وزن' گھی تین پاؤ سب کو پکا کر گھی بنالیں۔ یہ گھی گلم روگیوں کے شول اور اپھارے کو دور کر دیتا ہے۔

## وادھک گھرت

وٹ نمک' انار دانہ' سیندھا نمک' چیتا' ترپھلا' زیرہ' ہینگ' کالا نمک' جوا کھار' کٹھ' املی امل بیت' بجورے کا رس ہر ایک چار تولہ' دہی سیر بھر گھی تین پاؤ ترکیب وہی ہے' مفید ہے گلم پلیہ اور شول کو۔

## رسون آدی گھرت

لہسن کا رس' پنچ مول کا رس' مدر (شراب) کانجی' دہی کا پانی' مولی کا رس ہر ایک سیر بھر' سونٹھ' اجوائن' سونف' انار دانہ' در کھش امل' جب سیندھا نمک' ہینگ' امل بیت' زیرہ' اجمود ہر ایک چھ تولہ' گھی سیر بھر' اول سب ادویہ کو جوکوب کر کے دو گنے وزن پانی میں پکائیں پھر پانچوں رس اور ڈالیں اور دھیمی آنچ پہ رکھیں۔ جب رس سارہ جائے پھر گھی ڈال کر پکائیں۔ یہ گھی گلم گرہنی' ارش' شواش' انماد' کھشی' بخار' کھانسی' مرگی' منداگنی' شول اور وات

روگوں کو دور کرتا ہے۔

## دیگر گھرت

بال چھڑ' باؤ بڑنگ' کنجا' ترپھلا' چیتا' دگنا دودھ اور چار گنا پانی گھی ہموزن ادویہ کے ہر ایک چار چار تولہ یہ گھی بیر کے برابر ہر روز کھانے سے شواش' کھانسی دونوں روگ دور ہو جاتے ہیں۔ نیز بواسیر' اروچی' گلم' پہ خانہ کا پھٹ جانا اور کھٹی روگ بھی دور ہوتے ہیں۔

## دیگر گھرت

کالا نمک جوا کھار' گنگی' سونٹھ' اجوائن' چیتا' بچ' ہرڑ اور داؤ ونگ ہر ایک چھ تولہ جو کوب کر کے پانی تین سیر ڈال کر دھیمی آنچ پر پکائیں پھر آدھ سیر گھی ڈال کر جلائیں یہ گھی شواش روگ اور ہچکی کو دور کرتا ہے۔

## انو بھوت چکتسا ساگر میں گھی کے یہ پرلوک لکھے ہیں

1- تازہ گھی کھانے کے کام میں اور پرانا گھی ادویات کے کام میں آتا ہے۔

2- دس سال کا گھی پرانا کہا جاتا ہے اس میں بہت تیز و تند خوشبو ہو جاتی ہے اور رنگ اس کا مثل لاکھ کے ہو جاتا ہے۔ گھی جتنا زیادہ دیرینہ ہوتا ہی اس کی تاثیر زیادہ ہو جاتی ہے۔

3- ایک صد سے لے کر ایک ہزار بار تک آب سرد سے دھویا ہوا گھی کئی امراض کو دور کرتا ہے۔ مغسول گھی صابن اور جھاگ کی مانند ملائم ہو جاتا ہے۔ یہ ٹھنڈا اور ملائم کرنے والا ہے۔ درد اعصاب کسی عضو کا بے حس ہو جانا' درد پیشانی' دمہ' گنٹھیا' اعضاء کا اکڑنا' ہاتھ پاؤں و جسم کی جلن' امراض چشم وغیرہ وغیرہ میں بہت کام آتا

ہے۔

4- بخار کی شدت میں حرارت کو کم کرنے کے لئے مغسول گھی جسم پر ملنا چاہئے

5- پرانے گھی میں ہینگ ملا کر سونگھانے سے تپ ربع دور ہوتا ہے۔

6- پرانے گھی میں ہینگ اور سیندھا نمک ملا کر سونگھانے سے بخار دور ہو جاتا ہے۔

7- موٹھ کی لگدی سے تیار کیا ہوا گھی' سنگرہنی' پانڈو روگ' طحال و سرفہ اور بخار کو دور کرتا ہے۔

8- گھی اور دودھ ملا کر نوش کرانے سے افیون وغیرہ کا زہر دور ہوتا ہے۔

9- رکت پت دور کرنے کے لئے سو بار کا مغسول گھی پیشانی پر لیپ کرنا چاہئے۔

10- گھی اور گائے کے گوبر کا رس ملا کر پلانے سے رکت پت دور ہوتا ہے۔

11- نیم گرم گھی نوش کرانے سے ہچکی بند ہو جاتی ہے۔

12- بعد غذا گھی میں سفوف مرچ سیاہ ملا کر نوش کرنے سے بحتہ الصوت دور ہوتا ہے۔

13- زیرہ یا کشنیز کی پیٹھی سے شدھ کیا ہوا گھی استعمال کرنے سے قے' اروچی و مندا گنی دور ہوتی ہے۔

14- آب پیٹھہ 18 حصہ' گھی ایک حصہ ملا کر شدھ کو نوش کرنے سے صفراوی امراض دور ہوتی ہیں۔

15- دھنیا اور گوکھرو کے جوشاندہ و پیٹھی سے شدھ کیا ہوا گھی درد پیشاب سوزش بول و امراض منی کو دور کرتا ہے۔

16- پلاس کھار سے شدھ کیا ہوا گھی رکت گلم کو دور کرتا ہے۔

17- گائے کے گھی میں سیندھا نمک ملا کر پینے و لیپ کرنے سے فتق دور ہوتی ہے۔

18- گھی، سیندھا نمک، پانی تینوں کو حل کر کے لیپ کرنے سے بہتر ہوتا ہے۔

19- گھی میں سیندھا نمک ملا کر نیم گرم کر کے مالش کرنے سے شیت پت دور ہوتا ہے۔

20- سو بار کا مغسول گھی متواتر لگانے سے وسرپ دور ہوتا ہے۔

21- ورد سر میں مغسول گھی متواتر لگانا چاہئے۔

22- رس اڑوسہ 4 جزو گھی ایک جزو ملا کر سدھ کر استعمال کرنے سے رکت پت دور ہوتا ہے۔

23- صرف پرول یا پرول و سونٹھ کی پیٹھی سے سدھ کیا ہوا گھی استعمال کرتے سے بلغمی و صفراوی امراض دور ہوتے ہیں۔

24- شتاوری کی پیٹھی سے شدھ کیا ہوا گھی استعمال کرنے سے امل پت اور بادی و صفراوی امراض نیز رکت پت، شدت پیاس، غشی، دمہ، جلن یہ دور ہوتے ہیں۔

25- گھی کے سونگھنے سے درد شقیقہ دور ہوتا ہے۔

26- بخاروں میں فساد بلغم دور ہوتے ہیں۔ 12 شب کے بعد گھی استعمال کرانا چاہئے۔

27- گھی میں سیندھا نمک ملا کر نوش کرنے سے بادی قے دور ہوتی ہے۔

28- دودھ و گھی ملا کر پینے سے پت دور ہوتا ہے۔

29- سونٹھ کی پیٹھی اور جوشاندہ سے شدھ کیا ہوا گھی استعمال کرنے سے باد و بلغم اور کمر درد دور ہوتی ہے۔

30- چار چند آب کانجی اور سونٹھ کے کلک (پیٹھی) سے شدھ کئے ہوئے گھی کے استعمال کرنے سے آم وات اور مندا گنی دور ہوتی ہے۔

31- پیپل کی پیچھی اور جوشاندہ سے شدھ کیا ہوا گھی استعمال کرنے سے درد قولنج دور ہوتا ہے۔

32- عمدہ ہرڑ پچاس عدد سونچر نمک 8 تولہ گھی ایک سیر پانی 4 سیر ملا کر کھائے جب صرف گھی رہے تو چھان کر استعمال کرنے سے دمہ، بائی گولا، امراض دل، امراض شکم، امراض بادی دور ہوتے ہیں۔

33- درخت ارجن (کوہ) کی پیچھی اور رس سے شدھ کیا ہوا گھی استعمال کرنے سے کل امراض دل دور ہوتے ہیں۔

34- گھی ایک سیر، پیچھی چترا 8 تولہ پیشاب گائے 2 سیر، پانی 4 سیر ملا کر پکائیں صرف گھی رہے تو اتار کر چھان کر جوا کھار ملا کر استعمال کرنے سے کل امراض شکم دور ہوتے ہیں۔

35- گھی کو 21 بار دھو کر مالش کرنے سے بھڑ اور مکھی کا زہر دور ہوتا ہے۔